# جامعہ


| ...نہ چندہ<br>...روپے | | قیمت فی پرچہ<br>پچاس نئے پیسے |
|---|---|---|
| ...لد ۴۶ | بابت ماہ نومبر سنہ ۱۹۶۱ء | شمارہ ۱ |


## فہرست مضامین


| | | |
|---|---|---|
| قرآن مجید کے حروف مقطعات | ڈاکٹر ہاشم امیر علی | ۳ |
| حروف مقطعات کے متعلق مولانا فراہی کی تحقیق | مولانا امین احسن اصلاحی | ۱۵ |
| غزل | حضرت مرزا احسان احمد | ۲۰ |
| جگر کی نظریاتی شاعری (۲) | جناب محمود علی خاں جامعی | ۲۱ |
| لوئز ٹیگور | جناب سلام مچھلی شہری | ۳۶ |
| حالات حاضرہ | جناب عشرت علی صدیقی | ۴۲ |
| تنقید و تبصرہ | ع ل ا | ۴۸ |
| مجیب صاحب کا سفر کینیڈا | پروفیسر محمد مجیب | ۵۱ |
| کوائف جامعہ | ع ل ا | ۵۵ |

# جامعہ


| ...نہ چندہ | قیمت فی پرچہ |
|---|---|
| ...روپے | پچاس نئے پیسے |

جلد ۴۶ | بابت ماہ نومبر سنہ ۱۹۶۱ء | شمارہ ۱


## فہرست مضامین


| | | |
|---|---|---|
| قرآن مجید کے حروف مقطعات | ڈاکٹر ہاشم امیر علی | ۳ |
| حروف مقطعات کے متعلق مولانا فراہی کی تحقیق | مولانا بدیع الزماں اصلاحی | ۱۵ |
| غزل | حضرت مرزا احسان احمد | ۲۰ |
| جگر کی نظریاتی شاعری (۲) | جناب محمود علی خاں جامعی | ۲۱ |
| نغمۂ ٹیگور | جناب سلام مچھلی شہری | ۳۶ |
| حالاتِ حاضرہ | جناب عشرت علی صدیقی | ۴۲ |
| تنقید و تبصرہ | ع ل ا | ۴۸ |
| مجیب صاحب کا سفر کینیڈا | پروفیسر محمد مجیب | ۵۱ |
| کوائف جامعہ | ع ل ا | ۵۵ |

# قرآن مجید کے حروفِ مقطّعات

ڈاکٹر ہاشم امیر علی

جامعہ ملیہ اسلامیہ سے تعلق پیدا کرنے کا ایک مقصد یہ بھی تھا کہ یہاں کے ارباب علم و فضل سے کچھ حاصل کروں۔ چنانچہ ایک سال قبل یہاں چند ہی روز رہنے کے بعد مولانا عبدالسلام قدوائی صاحب اور قاضی زین العابدین سجاد میرٹھی صاحب سے نیاز حاصل ہوا اور میں نے ہر دو اصحاب سے استدعا کی کہ قرآن مجید کے حروف مقطعات کے بارے میں زیادہ سے زیادہ مستند تفاسیر میں جو بیان کیا گیا ہے، اس کا خلاصہ لکھنے کی تکلیف گوارا فرما کر رہبری فرمائیں۔ دونوں بزرگوں نے از راہ عنایت میری خواہش پر التفات فرمایا اور اپنا قیمتی وقت صرف کر کے ایک ایک نوٹ ارسال فرما دیا۔ یہ میری بدقسمتی تھی کہ سال بھر ان کی اس محنت سے استفادہ نہ کر سکا۔ شکر ہے کہ تعطیلات گرما میں اس کا موقع ملا کہ ان کے مرتب کردہ خلاصہ جات کو بنیاد بنا کر ان نتائج کو تحریر میں لاؤں جو خود اس ناچیز کی بیس سالہ کاوش سے حاصل ہوئے ہیں۔

قاضی زین العابدین صاحب کی تحریر طویل و مفصل ہے، اس کو بطور ضمیمہ مولوی عبدالسلام صاحب کی جامع اور مختصر ہے، اس کو مکمل طور پر بطور تمہید پیش کر رہا ہوں۔ وہ یہ ہے:-

حروف مقطعات کے بارے میں ابن جریر طبری کی تحریر کا خلاصہ:-

۱۔ قرآن مجید کے نام ہیں (مجاہد - ابن جریج)

۲۔ افتتاحی الفاظ ہیں جن سے سورتوں کا آغاز کیا گیا ہے (مجاہد)

۳۔ سورتوں کے نام ہیں (عبدالرحمٰن ابن زید بن اسلم)

۴۔ اللہ تعالیٰ کے اسم اعظم ہیں (شعبی - سدی)

۵۔ قسمیں ہیں۔ (ابن عباس)

۶۔ الفاظ کے مخفف ہیں (سعید بن جبیر)

مثلاً الٓمٓ میں الف سے اللہ، ل سے جبریل، م سے محمد یعنی اللہ تعالیٰ نے جبریل کے واسطے سے حضرت محمدؐ پر نازل کیا۔

۷۔ خدا کے اسماء و صفات کی جانب اشارات ہیں۔

۸۔ ابجد کے قاعدے سے اختصاص و امم کے متعلق سنین و اعداد ہیں (لیکن اس قول کو ابن جریر نے فضول قرار دیا ہے)

۹۔ صرف حروف معجم ہیں۔ عربوں میں اس قسم کی تحریر کا رواج تھا۔
مثلاً ایک شاعر کا مصرع ہے۔ قُلنا لہا قفی قالت قاف (یہاں قاف سے مُراد وقفتُ ہے)

۱۰۔ اسرار و رموز الٰہی ہیں۔ ان کی حقیقت سے صحیح واقفیت نہیں ہے۔

(مولانا عبدالسلام کا نوٹ ختم)

انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا میں مضمون "قرآن" کے تحت اندراج کا خلاصہ

مزید وضاحت کے لئے مغربی علماء نے اپنے وسیع مطالعہ اور چھان بین سے جو نتائج نکالے ہیں اور انگریزی زبان کے اس مستند ترین ذخیرۂ علم میں جو خلاصہ پیش کیا ہے، اس کا ترجمہ درج ذیل ہے:-

" قرآن کی ۲۹ سورتوں کی ابتداء میں چند حروف تہجی پائے جاتے ہیں (مثلاً الف ل م، ح م وغیرہ) ان کے مختلف مفہوم پیش کئے گئے ہیں، مثلاً یہ کہ یہ الفاظ کے ناموں کے مخفف ہیں یا یہ کاتبان المخلص کے ناموں کے مخفف ہیں جن سے مختلف سورتوں کے مسودے حاصل کئے گئے تھے وغیرہ وغیرہ، لیکن کوئی نظریہ بھی عام مقبولیت حاصل نہ کر سکا۔" (صفحہ ۹، ۴۷)

انسائیکلوپیڈیا آف اسلام میں اس مسئلہ پر بہت تفصیل سے بحث کی گئی ہے، لیکن اس کا لب لباب یہی ہے اور آخر میں یہ لکھا گیا ہے کہ اکثر مفسرین نے اس مسئلہ پر خیال آرائیاں کرنے کے بعد اپنے تبصروں کو "واللہ اعلم" پر ختم کیا ہے۔

اس مختصر تمہید کا خلاصۃ الخلاصہ یہ ہے کہ متقدمین و متاخرین و مستشرقین میں سے کسی نے بھی اس مسئلہ کو حل نہیں کیا اور جتنے مختلف نظریئے بیان کئے جائیں گے، ان کا خلاصہ یہی ہوگا کہ کسی کو بھی اپنے یا کسی اور کے بیان کردہ نظریہ پر کامل اعتماد نہیں ہے۔

یہ اسی قسم کا مسئلہ بن گیا ہے جس کو حل کرنے سے عاجز آکر شاعر کہہ اٹھا ہے

حدیث از مطرب و مے گو و راز دہر کمتر جو
کہ کس نکشود و نکشاید بحکمت ایں معما را

ہر ہے کہ ایسے موضوع پر مجھ جیسے ہیچ مداں کی خامہ فرسائی جسارت جاہلانہ کی مترادف سمجھی جا سکتی ہے۔
ین جاہلوں کو عالموں پر ایک طرح سے ترجیح حاصل ہوتی ہے۔ کوئی نئی نرالی بات کہنے سے عالم کو ڈر
تا ہے کہ کہیں اس کے کہنے کی اس وجہ سے عالموں کے زمرہ سے خارج نہ کر دیا جائے اور جاہل کو
ئی نرالی بات کہنے سے اس خوف کی گنجائش نہیں ہوتی۔ بہرحال میں پہلے اپنا نظریہ پیش کرتا ہوں ساتھ ہی
اس کے لئے قرآن مجید سے ثبوت فراہم کرنے کی کوشش کروں گا۔

سادہ حقیقت یہ ہے کہ یہ سب حروف مقطعات، بلا استثناء، اس طرزِ تخاطب کے نمونے
ہیں، جن سے حق تعالیٰ اپنے رسول کو انفرادی طور پر مخاطب کرتا ہے۔

ایک طرف یا ایہا المزمل (۷۳)، یا ایہا المدثر (۷۴)، یا ایہا النبی (۳۳) اور
دوسری طرف طٰہٰ (۲۰) یٰسین (۳۶) طٰسم ( ) الم وغیرہ میں فرق صرف اتنا
ہے کہ اول الذکر طرزِ تخاطب کا ذریعہ "کلماتِ ندا" ہیں اور ثانی الذکر طرزِ تخاطب کا ذریعہ "حروفِ ندا"
ہیں۔ ہر جگہ مراد ہے: "اے محمد!" یہ ایسا نظریہ ہے، جس کا ثبوت مجھے دینے کی ضرورت نہیں ہر انتیس ۲۹ کی
انتیس ۲۹ سورتوں کی تلاوت فرمائیے۔ ہر جگہ میرے نظریہ کا ثبوت حروف مقطعات کی بعد آیتوں میں آپ کو
خود مل جائے گا۔

چند مقامات کے متعلق تو ایک عرصے سے میرے نظریہ کا تسلیم کیا جانا ظاہر ہوتا ہے۔ مثلاً اقبال
کا قصیدہ ہے۔

طٰہٰ و یٰسین نام تو، انا فتحنا کام تو
قرآن ز حق پیغام تو، اے آفرینش را بہا

ان دو سورتوں (طٰہٰ ۲۰ اور یٰسین ۳۶) کے اردو ترجموں میں سے چند حوالے میں جنہیں حروف
عات کے بعد قوسین میں (یا محمدؐ) لکھ بھی دیا گیا ہے، لیکن کوئی ترجمہ یا تفسیر نہیں جس میں انتیس کے

ن مقامات پر حروف مقطعات کا یہی مفہوم یا اس قسم کا شبہ ظاہر کیا گیا ہو۔ لیکن متقدمین ناخرین یا مستشرقین میں سے اگر کسی نے بھی یہ بات نہیں کہی ہے تو اس کے معنی یہ ہرگز نہیں کہ ایسی تو ت صحیح ہو ہی نہیں سکتی۔ قرآن مجید اپنی اصلی زبان میں ہمارے سامنے موجود ہے۔ مختلف زبانوں میں بیسیوں ترجمے کئے گئے ہیں۔ اگر آپ عربی جانتے ہیں تو اصل متن میں ان انتیس سورتوں کی ابتدائی آیتوں کی تلاوت رمایئے۔ اگر عربی نہیں جانتے تو جس زبان سے بھی آپ واقف ہیں، اس زبان کے ترجمے کا مطالعہ کیجئے اصل حروف مقطعات کو نظر انداز کرکے مابعد آیتوں کو دیکھئے تو میں دعوے سے کہتا ہوں کہ ہر جگہ واحد مذکر سے مخاطبت ہے اور اکثر و بیشتر مقامات پر حروف ندا' بہ مانند' اد محمد کے بعد حسب ذیل چار مضامین کے منجملہ ایک یا ایک سے زیادہ مفہوم ضرور موجود ہے :-

۱۔ یہ کلام یا آیات یا کتابت من جانب اللہ ہے۔

۲۔ تم کو اللہ کی رہبری میسر ہے، نہ کہ شیطان کی۔

۳۔ تمھاری ہدایت سے وہ لوگ ضرور مستفید ہوں گے، جن کے دل حق کو ماننے کی طرف مائل ہیں۔ بس تم مایوس نہ ہو۔

۴۔ ان لوگوں کی پرواہ مت کرو جو اپنے غلط تصورات میں اس قدر مگن ہیں کہ کوئی نئی بات سننا یا سمجھنا ہی نہیں چاہتے۔ تم پر ان کی ذمہ داری نہیں ہے۔

کیا یہ تصور بھی کیا جا سکتا ہے کہ ایسی نصیحت یا نصیحتیں سوائے رسول کے کسی اور کے لئے ہیں؟ اگر غور و فکر سے دیکھئے تو ان انتیس کی انتیس سورتوں کی ابتدائی آیتوں میں وہی خلوص و محبت و شفقت پائی جاتی ہے، جو سورۂ شرح میں واضح ہے۔

"تیرے مرجھائے ہوئے دل کو ہم نے تازہ کیا یا نہیں؟
تیری کمر کو جھکا دینے والا بوجھ ہم نے ہلکا کیا یا نہیں؟
کیا ہم نے تیرے غیر معروف نام کو درخشاں نہیں کیا؟
تکلیف کے بجائے آرام
بے چینی کے بجائے چین

بس اپنے فرائض کی طرف توجہ کر
اور اپنے حقیقی رب کی خدمت میں منہمک ہو جا۔

ملاحظہ فرمایئے کہ اس سورۃ میں حروف مقطعات بھی موجود نہیں، لیکن مخاطب کون ہے؟ صاف ظاہر ہے۔ اس کے بعد ان انتیس سورتوں میں سے کسی سورۃ کو بغور تلاوت فرمایئے۔ آپ دیکھیں گے کہ حروف مقطعات بھی اسی لب ولہجہ کا جزو بن جاتے ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان حروف کے بجائے کوئی اور طرز تخاطب ہوتا تو اتنی محبت وشفقت کا اظہار نہیں ہو سکتا تھا۔

واقعہ یہ ہے کہ ناچیز کے اس نظریہ کا اس قدر ثبوت خود قرآن کریم میں واضح ہے کہ مجھے "واللہ اعلم" بھی کہنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اسی عالم حقیقی کی قدرت سے یہ جاہل مطلق دعویٰ کر سکتا ہے کہ جو کچھ پیش کیا گیا ہے، اس کا ثبوت من جانب اللہ موجود ہے۔

اس طویل اندھیرے میں اس نئی روشنی کے باوجود یہ ضرور کہا جائے گا کہ حروف مقطعات کا مفہوم پوری طرح واضح نہیں ہوا۔ مانا کہ ان سے آں حضرت مراد ہیں مگر اتنے مختلف طرز ہائے تخاطب کیوں؟ اور الٓمٓ اور الٓمٓرٰ اور کٓہٰیٰعٓصٓ میں کیا فرق ہے؟ ان مختلف مجموعوں کا مفہوم بالکل ایک تو نہیں ہو سکتا، جب تک اس کی وضاحت نہ کر دی جائے اور ابہام کی کوئی گنجائش باقی نہ رہے، اس نظریہ کو پوری طرح سے قبول نہیں کیا جا سکتا۔

مجھے اس عدم تکمیل کا اعتراف ہے، لیکن میری رسائی یہیں تک ہے اور اس سے آگے نہیں۔ مجھے صرف اتنا بتانے کی توفیق ہے کہ "ن" سے دوات یا مچھلی مقصود نہیں ہے، "ق" سے خاموش کہنا مقصود نہیں ہے، نہ یہ اسماء قرآن ہیں، نہ اسماء سور، غرض طبری کے بیان کردہ دس کے دس نظریے بے بنیاد ہیں۔

یہ سب کے سب تخاطب کے وہ نمونے ہیں جن سے محبوب حقیقی نے اپنے محبوب کو خطاب کیا ہے۔ ان کا مفہوم کیا ہے؟ یہ پوچھنا بھی میرے لئے بے ادبی ہوگی۔ اور کسی نام کے معنی ومفہوم کے جاننے کی ضرورت ہی کیا ہے؟ کتنے ہزاروں، لاکھوں نام ہیں، جن کا مفہوم رہین طاق نسیاں ہے، اور جن کی حیثیت صرف اسم کے حد تک باقی رہ گئی ہے۔

"طٰہٰ" کے متعلق ابو الکلام آزاد نے اپنے ترجمان القرآن میں حسب ذیل نوٹ دیا ہے۔
"طا ہا" (یعنی اے شخص مخاطب) عربی میں طا ہا ایک کلمہ ندا ہے، کسی کو مخاطب کرنا ہو تو پکارتے
ہیں "طاہا" یعنی اے شخص۔
محمد علی نے لکھا ہے کہ چند خاص قبیلوں کی زبان میں طاہا کا مفہوم "یا رجل" کے مماثل ہے۔ کیا
ممکن نہیں کہ عرب کے سینکڑوں قبیلوں میں اسی "یا رجل!" کا مماثل کہیں "المص" ہو اور کہیں "الم" ہو؟۔
مقامات حریری میں بتلایا گیا ہے کہ اصل حروف ندا چار ہیں۔ (۱) ہمزہ (۲) الف مع مد (۳) یا
(۴) ای۔ ان میں سے ہمزہ کا استعمال اس وقت موزوں ہے، جب شخص مخاطب قریب ہو اور الف مع مد
اس وقت موزوں ہے جب شخص مخاطب دور یا مماثل دور ہو یعنی کسی اور طرف منہمک ہو یا سو رہا ہو۔
یہ امر غور طلب ہے کہ تقریباً جملہ حروف مقطعات پر مد موجود ہیں، کیا اس کے معنی یہ نہیں ہو سکتے
کہ الم کو الف، لام، میم پڑھنا جائز نہیں ہو سکتا۔ ہم کو تو "آ لام میم" پڑھنا چاہیئے اور اگر یہ میم
ہے کہ آ لام رے، طاسین میم اور اسی طرح دوسرے مقامات میں بھی پہلے حرف کو مد سے پڑھا جا
تو کیا یہ حروف طرز تخاطب کی شکل اختیار نہیں کر لیں گے؟
اس ناچیز کا ہرگز ہرگز یہ دعویٰ نہیں ہے کہ اس نے حروف مقطعات پر آخری لفظ لکھ دیا
کار دنیا کسے تمام نہ کرد۔ خدا کرے سینکڑوں عربی داں و متجسس و کاوش پسند ارباب علم کے دلوں میں تحقیق
تفتیش کا ذوق و شوق پیدا ہو اور وہ ان حروف ندا کے مختلف نمونوں کے مختلف معنی نکال کر بتا
سکیں کہ کسی محب کے لئے اپنے محبوب کو خطاب کرنے کے لئے کیسے کیسے لطیف و معنی خیز مخفف
استعمال کئے جا سکتے ہیں۔
اب حروف مقطعات سے متعلق قدیم علمائے اسلام اور مفسرین قرآن کی رائیں ملاحظہ ہوں
جنھیں قاضی زین العابدین سجاد صاحب نے مرتب کیا ہے۔
قرآن کریم کی بعض سورتوں کے آغاز میں جو حروف مقطعات آئے ہیں ان کی تحقیق میں علماء تفسیر
کے مختلف قول ہیں۔
(۱) بعض مفسرین نے کہا ہے کہ ان سورتوں کے نام ہیں جن کے شروع میں یہ لائے گئے ہیں چنا

الم سورہ بقرہ کا نام ہے۔

(۲) بعض کی رائے ہے کہ یہ دو سورتوں کے درمیان حد فاصل کا کام دیتے ہیں۔

(۳) بعض کا قول ہے کہ یہ حروف بعض کلمات کی طرف اشارہ کا کام دیتے ہیں۔ کلام شعراء عرب میں بھی اس کی مثال موجود ہے۔ مثلاً قلنا قفی لنا فقالت قاف: (ہم نے اس سے کہا کہ ٹھہر جا ہمارے واسطے۔ تو اس نے جواب دیا "قاف" یعنی وقفت (میں ٹھہر گئی)

ابوالعالیہؒ سے روایت ہے کہ الم میں الف سے "اللہ" لام سے "لطف الٰہی" اور میم سے اس کا "ملک لازوال" مراد ہے۔

ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ المص اس جملے کی طرف اشارہ ہے انا اللہ اعلم و افصل (میں اللہ ہوں بہت زیادہ جاننے والا اور بہترین فیصلہ کرنے والا) وغیرہ۔

(۴) بعض اہل علم کا خیال ہے کہ حروف مقطعات سے قوموں اور جماعتوں کی مدتیں، عمریں اور انقلابات وحوادثات زمانہ مراد ہیں۔ چنانچہ ابن جریر نے بسند ضعیف روایت کیا ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کچھ یہودی آئے۔ آپ نے ان کو سورۂ بقرہ سنائی۔ انھوں نے الم کے اعداد جوڑے اور کہا الف ۱ لام ۳۰ میم ۴۰ کل اکہتر برس ہوئے۔ تو ہم ایسے دین میں کیونکر داخل ہو سکتے ہیں جس کی کل مدت اکہتر سال ہوتی ہو۔ اس پر حضور صلعم مسکرا کر خاموش ہو گئے۔ پھر انھوں نے کہا کیا الم کے علاوہ کچھ اور بھی آپ پر نازل ہوا ہے۔ آپ نے علی الترتیب تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد فرمایا، ہاں المص، الر، المر۔ یہ سن کر یہودیوں نے کہا اے ابوالقاسم اب تو ہم شبہ میں پڑ گئے، اور کوئی فیصلہ نہیں کر سکتے۔

میں کہتا ہوں، کہ یہ اقوال جو اوپر ذکر کئے گئے علماء محققین کے نزدیک ناقابل قبول ہیں:۔

(۱) مقطعات کو سورتوں کے نام تسلیم کرنے سے لازم آتا ہے کہ ایک ہی نام کئی مسمیات میں مشترک ہو۔ اس سے نام رکھنے کی غرض فوت ہوتی ہے۔ نیز بعض سورتوں کا نام ہونا اور بعض کا نام نہ ہونا بھی شان باری تعالیٰ سے بعید ہے۔

(۲) حروف مقطعات دو مقامات پر فاصل اور انقطاع کے لئے مقرر نہیں کئے گئے، کہ دو سورتوں کے درمیان حد فاصل کا کام دیں۔ اگر ایسا ہوتا تو ہر دو سورتوں کے درمیان حروف مقطعات لائے جاتے۔

(۳) مقطعات" کا بعض کلمات کی طرف مشیر ہونا بھی قابل تسلیم نہیں۔ شاعر کے جس شعر سے اس پر سند لائی گئی ہے وہ شاذ اور نادر الوجود ہے۔ نیز شعر میں "اشارالیہ" کی طرف قرینہ بھی موجود ہے۔ قفی (تو ٹھہر جا) اس بات کا قرینہ ہے کہ [illegible] وقفت (میں ٹھہر گئی) مراد لیا گیا ہے۔ برخلاف حروف "مقطعات" کے کہ وہاں کوئی قرینہ موجود نہیں جس سے یہ سمجھا جا سکے کہ ان سے کیا مراد ہے۔

(۴) حروف مقطعات سے اقوام و ملل کی عمروں اور حوادث پر استدلال کرنا بھی صحیح نہیں۔ یہودیوں کے اس قسم کے استدلال پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مسکرانا ان کے قول کی صحت کو تسلیم کرنے کی بنا پر نہ تھا۔ بلکہ ان کی نادانی کا مذاق اڑانا مقصود تھا۔

بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ حروف مقطعات قسمیہ حروف ہیں۔ یعنی یہ حروف چونکہ مادہ اسماء الٰہی اور اصول لغات ہیں اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کی قسم کھائی ہے۔ مگر یہ قول بے دلیل ہے اور اس پر کوئی برہان قطعی قائم نہیں کیا گیا۔

قاضی بیضاوی نے ایک اور توجیہ اختیار کی ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ چونکہ حروف تہجی عنصر کلام اور مادہ لغات ہیں۔ کلام ان سے ہی مرکب ہوتا ہے اس لئے بعض سورتوں کے شروع میں ان حروف کو لاکر یہ تنبیہ مقصود ہے کہ اے منکرین وحی، یہ کلام بھی ان ہی حروف سے مل کر بنا ہے جن سے تمہارا کلام مرکب ہوتا ہے۔ تاہم یہ کلام معجز ہے۔ تم چھوٹی سے چھوٹی سورہ بھی اس جیسی نہیں بنا سکتے۔ تو اگر یہ خدا کا کلام نہیں ہے تو تم ان حروف سے جن کو ہر وقت استعمال کرتے ہو اس جیسا کلام کیوں نہیں بنا لاتے؟"

سجادندیؒ فرماتے ہیں، کہ حروف مقطعات کے بارہ میں قرن اول کے اہل علم کا اس پر اتفاق ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے درمیان "راز" ہیں۔ یہ کہنا کہ مقطعات و متشابہات کا علم بجز خدا کے کسی کو نہیں بعید از قیاس ہے۔ اس سے لازم آتا ہے کہ پورا قرآن معلوم المعنیٰ نہ ہو نیز شارع کا ان کلمات سے لوگوں کو مخاطب کرنا مہمل اور بے معنی ہوگا اور قرآن کریم مکمل طور پر بیان و ہدایت نہ رہے گا۔ اور ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ کے وعدہ کے خلاف ہونا لازم آئے گا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ نے فرمایا ہے کہ میں راسخین فی العلم میں سے ہوں اور جو لوگ متشابہات و مقطعات کی تفسیر کا علم رکھتے ہیں

ان میں سے ایک میں بھی ہوں۔

اور یہی قول حضرت مجاہد کا بھی ہے۔

بعض سلف کا قول ہے کہ حروف مقطعات اسماء باری تعالیٰ عز اسمہ ہیں۔ ابن ماجہ نے روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی دعا میں فرمایا کرتے تھے "یا کھیعص اغفر لی"۔ ربیع بن انس کہتے ہیں کھیعص کے معنی ہیں وہ ذات کہ جس کو چاہے پناہ دے اور کوئی اس کے مقابلہ میں کسی کو پناہ نہ دے سکے۔

بعض اہل علم کہتے ہیں حروف مقطعات قرآن کریم کے نام ہیں۔

بہر حال اگر مقطعات کے متعلق یہ تسلیم کر لیا جائے کہ وہ اسماء الٰہی ہیں تو یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ وہ خداوند تعالیٰ کی بعض صفات مخصوصہ پر دلالت کرتے ہیں جیسا کہ دیگر اسماء صفات۔ اسی طرح اگر ان کا اسماء قرآن ہونا تسلیم کر لیا جائے تو وہ فرقان نور حیات روح وغیرہ اسماء کی طرح مخصوص صفات قرآنی پر دلالت کریں گے۔ تاہم یہ دلالت مخصوص ہوگی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ یا جسے اللہ تعالیٰ سمجھانا چاہے۔ عام لوگ سمجھ سکیں گے۔ تو ان دونوں اقوال کا مقصد و مرجع بھی یہی ہوا کہ حروف مقطعات خدا اور اس کے رسول کے درمیان راز ہیں۔ ہاں اگر اللہ تعالیٰ چاہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض کامل متبعین کو بھی ان کا فہم حاصل ہو سکتا ہے۔

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ صفات باری تعالیٰ غیر محدود ہیں جیسا کہ فرمایا گیا ہے قل لو کان البحر مدادا لکلمٰت ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی۔ (اے پیغمبر فرما دیجئے کہ اگر میرے رب کے کلمات کی تحریر کے لئے سمندر سیاہی بن جائے تو سمندر ختم ہو جائے اور میرے رب کے کلمات ختم نہ ہوں) اور بے شبہ جو الفاظ معانی کے مقابلہ میں وضع کئے گئے ہیں وہ محدود و متناہی ہیں۔ نیز عقول انسانی ذات وصفات باری تعالیٰ عز اسمہ کی کنہ وحقیقت دریافت کرنے سے عاجز و قاصر ہیں ہاں معینہ ذاتیہ یا صفاتیہ غیر مکیفہ میں سے کسی نوع کے ساتھ اس کا کسی قدر دریافت کرنا متصور ہو سکتا ہے۔ لیکن یہ بات فہم عوام بلکہ فہم خواص سے بھی بعید ہے کیونکہ خواص بھی باوجود حصول ادراک اس کی حقیقت کا ادراک مرتبہ ذات میں نہیں کر سکتے

مگر چونکہ بعض صفات باری تعالیٰ بعض نتائج یا بعض وجوہ مشاکلت ومشابہت میں صفات ممکنات کے ساتھ شریک ہیں اس لئے اللہ تعالیٰ نے ان کو ایسے اسماء کے ساتھ ذکر کیا ہے جو صفات

مخلوقات پر بھی دلالت کرتے ہیں۔ مثلاً حیاۃ، علم، سمع، بصر، ارادہ، رحمت، قہر وغیرہ۔ جب ایسی صفات خداوندی بیان کی جاتی ہیں تو انسان گمان کرتا ہے کہ میں جملہ صفات الٰہیہ کی حقیقت سے واقف ہوگیا۔ حالانکہ بعض جزوی صفات کے علاوہ اس کو کچھ معلوم نہیں ہوپاتا۔

دیگر صفات الٰہیہ جو ان مشترک ناموں سے تعبیر نہیں کی جاتیں ان میں سے بعض وہ ہیں جن کا علم اللہ تعالیٰ ہی کے لئے مخصوص ہے۔ اور بعض وہ ہیں جن کا علم وہ اپنی مخلوقات میں سے خواص اور اخص الخواص کو عطا فرمادیتا ہے۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا میں ارشاد فرمایا ہے:۔

اے اللہ! میں تیرے ہر ذی نام کا واسطہ دے کر سوال کرتا ہوں جو تیرے لئے مخصوص ہے۔ تو نے اپنی ذات پاک کو اس سے موسوم فرمایا ہے، یا اپنی کتاب میں اس کا ذکر کیا ہے یا مخلوق میں سے کسی کو اس سے آگاہ فرمایا ہے یا اسے اپنے علم غیب کے خزانہ میں محفوظ رکھا ہے۔ (ابن حبان وحاکم)

تو ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان صفات میں سے جو عام لوگوں سے پوشیدہ ہیں اور جن کے لئے ان کی زبان میں الفاظ وضع نہیں کئے گئے۔ کچھ اسماء رسول کریم صلعم اور ان کے مخصوص متبعین پر حروف مقطعات کے ذریعہ الہام فرمادئے ہوں۔ اور ان کی تلاوت کے وقت ان کے معانی قلب نبی پر جلوہ گر ہوگئے ہوں۔ جس طرح اللہ تعالیٰ نے الہام کے ذریعہ آدم علیہ السلام کو اسماء کا خصوصی علم عطا فرمایا۔ بغیر اس کے کہ ان کو یہ معلوم ہو کہ یہ لفظ ان معانی کے لئے وضع کیا گیا ہے۔

حضرت شیخ قدس سرہٗ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص قرآن کریم کو من اولہ الیٰ آخرہ بنظر کشف دیکھےگا تو اس پر یہ بات واضح ہوجائے گی کہ قرآن کریم فیوض و برکات الٰہیہ کا ایک عمیق دریا ہے اور اس دریا کے ناپیدا کنار میں حروف مقطعات ایسے ابلتے ہوئے چشمے معلوم ہوتے ہیں جن سے دریا جاری ہوتے ہیں۔ تو اس مکاشفہ کے اعتبار سے اگر مقطعات واسماء صفاتیہ قرآن قرار دئے جائیں تو غیر مناسب نہیں۔ گویا یہ مقطعات مطالب قرآنیہ کا اجمال ہیں اور پورا قرآن کریم ان کی تفصیل و تشریح۔ (ماخوذ از التفسیر المظہری علامۃ المحدث المفسر القاضی محمد ثناء اللہ البانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ)

حافظ عماد الدین ابن کثیرؒ تفسیر ابن کثیر میں لکھتے ہیں۔

بعض اہل علم نے فرمایا ہے۔ کوئی شک نہیں کہ اللہ تبارک تعالیٰ نے ان حروف مقطعات کا

بیکار اور بے معنی نہیں نازل فرمایا۔ جن ناواقف لوگوں نے کہا ہے کہ قرآن میں بعض کلمات "تعبدی" ہیں۔ ان کے فی الحقیقت کوئی معنی نہیں، تو انھوں نے بڑی سخت غلطی کی ہے۔ بس یہ بات طے ہے کہ مقطعات کے بھی نفس الامر میں کچھ معانی ہیں۔ تو اگر ان کی تفسیر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی قول ثابت ہو جائے تو ہم اس کو اختیار کریں گے اور اس کے مطابق ان حروف کی تشریح کریں گے ورنہ توقف کریں گے اور کہیں گے آمنا بہ کل من عند ربنا (ہم اس پر ایمان لائے، سب ہمارے پروردگار کا اتارا ہوا ہے)

مقطعات کے معانی کے تعین پر علماء کا اجماع نہیں ہوا۔ ان میں اختلاف ملتا ہے تو جس کے لئے کوئی قول دلیل سے ثابت ہو جائے تو اسے اس کا اتباع کرنا چاہئے۔ ورنہ توقف کرنا چاہئے۔ یہاں تک کہ مقام زیر بحث واضح ہو جائے۔

حافظ ابن کثیرؒ ان حروف کے سورتوں کے آغاز میں لانے کے نکات کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:-

بعض علماء نے فرمایا ہے، ان حروف سے ابتداء کرنے کا مقصد یہ ہے کہ ان حروف کو سن کر مشرکین جو قرآن کریم کو سننے سے اعراض کرتے تھے (متعجب ہو کر) کان لگائیں اور جب وہ ادھر راغب ہوں تو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم مرکب کلمات بھی سنا دیں۔ اسے ابن جریر طبری نے نقل کیا ہے مگر یہ بھی ضعیف ہے اگر یہ مقصد ہوتا تو تمام سورتوں کے آغاز میں ایسے حروف لائے جاتے کیونکہ یہ ضرورت سب جگہ تھی۔ بلکہ جب کبھی انھیں مخاطب کیا جاتا یہ حروف لائے جاتے۔ خواہ سورۃ کا آغاز ہوتا یا نہیں۔ پھر بقرہ اور آل عمران تو مکی سورتیں ہیں بھی نہیں۔

بعض علماء نے فرمایا ہے کہ مقصد اعجاز قرآن کا اظہار ہے کہ مخلوق اس جیسا کلام پیش نہیں کر سکتی۔ حالانکہ یہ کلام بھی انہی حروف سے مل کر بنا ہے جنھیں یہ لوگ اپنی گفتگو میں استعمال کرتے ہیں (اس قول کی تفصیل گزر چکی)

اس قول کو امام رازی نے اپنی تفسیر میں مبرد سے اور قرطبی نے فراء سے نقل کیا ہے اور زمخشری نے کشاف میں اس کی تائید کی ہے اور حافظ ابن تیمیہ اور حافظ مزی نے بھی اسے اختیار کیا ہے زمخشری

نے کہا ہے ان حروف کو مختلف سورتوں میں بار بار اس لیے لایا گیا تاکہ تحدی زیادہ بلیغ طریقہ ہو سکے۔ جیسا کہ بعض قصص کو مکرر لایا گیا۔ پھر بعض حروف مقطعات ایک حرف پر مشتمل ہیں بعض دو پر بعض تین پر بعض چار پر بعض پانچ پر کیونکہ مخاطبین کے کلمات بھی اسی انداز پر مرکب ہوتے ہیں۔ پانچ سے زیادہ مرکب نہیں ہوتے۔

میں (حافظ ابن کثیر) کہتا ہوں اسی لیے جن سورتوں کا آغاز ان حروف سے کیا گیا ہے ان میں قرآن کریم کی حمایت کا اعلان اس کے اعجاز کا بیان اور عظمت کا اظہار کیا گیا ہے استقراء سے یہ بات معلوم ہو سکتی ہے۔ چنانچہ فرمایا گیا ہے۔ آلم۔ ذالک الکتاب لاریب فیہ (الم۔ اس کتاب کے کتاب الہی ہونے میں کوئی شک نہیں)۔

آلم۔ اللہ لاالہ الا ہو الحی القیوم نزل علیک الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیہ (الم۔ اللہ وہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ حی اور قیوم ہے۔ اے پیغمبر اس نے آپ پر قرآن اتارا حق کے ساتھ۔ جو اپنے سے پہلی کتابوں کا تصدیق کرنے والا ہے)

آلر۔ کتاب انزلناہ الیک لتخرج الناس من الظلمات الی النور باذن ربھم۔ (الر۔ یہ کتاب ہے جسے ہم نے آپ کی طرف اتارا۔ تاکہ آپ لوگوں کو اندھیریوں سے نور کی طرف نکال کرلے جائیں۔ ان کے رب کے حکم سے) وغیرہا۔ واللہ اعلم۔

(امام حافظ عماد الدین ابن کثیر (وفات ۷۷۴ ہجری) کی تفسیر سے اقتباسات)

# حروف مقطعات

## کے متعلق مولانا فراہیؒ کی تحقیقات

مولانا امین احسن اصلاحی

(گذشتہ مضمون میں حروف مقطعات کے متعلق اہم علمائے قدیم کا نقطۂ نظر آچکا ہے، البتہ دور آخر کے ایک بہت اہم مفسر قرآن مولانا حمید الدین فراہیؒ کا نقطۂ نظر رہ گیا ہے۔ ان کے شاگرد مولانا امین احسن صاحب نے اپنی زیر تصنیف تفسیر "تدبر قرآن" میں سورۂ البقرہ کی تفسیر کے موقع پر مولانا فراہی رح کے خیالات کی بھی ترجمانی کی ہے، جسے ہم ذیل میں شائع کرتے ہیں۔)

الٓـمّٓ:۔ یہ ایک مستقل جملہ ہے عربی زبان کے عام قاعدہ کے مطابق یہاں مبتدا محذوف ہے اس کو ظاہر کر دیا جائے تو پوری بات یوں ہوگی۔ ھٰذہ الٓـمّٓ (یہ الف، لام، میم ہے) ہم نے ترجمہ میں اس حذف کو کھول دیا ہے۔

یہ اور اس طرح کے جتنے حروف بھی مختلف سورتوں کے شروع میں آئے ہیں چونکہ الگ الگ کرکے پڑھے جاتے ہیں، اس وجہ سے ان کو حروف مقطعات کہتے ہیں۔

یہ جس سورہ میں بھی آئے ہیں بالکل شروع میں اس طرح آئے ہیں جس طرح کتابوں، فصلوں، ابواب کے شروع میں ان کے نام آیا کرتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ان سورتوں کے نام ہیں۔ قرآن نے جگہ جگہ ذٰلك اور تلك کے ذریعہ سے ان کی طرف اشارہ کرکے ان کے نام ہونے اور زیادہ واضح کر دیا ہے۔ حدیثوں سے بھی ان کا نام ہی ہونا ثابت ہوتا ہے۔

جو سورتیں ان ناموں سے موسوم ہیں اگرچہ ان میں سے سب اپنے انہی ناموں سے مشہور نہیں ہوئیں بلکہ دوسرے ناموں سے مشہور ہوگئیں لیکن ان میں سے کچھ اپنے انہی ناموں سے مشہور بھی ہیں مثلاً طٰہٰ،

یٰس، ق اور ن وغیرہ۔

ممکن ہے یہاں کسی کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہو کہ قرآن کا دعویٰ تو یہ ہے کہ وہ ایک بالکل واضح کتاب ہے، اس میں کوئی چیز بھی پہیلیاں یا معمے کی قسم کی نہیں ہے، پھر اس نے سورتوں کے نام ایسے کیوں رکھ دئے جن کے معنی کسی کو بھی نہیں معلوم؟

اس سوال کا جواب یہ ہے کہ جہاں تک ان حروف کا تعلق ہے یہ اہل عرب کے لئے کوئی بیگانہ چیز نہیں تھے۔ بلکہ وہ ان کے استعمال سے اچھی طرح واقف تھے۔ اس واقفیت کے بعد قرآن کی سورتوں کا ان حروف سے موسوم ہونا کوئی ایسی بات نہیں ہے جس سے قرآن کے ایک واضح کتاب ہونے پر کوئی حرف آتا ہو۔ البتہ یہ سوال ضرور پیدا ہوتا ہے کہ اس طرح سے نام بنا لینا عربوں کے مذاق کے مطابق تھا بھی یا نہیں تو اس چیز کے مذاق عرب کے مطابق ہونے کی سب سے بڑی شہادت تو یہی ہے کہ قرآن نے نام رکھنے کے اس طریقہ کو اختیار کیا۔ اگر نام رکھنے کا یہ طریقہ کوئی ایسا طریقہ ہوتا جس سے اہل عرب بالکل ہی نامانوس ہوتے تو وہ اس پر ضرور ناک بھوں چڑھاتے اور ان حروف کی آڑ لے کر کہتے کہ جس کتاب کی سورتوں کے نام تک کسی کی سمجھ میں نہیں آسکتے اس کے ایک کتاب مبین ہونے کے دعوے کو کون تسلیم کر سکتا ہے۔

قرآن پر اہل عرب نے بہت سے اعتراضات کئے اور ان کے یہ سارے اعتراض قرآن نے نقل بھی کئے ہیں لیکن ان کے اس طرح کے کسی اعتراض کا کوئی ذکر نہیں کیا ہے جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ان ناموں میں ان کے لئے کوئی اجنبیت نہیں تھی۔

علاوہ بریں جن لوگوں کی نظر اہل عرب کی روایات اور ان کے لٹریچر پر ہے وہ جانتے ہیں کہ اہل عرب نہ صرف یہ کہ اس طرح کے ناموں سے نامانوس نہیں تھے بلکہ وہ خود اشخاص، چیزوں، گھوڑوں، جھنڈوں، تلواروں حتیٰ کہ قصائد اور خطبات تک کے نام اسی سے ملتے جلتے رکھتے تھے۔ یہ نام مفرد حروف پر بھی ہوتے تھے اور مرکب بھی ہوتے تھے۔ ان میں یہ اہتمام بھی ضروری نہیں تھا کہ اسم اور مسمّیٰ میں کوئی معنوی مناسبت پہلے سے موجود ہو بلکہ یہ نام ہی بتاتا تھا کہ یہ نام اس مسمّیٰ کے لئے وضع ہوا ہے۔

اور یہ ایک بالکل کھلی ہوئی بات ہے کہ جب ایک شے کے متعلق یہ معلوم ہو گیا کہ یہ نام ہے

پھر اس کے معنی کا سوال سرے سے پیدا ہی نہیں ہوتا کیونکہ نام سے اصل مقصود مسمّٰی کا اس نام کے ساتھ خاص ہو جانا ہے نہ کہ اس کے معنی۔ کم از کم فہم قرآن کے نقطۂ نظر سے ان ناموں کے معانی کی تحقیق کی تو کوئی اہمیت ہے نہیں بس اتنی بات ہے کہ چونکہ یہ نام اللہ تعالیٰ کے رکھے ہوئے ہیں اس وجہ سے آدمی کو یہ خیال ہوتا ہے کہ ضرور یہ کسی نہ کسی مناسبت کی بنا پر رکھے گئے ہوں گے۔ یہ خیال فطری طور پر طبیعت میں ایک جستجو پیدا کر دیتا ہے اسی جستجو کی بنا پر ہمارے بہت سے پچھلے علماء نے ان ناموں پر غور کیا اور ان کے معنی معلوم کرنے کی کوشش کی۔ اگرچہ ان کی جستجو سے کوئی خاص فائدہ نہیں ہوا لیکن ہمارے نزدیک ان کا یہ کام بجائے خود غلط نہیں تھا اور اگر ہم بھی ان پر غور کریں گے تو ہمارا یہ کام بھی غلط نہیں ہوگا۔ اگر اس کوشش سے کوئی حقیقت واضح ہوئی تو اس سے ہمارے علم میں اضافہ ہوگا اور اگر کوئی بات نہ مل سکی تو اس کو ہم اپنے علم کی کوتاہی اور قرآن کے اتھاہ ہونے پر محمول کریں گے۔ یہ رائے بہر حال نہیں قائم کریں گے کہ یہ نام ہی بے معنی ہیں۔

اپنے علم کی کمی اور قرآن کے اتھاہ ہونے کا یہ احساس بجائے خود ایک بہت بڑا علم ہے۔ اس احساس سے علم و معرفت کی بہت سی بند راہیں کھلتی ہیں۔ اگر قرآن کا پہلا ہی حرف اس عظیم انکشاف کے لئے کلید بن جائے تو یہ بھی قرآن کے بہت سے معجزوں میں سے ایک معجزہ ہوگا۔ یہ اسی کتاب کا کمال ہے کہ اس کے جس حرف کا راز کسی پر نہ کھل سکا اس کی پیدا کردہ کاوش ہزاروں سربستہ اسرار سے پردہ اٹھانے کے لئے دلیل راہ بنی۔

ان حروف پر ہمارے پچھلے علماء نے جو رائیں ظاہر کی ہیں ہمارے نزدیک وہ تو کسی مضبوط بنیاد پر مبنی نہیں ہیں اس وجہ سے ان کا ذکر کرنا کچھ مفید نہیں ہوگا۔ البتہ استاذ امام مولانا حمید الدین فراہی رحمۃ اللہ علیہ کی رائے اجمالاً میں یہاں پیش کرتا ہوں۔ اس سے اصل مسئلہ اگرچہ حل نہیں ہوتا لیکن اس کے حل کے لئے ایک راہ کھلتی ضرور نظر آتی ہے کیا عجب کہ مولاناؒ نے جو سراغ دیا ہے دوسرے اس کی رہنمائی سے کچھ مفید نشانات راہ اور معلوم کر لیں اور اس طرح درجہ بدرجہ تحقیق کے قدم کچھ اور آگے بڑھ جائیں۔

جو لوگ عربی رسم الخط کی تاریخ سے واقف ہیں وہ جانتے ہیں کہ عربی زبان کے حروف عبرانی سے لئے گئے ہیں۔ اور عبرانی کے یہ حروف ان حروف سے ماخوذ ہیں جو عرب قدیم میں رائج تھے۔ عرب قدیم کے ان حروف کے متعلق استاذ امامؒ کی تحقیق یہ ہے کہ یہ انگریزی اور ہندی کے حروف کی طرح صرف آواز ہی

نہیں بتاتے تھے بلکہ یہ بھی زبان کے حروف کی طرح معانی اور اشیاء پر بھی دلیل ہوتے تھے اور جن معانی یا جن
اشیاء پر وہ دلیل ہوتے تھے عموماً انہی کی صورت و ہیئت پر لکھے بھی جاتے تھے۔ مولانا کی تحقیق یہ ہے کہ یہی
حروف ہیں جو قدیم مصریوں نے اخذ کئے اور اپنے تصورات کے مطابق ان میں ترمیم و اصلاح کر کے ان کو اس
خط تمثالی کی شکل دی جس کے آثار اہرام مصر کے کتبات میں موجود ہیں۔

ان حروف کے معانی کا علم اب اگرچہ مٹ چکا ہے تاہم بعض حروف کے معنی اب بھی معلوم ہیں اور
ان کے لکھنے کے ڈھنگ میں بھی ان کی قدیم شکل کی کچھ نہ کچھ جھلک پائی جاتی ہے۔ مثلاً الف کے متعلق
معلوم ہے کہ وہ گائے کے معنی بتاتا تھا اور گائے کے سر کی صورت ہی پر لکھا بھی جاتا تھا۔ ب کو عبرانی
میں بیت کہتے بھی ہیں اور اس کے معنی بھی بیت (گھر) کے ہیں۔ ج کا عبرانی تلفظ جمل ہے جس کے
معنی جمل (اونٹ) کے ہیں۔ ط سانپ کے معنی میں آتا تھا اور لکھا بھی کچھ سانپ ہی کی شکل پر جاتا تھا۔
م پانی کی لہر پر دلیل ہوتا تھا اور اس کی شکل بھی لہر سے ملتی جلتی بنائی جاتی تھی۔

مولانا اپنے نظریے کی تائید میں سورۂ "ن" کو پیش کرتے ہیں۔ حرف نون اب بھی اپنے قدیم
معنی ہی میں بولا جاتا ہے اس کے معنی مچھلی کے ہیں۔ اور جو سورہ اس نام سے موسوم ہوئی ہے اس میں
حضرت یونس علیہ السلام کا ذکر صاحب الحوت (مچھلی والے) کے نام سے آیا ہے۔ مولانا اس نام
کو پیش کر کے فرماتے ہیں کہ اس سے ذہن قدرتی طور پر اس طرف جاتا ہے کہ اس سورہ کا نام تو ن
اسی وجہ سے رکھا گیا ہے کہ اس میں صاحب الحوت (یونس علیہ السلام) کا واقعہ بیان ہوا ہے جن
مچھلی نے نگل لیا تھا۔ پھر کیا عجب ہے کہ بعض دوسری سورتوں کے شروع میں جو حروف آئے ہیں وہ بھی
اپنے قدیم معانی اور سورتوں کے مضامین کے درمیان کسی مناسبت ہی کی بنا پر آئے ہوں۔

قرآن مجید کی بعض اور سورتوں کے ناموں سے بھی مولانا کے اس نظریہ کی تائید ہوتی ہے مثلاً
حرف طٰ کے معنی، جیسا کہ اوپر ذکر ہو چکا ہے۔ سانپ کے تھے اور اس کے لکھنے کی ہیئت بھی سانپ کی
ہیئت سے ملتی جلتی ہوتی تھی۔ اب قرآن میں سورہ طٰہٰ کو دیکھئے جو طٰ سے شروع ہوتی ہے اس میں
ایک مختصر تمہید کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کی لٹھیا کے سانپ بن جانے کا قصہ بیان ہوتا ہے۔
اسی طرح طٰسٓمٓ، طٰسٓ وغیرہ بھی طٰ سے شروع ہوتی ہیں اور ان میں بھی حضرت موسیٰ علیہ السلام

کی لٹھیا کے سانپ کی شکل اختیار کر لینے کا معجزہ مذکور ہے۔

الف کے متعلق ہم بیان کر چکے ہیں کہ یہ گائے کے سر کی ہیئت پر لکھا بھی جاتا تھا اور گائے کے معنی بتاتا بھی تھا۔ اس کے دوسرے معنی اللہ واحد کے ہوتے تھے۔ اب قرآن مجید میں دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ سورۂ بقرہ میں، جس کا نام الف سے شروع ہوتا ہے، گائے کے ذبح کا قصہ بیان ہوا ہے۔ دوسری سورتیں جن کے نام الف سے شروع ہوئے ہیں توحید کے مضمون میں مشترک نظر آتی ہیں۔ یہ مضمون ان میں خاص اہتمام کے ساتھ بیان ہوا ہے۔ ان ناموں کا یہ پہلو بھی خاص طور پر قابل لحاظ ہے کہ جن سورتوں کے نام ملتے جلتے ہیں بلکہ بعض سورتوں میں تو اسلوب بیان تک ملتا جلتا ہے۔

میں نے مولانا کا یہ نظریہ جیسا کہ عرض کر چکا ہوں محض اس خیال سے پیش کیا ہے کہ اس سے حروف مقطعات پر غور کرنے کے لئے ایک علمی راہ کھلتی ہے۔ میرے نزدیک اس کی حیثیت ابھی تک ایک نظریہ سے زیادہ نہیں ہے۔ جب تک تمام حروف کے معانی کی تحقیق ہو کر ہر پہلو سے ان ناموں اور ان سے موسوم سورتوں کی مناسبت واضح نہ ہو جائے اس وقت تک اس پر ایک نظریہ سے زیادہ اعتماد کر لینا صحیح نہیں ہوگا۔ یہ محض علوم قرآن کے قدر دانوں کے لئے ایک اشارہ ہے، جو لوگ مزید تحقیق و جستجو کی ہمت رکھتے ہیں وہ اس راہ میں قسمت آزمائی کریں۔ شاید اللہ تعالیٰ اس راہ سے یہ مشکل آسان کر دے۔

# غزل

حضرت مرزا احسان احمد

ہم کیا ہیں، کچھ نہیں ہیں، اعمال کیا ہمارے
دیکھے ہیں پھر بھی ہم نے صدہا کرم تمہارے

پہنچے ہیں جس جگہ ہم اس درد کے سہارے
انوارِ زندگی کے ہیں کچھ عجب نظارے

شب ہائے غم کو اپنی کر سوزِ دل سے روشن
دیتے نہیں ہیں کچھ کام یہ چاند یہ ستارے

حُسن آفریں بھی کتنی آخر نظر یہ اپنی
ہم نے خزاں کے دن بھی کچھ لطف سے گزارے

شائستہ ہو گئے سب انداز زندگی کے
کیسے تھے اس نظر کے وہ مختصر اشارے

مٹتی ہیں ظلمتیں سب، ہوتے ہیں مشتعل جب
پنہاں ہیں دل کی تہ میں ایسے بھی کچھ شرارے

پھر حسنِ سادگی دیکھ، پھر رنگِ زندگی دیکھ
کر محو لوحِ دل سے نقش و نگار سارے

دل کی لطافتیں سب برباد ہو رہی ہیں
یہ علم و فن کے قائم کیسے ہیں اب ادارے

بے شغلِ جام و مینا، آسان نہیں ہے جینا
سمجھیں گے اس کو کب یہ حکمت کدے ہمارے

ٹکرا کے سب چٹانیں ہوتی ہیں ٹکڑے ٹکڑے
خود اپنی راہ پیدا کرتے ہیں تیز دھارے

توہینِ شانِ رندی ہوتی رہے گی کب تک
ق سمجھیں گے اس کو آخر کب بادہ کش ہمارے

یہ جامِ مے نہیں ہے، وہ سوزِ تشنگی ہے
ہوتے ہیں گرم در دشن جس سے حواس سارے

# جگر کی نظریاتی شاعری

(۲)

جناب محمود علی خاں جامعی

## دور سوم

جگر کی شاعری کا دور سوم سنہ ۳۰ء سے ۴۰ء تک خیال کیا جا سکتا ہے۔ یہ دور جگر کی قطعی محرومی
رفراق کا دور تھا۔ اسی دور میں ان کی شاعری اپنے عروج پر پہنچی۔ شاعری کے لحاظ سے یہ ان کا بہترین دور
ا۔ اس دور میں ان کے یہاں تصوف کے رجحان میں بہت کمی ہو گئی اور خالص عشق مجازی ابھر کر سامنے
یا حسن و عشق یا محبت کے نظریات بہت واضح اور لطیف ہو گئے۔ رنگینی اور سرخوشی جو ان کا طرۂ امتیاز
تی نکھر آئی اور ان کا خود اپنا ایک رنگ قائم ہو گیا۔ جو داغؔ اور آصغر دونوں کے اثر سے آزاد تھا۔ گویا
ن کی انفرادیت جلوہ گر ہو گئی۔

جگر سے نواب سید علی حسن خاں مرحوم خلف نواب صدیق حسن خاں (بھوپال) سے ملاقات
ہئی اور انھوں نے انتہائی خلوص سے اپنے یہاں بھوپال ہاؤس لکھنؤ میں قیام کرنے کی پیش کش کی۔
رخلوص کی کوئی پیش کش مشکل ہی سے رد کر سکتے تھے۔ انھیں نواب صاحب مرحوم کی یہ خواہش بھی
ی کرنی پڑی اور انھوں نے مین پوری سے منتقل ہو کر لکھنؤ میں سکونت اختیار کر لی۔ مین پوری چھوڑنے
بعد "سرکار" اور ان کے "طور" سے بھی مہجوری ہو گئی۔ دل بستگی کی جو ایک صورت تھی وہ بھی ختم ہو گئی
لکھنؤ جیسی رومان انگیز فضا میں پہنچنے کے بعد بھی انھوں نے دلچسپی کا اور کوئی سامان پیدا نہیں کیا۔

اسی زمانے میں بھوپال کے نواب رشید الظفر خاں صاحب نے ان کا ایک صد روپیہ ماہوار
مقرر فرما دیا اس وظیفہ کے لئے کسی قسم کی کوئی شرط نہ تھی۔ یہی نہیں بلکہ نواب صاحب موصوف

یہ بھی طے کیا کہ جگر کا کل مجموعۂ کلام شائع کر دیا جائے۔ اس کے جمع کرنے ترتیب دینے اور اشاعت کا انتظام انھوں نے اپنے ایک متوسل حامد سعید خاں کے سپرد کیا۔ حامد سعید خاں اس اصول کے حامی تھے کہ شعرا کے یہاں رطب و یابس بہت ہوتا ہے۔ جگر کے یہاں سے اس سب کو الگ کر کے چیدہ چیدہ کلام اس مجموعہ میں شامل کیا جائے تاکہ جگر کی صحیح حیثیت واضح ہو سکے۔ چنانچہ انھوں نے ایک بہت ہی چھوٹا سا منتخب مجموعہ طبع کرا کے پیش کیا۔ یہ مجموعہ جگر نے سخت ناپسند فرمایا۔ اس سے ان کو سخت دلی اذیت پہنچی۔ میں نے دیکھا ہے کہ اس مجموعہ کے تذکرہ پر جگر صاحب تقریباً رو دیئے تھے۔ نواب رشید الظفر خاں صاحب کو جگر صاحب کے اس ردعمل کا جب علم ہوا، انھوں نے تمام کاپیاں محفوظ کر کے غالباً ضائع کر دیں کیونکہ اس کے بعد کبھی اس کا کوئی نسخہ کسی کے پاس نظر نہ آیا۔ اور جگر صاحب کو یقین دلایا کہ آپ خود ترتیب دے کر مجموعہ شائع کریں جس کا بیشتر بار وہ خود برداشت کریں گے۔ جگر صاحب سے خود یہ کام نہ ہو سکتا تھا لہٰذا جب وہ بھوپال سے لکھنؤ گئے تو تمام حالات نواب علی حسن خاں صاحب کے گوش گزار کئے۔ موصوف فوراً اس کام کے انجام دینے کے لئے تیار ہو گئے اور اپنے لڑکے نواب سید شمس الحسن صاحب بی اے ایل ایل بی کو جو خود شاعر بھی تھے، اس کام پر مامور کر دیا۔ شمس الحسن صاحب نے کلام جمع کرنا شروع کیا جس میں سب سے بڑے مجموعے میرے اور جلیل قدوائی کے تھے، بالآخر لکھنؤ کے نامی پریس سے زیور طبع سے آراستہ ہو کر شعلۂ طور ۱۹۳۵ء میں شائع ہو گیا۔ اس کی ترتیب میں خود جگر صاحب کا ہاتھ تھا اور خود انھوں نے مختلف ادوار پر اپنے کلام کو تقسیم کیا تھا جو اب ہمارے لئے بہت مفید اور نتیجہ خیز ثابت ہوا ہے۔ اس کے ساتھ جگر صاحب نے اپنے کلام کے متعلق شروع میں کچھ اظہار رائے بھی فرمایا تھا اور مولانا سید سلیمان ندوی کا ایک مقدمہ بھی تھا۔

جگر صاحب پر لکھنؤ اور اس کے شاعرانہ ماحول کا کوئی اثر نہیں پڑا۔ انھوں نے الفاظ کو سامنے رکھ کر کبھی شاعری نہیں کی۔ ان کے یہاں خیال ہمیشہ مقدم رہا۔ جو خیال ان کے ذہن میں آتا اس کے اظہار کے لئے الفاظ خود ان کے سامنے گویا ہاتھ باندھے کھڑے رہتے تھے۔ اس کے علاوہ نواب علی حسن خاں کا ماحول بھی مذہبی تھا۔ اس مذہبیت نے جگر صاحب کے کلام میں کوئی خشکی پیدا نہیں ہونے دی۔ در اصل بات یہ تھی کہ جگر کا رنگ اب اتنا پختہ ہو چکا تھا کہ اس پر اب کوئی دو

رنگ نہیں چڑھ سکتا تھا۔ اب ان کی انفرادیت قائم ہو چکی تھی۔

سماجی حالات کے سلسلے میں انگریزی تعلیم عام ہو گئی تھی۔ نہ صرف عام بلکہ مزدوری بھی جلنے لگی تھی۔ گویا ہمارے معاشرے پر چھا گئی تھی۔ اب مغربی خیالات اور مغربی تہذیب و تمدن کا ہماری معاشرت میں نفوذ شروع ہو گیا تھا اور قدیم مشرقی تہذیب و تمدن کا شمار اب آثار قدیمہ میں ہونے لگا تھا۔ مذہب سے فرار اب معیوب نہ رہا تھا۔ عورتوں میں بے پردگی اور آزادی بہت عام ہو گئی تھی غرضکہ مغربیت کے تمام عیوب کا تسلط ہو گیا تھا اور محاسن کی طرف زیادہ توجہ نہ تھی۔

جہاں تک سیاسی حالات کا تعلق ہے قومی تحریک بہت زور پکڑ گئی تھی اور وقتاً فوقتاً اس کی زبردست لہریں اٹھتی تھیں جو تمام دوسری تحریکات کو اپنی رو میں بہالے جاتی تھیں۔ مولانا محمد علی کی سیاست ناکام ہونے لگی تھی اور مسلمان رفتہ رفتہ اپنی سیاسی زندگی کے تیسرے موڑ کی جانب رخ کرنے لگے تھے۔ اس تیسرے موڑ پر مسلم لیگ کا جھنڈا لئے قائد اعظم کھڑے تھے للکار للکار کر کہہ رہے تھے "کالی بھلی نہ سفید۔ دونوں چھوڑ دا ایک ہی کھیت"۔

دنیا میں جنگ عظیم اول کے بعد عجیب کش مکش جاری تھی۔ ہاری ہوئی قومیں دوبارہ لڑنے کی تیاری کر رہی تھیں اور جیتی ہوئی قومیں آپس میں ایک دوسرے سے خائف تھیں اور اسلحہ پر اسلحہ تیار کئے جا رہی تھیں۔ روس کے انقلاب نے متضاد نظریوں کے ماتحت دنیا کو دو واضح کیمپوں میں تقسیم کر دیا تھا۔ ایک سرمایہ داری کا حامی تھا، اور دوسرا اس کا مخالف دونوں طاقت کے بل پر ایک دوسرے کو قائل کرنا چاہتے تھے۔ ترقی پسندی اب کھل کر سامنے آگئی تھی اور کساد بازاری نے اسے سہارا دیا تھا۔ اس ترقی پسندی کی سب سے بڑی خرابی یہ تھی کہ اپنے مقصد کے حصول کے لئے اچھے اور برے ذرائع کا کوئی امتیاز نہ تھا۔

غزل کا احیا ہو رہا تھا۔ اب وہ خواص میں بھی بار پانے لگی تھی۔ ادب میں مغربی نقطۂ نظر نمایاں ہونے لگا تھا اور تنقید نے بالکل نیا، مفید اور مغربی چولا بدل لیا تھا۔ اکبر۔ اقبال بعض فانی رخصت ہو چکے تھے، صرف جوش، حسرت اور جگر باقی تھے۔ اب اس پس منظر کے سامنے آپ جگر کے پہلے دور کی نظریاتی شاعری ملاحظہ کیجئے، اور دیکھئے کہ خود اعتمادی میں وہ کس حد تک بڑھ گیا ہے۔

اس تمام مضمون میں جو سنین دے گئے ان کی کوئی تاریخی اہمیت نہیں بلکہ محض ایک دور کا اندازہ کرنے کے لئے دیئے ہیں۔

یہ حادثات زمانہ کیا ہیں اسی کے حسنِ طلب کے جلوے
دلوں کو ٹھوکر لگا لگا کر دلوں کی دنیا جگا رہے ہیں

کبھی شاخ و سبزہ و برگ پر کبھی غنچہ و گل و خار پر
میں چمن میں چاہے جہاں رہوں مرا حق ہے فصلِ بہار پر

مجھے دیں نہ غیظ میں دھمکیاں گریں لاکھ بار یہ بجلیاں
مری سلطنت یہی آشیاں مری ملکیت یہی چار پر

صیاد و برق ہی کی توجہ نہیں تو پھر
مجھ کو حصولِ خلد خسِ آشیاں سے کیا

زمانے کے ہم دوش و ہم راز کب تک
زمانے کو پیچھے ہٹاتا چلا جا

مری ہمت دیکھنا میری طبیعت دیکھنا
جو سلجھ جاتی ہے گتھی پھر سے الجھاتا ہوں میں

ایک دل ہے اور طوفانِ حوادث اے جگر
ایک شیشہ ہے کہ ہر پتھر سے ٹکراتا ہوں میں

ہر ستم ہے کرم کے پردے میں
اس ستم کی کوئی مثال بھی ہو

مجھے دے رہی ہیں تسلیاں وہ ہر ایک تازہ پیام سے
کبھی آ کے منظرِ عام پر کبھی ہٹ کے منظرِ عام سے

آنسو تو بہت سی ہیں آنکھوں میں جگر لیکن
بندھ جائے سو موتی ہے رہ جائے سو دانا ہے

کیا اسی کو کہتے ہیں آئینِ حسن
جو تمہارا ہو گیا ناکام ہے

ہوشیار او کامیابِ زندگی
زندگی ناکامیوں کا نام ہے

کیجئے کیا اور شرحِ زندگی
کچھ سحر کچھ دوپہر کچھ شام ہے

کرے نہ کام جو بلبل کا نالۂ خونیں
نہ غنچے نیند سے چونکیں نہ رنگ بر آئے

مرا قصۂ عشق فانی نہیں ہے
یہ مردہ دلوں کی کہانی نہیں ہے

دل گیا رونقِ حیات گئی
غم گیا ساری کائنات گئی

دن کا کیا ذکر تیرہ بختوں میں
ایک رات آئی ایک رات گئی

یوں تو پیاسے ہیں سبزہ و گل بھی
کس نے دیکھی ہے پیاس شبنم کی

اللہ اللہ ہستیِ شاعر
قلب غنچے کا آنکھ شبنم کی

یار و اغیار سے محبت ہے — گل تو گل خار سے محبت ہے

اب کہاں انساں جسے انساں کہیں — چلتی پھرتی دیکھ لو پرچھائیاں

دل کو کیا کیا سکون ہوتا ہے — جب کوئی آسرا نہیں ہوتا

مری طلب بھی انہی کے کرم کا صدقہ ہے — قدم یہ اٹھتے نہیں ہیں اٹھائے جاتے ہیں

واللہ ترے غم کی وسعتیں — کوئی عالم دل سے خالی نہیں

نکہتِ گل کا بھی دماغ نہیں — کتنا آزردۂ بہار ہوں میں

میری ہستی شوقِ پیہم میری فطرت اضطراب — کوئی منزل ہو مگر گذرا چلا جاتا ہوں میں

اک نفس خلد اک نفس دوزخ — کوئی پوچھے یہ زندگی کیا ہے

بس ایک سمت اڑا جا رہا ہوں وحشت میں — خبر نہیں کہ خودی کیا ہے بیخودی کیا ہے

میرے غم خانۂ مصیبت کی — چاندنی بھی سیاہ ہوتی ہے

ایک ایسا بھی وقت آتا ہے — ہر تمنا گناہ ہوتی ہے

خوب رو لے فراق میں اے دل — کچھ طبیعت سنبھل ہی جاتی ہے

نازک ترے مریضِ محبت کا حال ہے — دن کٹ گیا تو رات کا کٹنا محال ہے

پھر کوئی مہرباں نہ ہو جائے — سعیِ غم رائیگاں نہ ہو جائے

حسن و عشق کے متعلق ان کے کچھ نظریات ملاحظہ ہوں۔

عشق جب تک نہ کر چکے رسوا — آدمی کام کا نہیں ہوتا

ٹوٹ پڑتا ہے دفعتاً جو عشق — بیشتر دیرپا نہیں ہوتا

حسن سے عشق جدا ہے نہ جدا عشق سے حسن — کون سی چیز ہے جو آغوش در آغوش نہیں

میں چلوں عشق میں وہ راہ جو ہو سب سے الگ — کچھ سجھائی بھی نہ دے راہ بھی ہموار نہ ہو

عشق مرنے پہ بھی نہیں مٹتا — یہ تعلق ضرور رہتا ہے

نمازِ عشق یہاں ہر نفس نفس جاری — کبھی ادا ہی نہ ہوتی اگر قضا کرتے

جب تک شبابِ عشق مکمل شباب ہے — پانی بھی ہو شراب ہوا بھی شراب ہے

وہ بھی ہے اک مقام عشق کہ جہاں — ہر تمنا گناہ ہوتی ہے
اس عشق کی تلافیِ ما فات دیکھنا — رونے کی حسرتیں ہیں جب آنسو نہیں رہے
اک لفظِ محبت کا ادنیٰ یہ فسانہ ہے — سمٹے تو دلِ عاشق پھیلے تو زمانہ ہے
یہ عشق نہیں آساں اتنا ہی سمجھ لیجے — اک آگ کا دریا ہے اور ڈوب کے جانا ہے
عشق اپنی خوشی سے کون کرے — عشق اگر ناگہانیؔ ہو جائے

ب عشق حقیقی کے بھی چند چھینٹے ملاحظہ ہوں۔

گو سراپا حجاب ہیں پھر بھی — تیرے رخ کی نقاب ہیں ہم لوگ
ین سجدہ میں ایسی کبھی تڑپ تو نہ تھی — وہ آج خود بھی مگر شاملِ نماز رہے
یل چشم شوق دیکھ ہی لیتی ہے کچھ نہ کچھ — پردے کا ہے خیال تو پردا نہ کیجئے
سینہ سے نے یہ جو گزرتی ہے — وہ لب نے نواز کیا جانے

دی کے متعلق بھی ان کے چند نظریاتی اشعار ملاحظہ کیجئے۔

مگر یہ مئے ارغوانی نہیں ہے — اسے آگ ہے آگ پانی نہیں ہے
یہ میکشی ہے تو پھر شانِ میکشی کیا ہے — بہک جائے جو پی کر وہ رند ہی کیا ہے
پئیں وہ شوق سے تنہا مگر یہ کیا ممکن — ہمیں سرور نہ آئے انھیں سرور آئے
ترکِ مے سے اور بھی میں تو شرابی بن گیا — روز آجاتا ہے مینا سحر میرے لئے

## دورِ چہارم

جگر کا دورِ چہارم سنہ ۴۰ء سے سنہ ۶۰ء تک سمجھنا چاہیئے۔ یہ دور چونکہ ہمارے آپ کے سب کے سامنے کے زمانے پر مشتمل ہے۔ اس لئے اس دور کی تصویر پیش کرنے کی چنداں ضرورت محسوس نہیں ہوتی البتہ تین اہم باتوں کی طرف توجہ منعطف کرا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ اس دور میں جنگ عظیم ثانی ہوئی جس نے تمام دنیا کے حالات اور ان کے ہر پہلو پر بڑا گہرا اثر ڈالا۔ دوسرے یہ کہ ملک میں فرقہ وارانہ فسادات کا سلسلہ بہت بڑے پیمانہ پر چھڑ گیا۔

بدولت کشت وخون ہوا۔ تیسرے یہ کہ مملکت پاکستان اسی دور میں عالم وجود میں آئی۔ ان تین باتوں کے تذکرہ کے بعد جگر صاحب کا ذاتی ماحول لکھا جاتا ہے جو نہایت ضروری اور اہم ہے۔

حضرت اصغر گونڈوی بحث مبتلی ہوئے اور اپنی آخری علالت کے زمانے میں انھوں نے اپنی بیوی سے جو پہلے جگر کے نکاح میں تھیں یہ وصیت کی کہ میرے انتقال کے بعد تم جگر سے نکاح کر لینا بشرطیکہ شراب بالکل ترک کر دیں اس وصیت کے چند دن بعد ان کا انتقال ہوگیا۔ جگر کے دل میں علیحدگی کے باوجود نسیم کی محبت کی چنگاری دبی ہوئی تھی جسے بیس برس کی طویل مدت بھی بجھا کر راکھ نہ کر سکی۔ جب کہ ان کی واپسی کے امکانات پیدا ہو گئے تھے تو وہ چنگاری پھر سلگ اٹھی۔ لہذا عدت کے زمانے کے بعد انھوں نے اُن کے پاس کہلا بھیجا کہ وہ دوبارہ ان کے ساتھ زندگی گزارنا قبول کر لیں انھوں نے آمادگی ظاہر کی لیکن اصغر صاحب کی وصیت کے مطابق یہ جواب دیا کہ صرف ایک شرط پر میں اس کے لئے تیار ہوں کہ آپ شراب بالکل ترک کر دیں۔ جگر یہ شرط سن کر پہلے تو بہت چیں بہ جبیں ہوئے لیکن غالباً بعد میں انھیں اصغر صاحب کی وصیت کا حال بتایا گیا تو انھوں نے یک لخت شراب ترک کردی ایسی کہ پھر کبھی منہ کو نہ لگائی۔ اور نسیم سے دوبارہ نکاح کر لیا۔ اب یہاں سے ان کی باقاعدہ متاہل زندگی شروع ہوگئی۔ گونڈے میں جو بیوی کا بھی وطن تھا اصغر کے مکان پر مستقل قیام کیا۔ اسے از سر نو تعمیر کرایا اور جگر لاج میں راحت وسکون کی زندگی گزارنے لگے۔

جگر کا ذاتی خلوص اور وسیع اخلاق۔ ان کے ترنم کی دل کشی اور ان کے کلام کے محاسن کی وجہ سے ملک یا ہر دو ممالک کے طول وعرض میں ان کی قدر ومنزلت بہت بڑھ گئی اور ہر جگہ ان کی مانگ بہت زیادہ ہوگئی۔ ہر مشاعرے کی رونق جگر کی شمولیت پر منحصر تھی۔ وہ مشاعرہ بے جان اور پھیکا سمجھا جاتا جس میں جگر شریک نہ ہوں۔ ان غیر معمولی مطالبوں نے جگر کی مصروفیت کو اس حد تک بڑھا دیا کہ وہ عذاب جان بن گئی۔

دوسرے ملک کی معاشی اقدار بدلیں تو ادب میں بھی ان کا دخل ہوا۔ اب مشاعروں میں ٹکٹ لگنے لگے اور اکثر حضرات نے ان کو بھی تجارتی اغراض کے طور پر استعمال کرنا شروع کر دیا۔ جگر نے ان دونوں وجوہ کی بنا پر مشاعرے میں اپنی شرکت کا نذرانہ مقرر کر دیا۔ اس سے ان کو اتنی

آمدنی ہونے لگی کہ جگر کو کسب معاش سے بے فکری ہوگئی اور اگر جگر احباب اور اہل دھیال کے سلسلہ میں زیادہ شاہ خرچی سے کام نہ لیتے تو وہ یقیناً آج فارغ البال ہوتے۔ تاہم اس کے بعد جگر کو کسی نے حاجت مند نہیں دیکھا اور انھوں نے پھر کبھی کسی کے سامنے ہاتھ نہیں پھیلایا بلکہ ہمیشہ دوسروں کی حاجت روائی کرتے رہے۔

ترک شراب۔ متاہل زندگی میں اطمینانِ قلب اور معاشی بے فکری نے جگر کی محرومیوں کا خاتمہ کر دیا جس سے ان کے کلام پر بھی فطرتاً اثر پڑا۔ اس کے علاوہ جگر کی عمر اب ۴۵ سے تجاوز ہو چکی تھی۔ کلام میں پختگی کے ساتھ ساتھ ذہنی پختگی بھی آگئی تھی۔ پھر کثرتِ شراب نوشی۔ شب بیداری کے معمول۔ اور غیر معمولی بے ضابطہ اور غیر متوازی زندگی نے جگر کی صحت پر بھی بہت خراب اثر کیا۔ وہ اکثر امراض کا شکار رہنے لگے۔ شدید الاحساس ہونے کی وجہ سے ہر تکلیف کو ضرورت سے زیادہ محسوس کرتے تھے۔ ان حالات میں انسان فطرتاً نظریات پرست اور نظریات آفرین ہوجاتا ہے۔ وہ جس طرف نظر ڈالتا ہے ایک نظریہ بنا لیتا ہے۔ پھر جگر تو شاعر تھے۔ ہر چیز کو بہت زیادہ محسوس کرتے تھے۔ فکر و نظر میں بلوغیت اصغر صاحب کی صحبت میں پیدا ہو چکی تھی اس لئے ہر حادثے سے وہ متاثر ہوتے اور ہر مسئلے کے متعلق وہ ایک نظریہ قائم کرتے۔ اظہار کا ذریعہ ان کے پاس صرف شاعری تھا لہذا اشعار کی شکل میں ان کو پیش کرتے رہتے۔ اس لحاظ سے پہلے تین دور تو گویا اس بامِ عروج پر پہنچنے کی تین سیڑھیاں تھیں۔ ان کی اصل جگہ تو یہ ارفع و اعلیٰ مسند تھی جہاں وہ اب متمکن نظر آتے تھے۔ گویا ان کا یہ دور خود "شاعر" کا دور تھا: "شاعری" کا نہیں۔

جگر آزاد منش آدمی تھے اور غزل گو شاعر۔ سیاست سے انھیں کوئی واسطہ نہ تھا نہ انھوں نے کبھی عملی سیاست میں اپنی ٹانگ اڑائی۔ لیکن ان کی نظروں کے سامنے جو بہیمانہ حرکات ہو رہی تھیں جن میں کم و بیش تمام فرقے پوری طرح ملوث تھے وہ ان کی طبیعت اور ان کی شاعری پر اثر انداز ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ اور وہ جہل خرد کے اس دور میں انتہائی کرب اور دلسوزی کے ساتھ "انسان اور انسانیت" کو تلاش کرنے لگے۔ ملاحظہ کیجیے:-

باہمہ ذوقِ آگہی ہائے رے پستی بشر
سارے جہاں کا جائزہ اپنے جہاں سے بےخبر

آدمی کے پاس سب کچھ ہے مگر
ایک تنہا آدمیت ہی نہیں

تسخیرِ مہر و ماہ مبارک تجھے مگر
دل میں اگر نہیں تو کہیں روشنی نہیں

عمریں بیتیں صدیاں گزریں
ہے وہی اب تک عقل کا بچپن

کیا قیامت ہے کہ اس دورِ ترقی میں جگر
آدمی سے آدمی کا حق ادا نہیں ہوتا

میں وہ صاف ہی نہ کہہ دوں جو ہے فرق مجھ میں تجھ میں
ترا درد دردِ تنہا ۔ مرا غم ، غمِ زمانہ

یہ جاتی کہاں تک فکرِ انسانی نہیں جاتی
مگر اپنی حقیقت آپ پہچانی نہیں جاتی

بلندی چاہیئے انساں کی فطرت میں پوشیدہ
کوئی ہو بھیس لیکن شانِ سلطانی نہیں جاتی

ہم نے دنیا ہی میں دنیائے حقیقت دیکھی
یہیں دوزخ نظر آئی یہیں جنت دیکھی

خدا کرے کہ حقیقت میں زندگی بن جائے
وہ زندگی جو زباں تک ہی پائی جاتی ہے

یہی ہے زندگی تو زندگی سے خودکشی اچھی
کہ انساں عالمِ انسانیت پر بار ہو جائے

یہ روز و شب یہ صبح و شام یہ بستی یہ ویرانہ
سب ہی بیدار ہیں انساں اگر بیدار ہو جائے

اسی انسان میں سب کچھ ہے پنہاں
مگر یہ معرفت دشوار بھی ہے

ابھی کمال کو پہنچی نہیں ہے فطرتِ عشق
کہ آدمی کو ہنوز انتظارِ آدم ہے

حسنِ صورت کے نہ حسرت کے نہ ارمانوں کے
اُف کہ انسان ہیں ملبے ہوئے انسانوں کے

کونین کی ہوس میں ہے انساں ذلیل و خوار
کونین اپنے سینے کے اندر لئے ہوئے

سخت خونریز جب آشوبِ جہاں ہوتا ہے
نہیں معلوم یہ انسان کہاں ہوتا ہے

شرح و تفصیل سے بیگانہ گزر جائے دوست
عقل بڑھتی ہے مگر دل کا زیاں ہوتا ہے

بات سادہ ہی سہی لیکن حکیمانہ بھی ہے — یعنی ہر انساں بقدر ہوش دیوانہ بھی ہے

کارِ زمانہ جتنا جتنا — بنتا جائے بگڑتا جائے

کہاں کہاں اڑ کے پہنچے شعلے یہ ہوش کس کو یہ کون جانے — ہمیں بس اتنا ہے یاد اب تک لگی تھی آگ اپنے گھر سے پہلے

بس ایک دل اور کیف و لذت بس ایک ہم اور جمال فطرت — یہ زندگی کس قدر حسیں تھی شعور پر فکر و نظر سے پہلے

آدمی آدمی سے ملتا ہے — دل مگر کم کسی سے ملتا ہے

بشکل ناخدا جس میں ہیں اب تک جعفر و صادق — وہ کشتی غرق ہو جائے تو بیڑا پار ہو جائے

جہلِ خرد نے دن یہ دکھائے — گھٹ گئے انساں بڑھ گئے سائے

سیاسی تاثرات کے تحت چند نظریات پیش کیے جاتے ہیں۔

منصور ہر ایک دور میں بیدار ہوا ہے
افسانہ کہیں ختم سرِ دار ہوا ہے

اپنا زمانہ آپ بناتے ہیں اہلِ دل — ہم وہ نہیں کہ جن کو زمانہ بنا گیا

چمن تو برقِ حوادث سے ہو گیا محفوظ — مری بلا سے اگر میرا آشیاں نہ رہا

یہی زمیں ترا مسکن یہی ترا مدفن — اسی زمیں سے تو مہر و ماہ پیدا کر

قفس توڑ کر مطمئن ہو نہ بلبل — قفس صورتِ آشیاں اور بھی ہیں

خلوصِ شوق نہ جوشِ عمل نہ دردِ وطن — یہ زندگی ہے خدایا کہ زندگی کا کفن

سب جس کو اسیری کہتے ہیں وہ تو ہے اسیری ہی لیکن
وہ کونسی آزادی ہے یہاں جو آپ خود اپنا دام نہیں

کیا بتاؤں کس قدر زنجیرِ پا ثابت ہوئے — چند تنکے جن کو اپنا آشیاں سمجھا تھا میں

جو حق کی خاطر جیتے ہیں مرنے سے کہیں ڈرتے ہیں جگر — جب وقتِ شہادت آتا ہے دل سینوں میں رقصاں ہوتے ہیں

ہم کو مٹا سکے یہ زمانہ میں دم نہیں — ہم سے زمانہ خود ہے زمانے سے ہم نہیں

زندگی ہے نام جہد و جنگ کا — موت کیا ہے بھول جانا چاہیے

لذتیں ہیں دشمنِ اوجِ کمال — کلفتوں سے دل لگانا چاہیے

انقلابات سے کیا خوف کہ ہر دم جگر — اسی آغوش میں پلتا ہے جواں ہوتا ہے

خود کھنچ آتے ہیں زنداں کی طرف دیوانے — کوئی تو وجہ کشش نالۂ زنجیر میں ہے

تشنہ لب ہاتھ پہ کیوں ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں — کچھ نہیں ہے تو شکستِ خم و خم خانہ سہی

قفس کی نازک سی تیلیوں کی بھی کچھ حقیقت ہے اے عزیزو

مگر الجھنا پڑے گا شاید خود اپنے ہی بال و پر سے پہلے

زمانہ مانے نہ مانے لیکن ہمیں یہی ہے یقینِ کامل

جہاں اٹھا کوئی تازہ فتنہ اٹھا تری رہگذر سے پہلے

وہ جن کے سائے سے بھی بجلیاں لرزتی تھیں — مری نظر سے کچھ ایسے بھی آشیاں گزرے

مرا تو فرض چمن بندیٔ جہاں ہے فقط — مری بلا سے بہار آئے یا خزاں گزرے

ہے جو ملنا ہی مقدر تو برابر سے ملے — قطرہ دریا میں سمائے بھی تو دریا ہو کر

یہ تو تھے عام سیاسی تاثر کے ماتحت نظریے۔ اب آپ ملاحظہ کیجئے ملکی انتشار۔ فسادات اور کشت و خون کے ماتحت خاص اشعار ؎

حکومت کے مظالم جب سے ان آنکھوں نے دیکھے ہیں — جگر ہم بمبئی کو کوچۂ قاتل سمجھتے ہیں

آنکھیں ابھی کچھ اور بھی ہیں منتظر جگر — چھپرا کی قتل گاہ کا منظر لئے ہوئے

انسان کے مٹتے ہوئے انسان کا یہ حشر — دیکھا نہیں جاتا ہے مگر دیکھ رہا ہوں

تعمیر کے پردے میں یہ اندازِ حکومت — تخریب بہ عنوانِ دگر دیکھ رہا ہوں

صیاد نے لوٹا ہے عنادل کا نشیمن — صیاد کا لٹتے ہوئے گھر دیکھ رہا ہوں

دہلی وہ شہر رونقِ اکمال و بہار — انساں ہے اور ماتم انساں ہے آجکل

ہے زخم کائنات جو ہندو ہے آجکل — ہے داغ زندگی جو مسلماں ہے آجکل

ی کا نام ہے اگر ترقی تو اس ترقی سے باز آئے — کہ خونِ مخلوق سے خدا کی زمیں ہے لالہ زار اب بھی

وہی انساں جسے سرتاجِ مخلوقات ہونا تھا — وہی اب سی رہا ہے اپنی عظمت کا کفن ساقی

ں کی کھوٹ ہو جس کے ضمیر میں شامل — نہ آئی ہے وہ سیاست نہ سازگار آئے

ناز جس خاکِ وطن پر تھا مجھے آہ جگر
اسی جنت پہ جہنم کا گماں ہوتا ہے

دیکھئے ہر چیز کے تاریک پہلو کو کس طرح روشن کیا ہے۔ یہ جگر کی انفرادیت ہے۔

گلشن پرست ہوں مجھے گل ہی نہیں عزیز
کانٹوں سے بھی نباہ کئے جا رہا ہوں میں

کانٹوں کا بھی حق ہے کچھ آخر
کون بچائے اپنا دامن

بہت حسین سہی صحبتیں گلوں کی مگر
وہ زندگی ہے جو کانٹوں کے درمیاں گزرے

پھول وہی چمن وہی فرق نظر نظر کا ہے
عہدِ بہار میں تھا کیا دورِ خزاں میں کیا نہیں

وہ ہزار دشمنِ جاں سہی مجھے غیر پھر بھی عزیز ہے
جسے خاکِ پا تری چھو گئی وہ بُرا بھی ہو تو بُرا نہیں

جگر ان حوادث سے گھبرا نہ جانا
یہی تو ہے دلچسپیوں کا زمانہ

اربابِ چمن سے نہیں پوچھو یہ چمن سے
کہتے ہیں کسے نکہتِ برباد کا عالم

برقِ حوادث اللہ اللہ
جھوم رہی ہے شاخِ نشیمن

بیدار عزائم ہوتے ہیں اسرار نمایاں کرتے ہیں
جتنے وہ ستم فرماتے ہیں سب عشق پہ احساں کرتے ہیں

یہ صحن و حدودش یہ لالہ و گل ہونے دو جو ویراں ہوتے ہیں
تخریبِ جنوں کے پردے میں تعمیر کے ساماں ہوتے ہیں

میری زباں پہ شکوۂ اہلِ ستم نہیں
مجھ کو جگا دیا یہی احسان کم نہیں

ہر اُجالے میں تیرگی دیکھی
ہر اندھیرے میں روشنی پائی

ہائے وہ کیونکر دل بہلائے
غم بھی جس کو راس نہ آئے

چلتی پھرتی چھاؤں ہے پیارے
کس کا صحرا کس کا گلشن

جو گوشِ دل شنوا ہو تو بزمِ ہستی میں
سکوتِ ساز بھی اک نغمۂ مجسم ہے

اب ذرا ملاحظہ کیجئے کہ کس کس صورت سے درسِ عمل دیا ہے ؎

اجل خود زندگی سے کانپتی ہے
اجل کی زندگی پر دسترس کیا

جنوں کم جستجو کم تشنگی کم
نظر آئے نہ کیوں دریا بھی شبنم

ہم تو ڈوب کر ہی ابھریں گے
وہ رہیں شاد جو کنارے ہیں

آسودۂ ساحل تو ہے مگر شاید یہ تجھے معلوم نہیں
ساحل سے بھی موجیں اٹھتی ہیں خاموش بھی طوفاں ہوتے ہیں

خود اپنی آگ میں جلتی ہے شمع جلنے دو — پرائی آگ میں جلنا ہے کارِ مردانہ

بھر پڑے چلا ہے جوشِ طلب رہ دوست میں — سو فتح پر شکست یہ قرباں کئے ہوئے

یہی دنیا ہے بستی آنسوؤں کی — یہی دنیا تبسم زار بھی ہے

جسے ہوائے زمانہ کبھی بجھا نہ سکے — قدم قدم پہ وہ اک شمع پیدا کر

آگے قدم بڑھائیں جنھیں سوجھتا نہیں — روشن چراغِ راہ کئے جا رہا ہوں میں

حریم ناز میں اس کی رسائی ہو تو کیونکر ہو — کہ جو آسودہ زیرِ سایۂ دیوار ہو جائے

اپنی اپنی وسعتِ فکر و نظر کی بات ہے — جس نے جو عالم بنا ڈالا وہ اس کا ہو گیا

جنوں کی بے سر و سامانیوں پر رنج نہ کر — اگر جنوں ہے سلامت ہزار ہا دامن

آتا ہے جو بزمِ جاناں میں پندارِ خودی کو چھوڑ کے آ
اے ہوش و خرد کے دیوانے یاں ہوش و خرد کا کام نہیں

تجھے حادثاتِ پیہم سے بھی کیا ملے گا ناداں — ترا دل اگر ہو زندہ تو نفس بھی تازیانہ

اے سہارے کی زندگی والو — کتنے انساں بے سہارے ہیں
وہ ہمیں ہیں کہ جن کے ہاتھوں نے — گیسوئے زندگی سنوارے ہیں
جان فدا اس پہ کہ جس نے جگر — زیست بسر کی نہ سہاروں کے ساتھ

اب کچھ مختلف نظریات ملاحظہ کیجئے ؎

جھوٹی ہے ہر ایک مسرت — روح اگر تسکین نہ پائے
تو محبت کو لازوال بنا — زندگی کو اگر نہیں ہے ثبات
مسرت زندگی کا دوسرا نام — مسرت کی تمنا مستقل غم

اللہ کے علم و حکمت کے محدود اگر اکرام نہیں
ہر سانس کے آنے جانے میں کیا کوئی نیا پیغام نہیں

رندوں نے جو چھیڑا زاہد کو ساقی نے کہا طنز سے آج
اوروں کی وہ عظمت کیا جانیں کم ظرف جو انساں ہوتے ہیں

باتیں ہیں دو مقصود ہے ایک — اپنی طلب یا تیری طلب

عمر بھر روح کی اور جسم کی یکجائی ہو — کیا قیامت ہے کہ پھر بھی نہ شناسائی ہو

گر کے نظروں سے تری اس کا ٹھکانا ہی کہاں — جس نے ظالم ترے دل میں بھی جگہ پائی ہو

وہیں وہیں سر اٹھے ہیں ہزارہا فتنے — جہاں جہاں کہ میں گزرا ہوں بے نیازانہ

وہی ہیں شاہد و ساقی مگر دل بجھتا جاتا ہے — وہی ہے شمع لیکن روشنی کم ہوتی جاتی ہے

صداقت ہو تو دل سینوں سے کھنچنے لگتے ہیں واعظ
حقیقت خود کو منوا لیتی ہے مانی نہیں جاتی

محبت میں ایک ایسا وقت بھی دل پر گزرتا ہے — کہ آنسو خشک ہو جاتے ہیں طغیانی نہیں جاتی

اسے سمجھے نہ سمجھے کوئی لیکن واقعہ یہ ہے — کہ ترکِ مے کشی پر بھی وہی ہے مے کشی اپنی

جگر رہ جائے بن کر آہ جو اک کاسۂ سائل — نہ ایسی شاعری اپنی نہ ایسی زندگی اپنی

جو ہیں خاص چشم و چراغ محبت — وہ آنسو نہیں ہے نظر آنے والے

نہیں جانتے کچھ کہ جانا کہاں ہے — چلے جا رہے ہیں مگر جانے والے

تسکینِ روح جب کسی طرح ہو سکی — سب اپنی اپنی دھن میں لگے کچھ پکارنے

بنا بنا کے جو دنیا مٹائی جاتی ہے — ضرور کوئی کمی ہے کہ پائی جاتی ہے

قدم قدم مری ہمت بڑھائی جاتی ہے — نفس نفس تری آہٹ سی پائی جاتی ہے

قریب منزل آخر ہے الفراق جگر — سفر تمام ہوا نیند آئی جاتی ہے

لاکھ آفتاب پاس سے ہو کر گزر گئے — بیٹھے ہم انتظارِ سحر دیکھتے رہے

ہم اپنی کیوں طرزِ فکر چھوڑیں ہم اپنی کیوں وضعِ خاص بدلیں
کہ انقلاباتِ نو بہ نو ہوا کئے ہیں ہوا کریں گے

یہ خام کارانِ عشق سوچیں یہ شکوہ سنجانِ حسن سمجھیں
کہ زندگی خود ہمیں نہ ہوگی تو پھر وہ سجدہ کیا کریں گے

اس نے اپنا بنا کے چھوڑ دیا
کیا اسیری ہے کیا رہائی ہے

نہیں مقابلہ کوئی مگر یہ کیا کم ہے
خود آفتابِ درخشاں حریفِ شبنم ہے

خوشی میں بھول جانا گریہ ازِ حیات
کہ جو خوشی ہے یہاں اک امانتِ غم ہے

دنیا بھی کیا مقام ہے جس میں کہ بارہا
ہنسنا پڑا ہے قلبِ مکدر لیے ہوئے

کبھی اک زندہ حقیقت نظر آتا ہے جہاں
کبھی ہر علم و یقیں وہم و گماں ہوتا ہے

طنز و تعریض کی آخر کوئی حد ہوتی ہے
آدمی ہوں مرے منہ میں بھی زباں ہے ساقی

دیکھنا جبرِ مشیت کہ بقیدِ زنداں
پاؤں زنجیر سے باہر ہے نہ زنجیر میں ہے

کس جگہ واقع ہوا ہے حضرتِ واعظ کا گھر
دور مسجد بھی نہیں نزدیک مے خانہ بھی ہے

پھول ہنستا تھا مسکراتا تھا
وہ کلی ہی نہ تھی جو مرجھائی

جب کبھی بچ کر چلا ہوں جلوہ گاہِ عام سے
بچھ گئے ہیں خود مری فکر و نظر کے دام سے

آج کل میخانے میں تقسیم ہوتے ہیں جگر
زہر کے ساغر شرابِ زندگی کے نام سے

ہمیں نے کیا جستجو کا حاصل ہمیں تھے کیا آپ اپنی منزل
وہیں پہ آ کے ٹھہر گیا دل چلے تھے جس رہ گزر سے پہلے

لوحِ جبیں میں ہو شامل وہ دورِ عشق و ہوش
نہ رائیگاں کبھی گزرا نہ رائیگاں گزرے

زمانہ تھا کبھی اپنا یہ دنیا تھی کبھی اپنی
مگر اب تو نہ شامِ غم نہ صبحِ زندگی اپنی

زندگی اک حادثہ ہی اور کیسا حادثہ
موت سے بھی ختم جس کا سلسلہ ہوتا نہیں

زمانہ گرمِ رفتارِ ترقی ہوتا جاتا ہے
مگر اک چشمِ شاعر ہے کہ پُرنم ہوتی جاتی ہے

یہ میخانہ ہے بزمِ جم نہیں ہے
یہاں کوئی کسی سے کم نہیں ہے

# نغمۂ ٹیگور

جناب سلام مچھلی شہری

مشہور فلسفی شوپنہار نے کہا تھا کہ اشعار میں خود یہ تمنا بھی مچلتی رہتی ہے کہ وہ سنگیت کا روپ
ھار لیں۔ اور ٹیگور کی نظموں میں یہ تمنا کامیابی کی منزلوں سے پوری طرح ہم کنار ہے کیٹس کا یہ خیال
صداقت حسن ہے اور حسن صداقت" ٹیگور کی شاعری میں پوری طرح کارفرما ہے۔ مہاکوی نے پردۂ سا
ب جلوہ گر حسن کی مورتی کے خیر مقدم کے لئے موسیقی کا سہارا لیا اور اسی لئے ان کی شاعری روح کی
ہرائیوں میں اتر کر خود ایک مقدس نور بن گئی۔ ٹیگور کی شاعری میں یہ بلندی اپنشد کی تعلیمات کے
عث پیدا ہوئی۔ ایک نظم میں وہ خود اپنا تعارف اس طرح کراتے ہیں۔

ایسے میں، ہی میں سمجھا ہوں
اس کا ہی ایک سندیسہ ہوں
اس کے ہی ساز کا نغمہ ہوں
میں ایک کرن ہوں تاریکی کا سینہ چیر کے نکلا ہوں
پاکیزہ سحر کی یہ دلہن شبنم میں شرابور آئی ہے
ساحل کے درختوں میں جھلمل سورج کی کرن مسکائی ہے
شاخوں کے جھروکوں میں مانو شاخوں ہی کی انگڑائی ہے
یہ جو کچھ ہے خود ہستی ہی اور میں روح تابندہ ہوں
ایسے میں ہی میں سمجھا ہوں
اس کا ہی ایک سندیسہ ہوں
اس کے ہی ساز کا نغمہ ہوں

میں ایک کرن ہوں تاریکی کا سینہ چیر کے نکلا ہوں
رقاص ازل کے پاؤں کی بجتی جھانجھ ہے یہ دُنیا
چھو جائے نہ شبنم بھی جس کو اتنی کومل ہے یہ دُنیا
موجوں پر بحر تخیل کے رقصندہ کنول ہے یہ دُنیا
دُنیا کے مناظر میں کھو کر میں نورِ خدا پا لیتا ہوں
لیپے میں ہی میں سمجھا ہوں
اِس کا ہی ایک سندیسہ ہوں
اس کے ہی ساز کا نغمہ ہوں
میں ایک کرن ہوں تاریکی کا سینہ چیر کے نکلا ہوں

ٹیگور کو مناظرِ قدرت، ہندوستان اور خدا سے ایک خاص لگاؤ ہے یہ چیزیں انوار بن کر ان کی شاعری میں کچھ اس طرح جھلکتی نظر آتی ہیں کہ وہ خود شاعر کی روحِ حیات معلوم ہونے لگتی ہیں۔ اپنی مشہور تصنیف گیتانجلی میں ایک جگہ کہتے ہیں۔

"زندگی کی یہی پر نور لہر جو میری رگوں میں دن رات دوڑتی رہتی ہے، یہی سارے جہاں میں ناچ رہی ہے۔ کائنات میں اس کی موسیقی جاری ہے۔ یہ زندگی کی لہر وہی کرن ہے جو دھرتی سے پھوٹتی ہے۔ ہری بھری گھاس کی شکل میں اور پھر نکھرتی ہے خوبصورت پتیوں اور رنگ برنگے پھولوں کے روپ میں"!!

اُپنشد میں ایک جگہ کہا گیا ہے کہ: خدا رحیم ہے اور اس کی ذات مکمل ہے — ہندوستانی عروں میں سب سے پہلے مہاکوی کالی داس نے اس تصور کو اپنایا لیکن ٹیگور کی شاعری میں بھی اپنشد یہ تصور تابناکی کے ساتھ موجود ہے۔ یہی کہ "خدا اپنی خلق کی ہوئی چیزوں میں خود تابندہ ہے، مسکرا رہا ہے!" اپنی ایک نظم بانگا لکشمی میں کہتے ہیں۔

اے لکشمی بنگال

۱۔ ۲۔ ۱۶ ۱۴۔ ۱،

کھیتوں میں، دریاؤں میں تُو
بچوں کی آشاؤں میں تُو
شہروں میں تُو، گاؤں میں تُو

میرے چمن بنگال
اے لکشمی بنگال
اے ماتا بنگال
میرے وطن بنگال

راہوں میں تُو، گھر گھر میں تُو
گنگ کنارے مندر میں تُو
شام و سحر کے منظر میں تُو

جلوہ فگن، بنگال
اے لکشمی بنگال
اے ماتا بنگال
میرے وطن بنگال

رقص میں تیرے پیار کا جادو
تیرا جلوہ، تیری خوشبو
اے اے ماں! پرنام مرا تُو

میرا فن، بنگال
اے لکشمی بنگال
اے ماتا بنگال
میرے وطن بنگال

شاید یہ وہی روشنی ہے جو ابتداً ٹیگور کی اس نظم میں نمودار ہوئی اور پھر اُس وقت مل

شباب پر آئی جب شاعر نے جن من گن نے لکھا یہاں وہ کالی داس کی طرح پورے ہندوستان کے نمائندہ شاعر تھے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ مہاکوی کالی داس ہی وہ پہلے ہندوستانی شاعر ہیں جنھوں نے آسمان و زمین کی وسعتوں، اور اُفق کی لامحدود پہنائیوں میں اپنے خالق کو تبسم بار دیکھا، لیکن اس میں کوئی شک نہیں کہ ٹیگور نے اس نور کو اپنے فن اور اپنی شخصیت میں جذب کرلیا اور یہی وہ خوبی ہے جس نے ان کی شخصیت میں ایک گہرائی اور آفاقیت پیدا کردی۔ ٹیگور کی ہر نظم، ہر گیت، ایک پرستش ہے، ایک دعا ہے بارگاہ خداوندی میں۔ ہندوستان کی آزادی کے لئے بھی انھوں نے کوئی شعلہ بار نعرہ نہیں لگایا، بلکہ خدا سے صرف یہ دُعا مانگی کہ

"اُن کا ملک اس طرح آزاد ہو۔ کہ اذہان پر خوف و ہراس کا پردہ نہ پڑا ہو۔

جہاں علم اور فکر آزاد ہوں۔

جہاں طائر فکر، عمل اور کامیابی کی انتہائی منزلوں کو چھونے کی کوشش کرے!"

پہلی جنگِ عظیم کے بعد دنیا جس تباہ کُن حالات سے دوچار ہوئی، اُن حالات میں بھی ٹیگور مایوس نہیں ہوئے۔ ان کا سینہ اسی نور یقین سے معمور تھا کہ آخر میں فتح کمزور دل بد مسکینوں ہی کی ہوگی۔" ان ہی حالات میں انھوں نے اپنے وطن والوں سے کہا تھا۔

جاگو۔ جاگو۔ جاگو
اس خواب سے جاگو
جاگو۔ جاگو۔ جاگو !!
صبح سہانی اور نورانی
کھول دو تم اپنی پیشانی
آج ہے لیکن کل نہ رہے گی
یہ دنیا دیوانی !
جاگو۔ جاگو۔ جاگو

اس خواب سے جاگو

جاگو۔ جاگو۔ جاگو !

پنچھی نے چھیڑی ہیں ملہاریں

صبح کی ہیں شاداب بہاریں

پنچھی ہی کے ساتھ اب اٹھو

اپنے خدا کو ہم بھی پکاریں

جاگو۔ جاگو۔ جاگو

اس خواب سے جاگو

جاگو۔ جاگو۔ جاگو !

بہرحال ٹیگور کا روحانی وجدان ہمیشہ ایک نور اور اُجالے کی طرف اشارہ کرتا رہا
انھیں ہمیشہ انسان اور انسانیت کی اعلیٰ اقدار پر یقین رہا اور اسی لئے وہ برابر انسان کی ان
عظمتوں کا گیت گاتے رہے ہیں جن کی وسعتوں میں انھیں اپنے معبود کا نور نظر آتا رہا۔ آخر
میں یہ ایک نظم اور سنیئے۔

کس کی خوشی مُسکاتی ہے

کس کی خوشی مُسکاتی ہے

سوچ رہا ہوں ان چیزوں میں

کس کی ضیا لہراتی ہے !

صندل اور لوبان یہ چاہے خوشبو بن کر اُڑ جاؤں

خوشبو چاہے میں لوبان کو دل میں رکھ کر اِتراؤں

کس کی خوشی مُسکاتی ہے

سوچ رہا ہوں ان چیزوں میں

کس کی ضیا لہراتی ہے

نغمہ چاہے، میں سُر تال کی پابندی سے دُور رہوں
سُر چاہے نغمے کو لے کر اُڑ جاؤں، آزاد پھروں
کس کی خوشی مُسکاتی ہے
سوچ رہا ہوں ان چیزوں میں
کس کی ضیا لہراتی ہے !
چاہتا ہے آزاد تخیل بس پیکر میں ڈھل جاؤں
اور صورت یہ چاہتی ہے میں صرف خیالوں پر چھاؤں
کس کی خوشی مُسکاتی ہے
سوچ رہا ہوں ان چیزوں میں
کس کی ضیا لہراتی ہے

غرضیکہ ٹیگور ہندوستان اور اس کے عظیم فلسفے کے ترجمان اور پیغام بر تھے۔

# حالات حاضرہ

جناب عشرت علی صدیقی

## قومی یک جہتی

ملک میں قومی یک جہتی کی کوششیں اس وقت نقطہ عروج کو پہنچ گئیں جب یکم اکتوبر کو وزیر اعظم کی زیر صدارت قومی یک جہتی کانفرنس نے چار روز کے مباحث کے بعد ایک طویل بیان منظور کر لیا۔ لیکن دو ہی دن بعد علی گڑھ اور اتر پردیش کے دوسرے شہروں کے فرقہ وارانہ فسادات نے یہ واضح کر دیا کہ یک جہتی کا حصول کتنا کٹھن اور کتنا ضروری ہے۔

یک جہتی کانفرنس میں مرکزی وزرا، ریاستی وزرائے اعلیٰ، ماہرین تعلیم، صنعت کاروں، اور ملک کے مختلف حصوں کے دوسرے سربرآوردہ لوگوں کے علاوہ مختلف جماعتوں کے خاص خاص لیڈر بھی شریک تھے۔ جن میں سوتنتر پارٹی کے کنھیا لال مانک لال منشی، جن سنگھ کے اٹل بہاری باجپئی، اور ہندو مہا سبھا کے نرمل چندر چیٹرجی بھی شامل تھے۔ کچھ تو اجتماع کی ملی جلی نوعیت کی وجہ سے اور کچھ جواہر لال نہرو کی صدارت کی وجہ سے ان لوگوں نے بھی جو فرقہ وارانہ رجحانات رکھتے ہیں اپنے جذبات اور خیالات کے اظہار میں ضبط سے کام لیا۔ اور بعض ایسی باتیں بھی منظور کر لیں جن پر وہ بہ ظاہر عقیدہ نہیں رکھتے۔

کانفرنس نے یک جہتی کے لئے تعلیم کی اہمیت کو جس پر وزرائے اعلیٰ کی کانفرنس نے زور دیا تھا، تسلیم کیا۔ اور درسی کتابوں میں علاقائی نقطۂ نظر پر قومی نقطۂ نظر کو حاوی رکھنے کی سفارش کی۔ اس نے کہا کہ زبانوں کے معاملے میں تعصب نہ برتا جائے گا۔ اور طلبا کو انگریزی کے اور ہندی کے علاوہ کم سے کم ایک اور ہندستانی زبان سکھانے کی کوشش کی جائے۔

امن و اتحاد کی مہم کو عام کرنے کے لئے بالغ ہندوستانی کے لئے ایک عہد نامہ مرتب کیا جس میں وہ تمام جھگڑوں اور اختلافات کو پر امن طور پر طے کرنے اور کسی حال میں بھی تشدد نہ کرنے کا عہد کرے گا۔

کانفرنس میں سیاسی پارٹیوں کے لئے ایک ضابطہ اخلاق بھی طے پایا جس کی رو سے کوئی پارٹی ذات' فرقے مذہب یا زبان کی بنیاد پر کوئی تفریق نہیں پھیلائے گی اپنی کسی تحریک سے تشدد کی ہمت افزائی نہیں ہونے دے گی، اور ذات مذہب فرقے یا زبان کی بنیاد پر کسی شکایت کے ازالے کے لیے کوئی ایسی تحریک نہیں چلائے گی جس سے امن میں خلل پڑنے یا عوام کے مختلف گروہوں میں تلخی اور کشاکش بڑھنے کا امکان ہو۔

کانفرنس کا سب سے اہم فیصلہ یہ تھا کہ ایک قومی یکجہتی کونسل قائم کی جائے جو اس سلسلے کے تمام مسائل پر غور کرے گی اور ان کے متعلق اپنی سفارشیں پیش کرتی رہے گی۔ اس کونسل کے ۴۲ ممبر ہوں گے اور اس کی حیثیت وہی ہوگی جو یکجہتی کانفرنس کی تھی۔ وزیر اعظم نے جو کانفرنس کی طرح یکجہتی کونسل کے بھی صدر ہوں گے اعلان کیا کہ کونسل کے سال میں تین چار اجلاس ہوا کریں گے۔ اور وہ ایک نظام مرتب کرے گی جس کے تحت اقلیتوں کی شکایتوں کی جانچ اور تلافی کی جاسکے۔

فرقہ واری جنون

کانفرنس کے شرکا ابھی دہلی سے اپنے اپنے گھروں کو واپس پہنچے ہی تھے کہ اتر پردیش کے فرقہ واری فسادات یکجہتی کی کوششوں کے لئے ایک ہیبت ناک چیلنج بن کر سامنے آگئے۔

ان فسادات کی ابتدا علی گڑھ سے ہوئی اور وہاں کے ہنگامے کا سبب شروع میں یہ بتایا گیا کہ مسلم یونیورسٹی یونین کے الکشن میں سب ہندو امیدوار ہار گئے اور سب عہدوں کے لئے مسلم طلبا منتخب کر لئے گئے۔ اس کی وجہ سے ایسی ناخوشگوار فضا پیدا ہوئی کہ ہاتھا پائی کی نوبت آگئی۔ اور دونوں طرف کے کچھ طلبا زخمی ہوگئے۔ اس پر شہر میں اشتعال پھیل گیا اور اگرچہ یونیورسٹی کی طرف آنے والے جلوس کو پولیس نے روک لیا لیکن شہر میں قتل و غارت خاصے بڑے پیمانے پر شروع ہوگیا۔

بعد میں معلوم ہوا کہ یونیورسٹی کے ہوسٹل میں جو جھگڑا ہوا تھا اس کا سبب باہر کے طلبا تھے۔ انھوں نے صرف وہاں کے ہنگامے میں حصہ لیا بلکہ باہر جاکر ہندو طلبا کے ہلاک کر دئے جانے کی افواہ اڑا دی۔ یہ افواہ علی گڑھ ہی محدود نہ رہی بلکہ دوسرے شہروں یہاں تک کہ لکھنؤ میں بھی اڑائی گئی اور کئی جگہ اس کا نتیجہ وہی ہوا جو علی گڑھ میں ہوا تھا۔

اتر پردیش کی حکومت نے اس جنون پر قابو پانے کے لئے فساد زدہ شہروں میں کرفیو لگا دیا اور تقریباً

دو ہزار افراد فساد کرنے یا اس کی ترغیب دینے کے الزام میں گرفتار کئے جا چکے ہیں۔ وزیروں نے اپنے بیانوں میں اس بات پر خاص طور سے زور دیا ہے کہ تمام جانی نقصانات اور بیشتر مالی نقصانات ایک ہی فرقے کے ہوئے ہیں اور یہ مختلف مقامات کے فسادات کی یکسانیت نیز دوسرے حالات یہ بتلاتے ہیں کہ فساد ایک منظم سازش کے تحت کرائے گئے جن کا مقصد کانگریس کو ہندوؤں اور مسلمانوں میں بدنام کرنا اور آئندہ الیکشن میں ووٹ حاصل کرنا تھا۔

ان فسادات کی پوری ہولناکی ابھی سامنے نہیں آئی تھی کہ آل انڈیا کانگریس کمیٹی نے اپنے مدورائی کے اجلاس میں الیکشن مینی فیسٹو منظور کرنے کے علاوہ جس میں قومی یکجہتی کو قومی تعمیر کے لئے بنیادی اہمیت کا حامل قرار دینے کے علاوہ اس مسئلے پر الگ سے بھی ایک رزولیوشن منظور کیا گیا اور شاید اسی لئے جب وزیر اعظم کو فسادات کا حال معلوم ہوا تو ان کا پہلا تاثر غصہ اور تشویش سے زیادہ دکھ کا تھا جس میں ایک طرح کی مایوسی بھی جھلکتی تھی لیکن مایوسی ایسی نہیں ہے جس سے کم ہمتی پیدا ہو۔ اور وزیر اعظم نیز ان کی حکومت نے فسادات کو روکنے اور اقلیتوں کو مطمئن اور محفوظ رکھنے کے لئے ان تھک کوشش جاری رکھنے پر زور دیا ہے۔

ان بیانات کے علاوہ وہ انسدادی اور امدادی اقدامات جو اتر پردیش میں کئے جا رہے ہیں نیز اس قسم کے واقعات جن میں اکثریتی فرقے کے عوام نے فسادی عناصر کا ساتھ نہیں دیا اور اقلیتی فرقے کی حفاظت کے لئے بیچ میں اترآئے اقلیت کے زخموں پر مرہم کا کام دیا ہے۔ لیکن دوسری طرف ان زخموں پر نمک پاشی کرنے والے بھی موجود ہیں۔ اور ان میں ان جماعتوں کے افراد بھی شامل ہیں جن کے ذمہ دار آدمیوں نے قومی یکجہتی کانفرنس میں شرکت اور اس کی تجویزوں کی تائید کی تھی۔

## ہندو کنونشن

مثال کے طور پر جن سنگھ کے لیڈر یہ کہتے پھر رہے ہیں کہ فساد مسلم اقلیت ہی شروع کرتی ہے جو ملک کی وفادار نہیں ہے۔ اور ہندو مہا سبھا کی کوششوں سے بلائے جانے والے ہندو کنونشن نے ایک رزولیوشن میں کہا ہے کہ پاکستان کے ساتھ ہمدردی رکھنے والوں نے جبلپور اور علیگڑھ میں جارحانہ حرکتیں کی ہیں۔ کنونشن کے تقریباً دو درجن مقرروں میں سے بیشتر نے اسی لہجے میں باتیں کیں مسلمانوں کی وفاداری کو مشکوک بتایا، مشترکہ کلچر کے بارے میں قومی یکجہتی کانفرنس کی باتوں کو غلط اور ہندو کلچر اور ہندو قوم کو ہندوستانی کلچر اور ہندوستانی قوم کا مترادف قرار دیا۔

کن ونشن کے شرکا میں سے دو آدمیوں پر لوگوں کی نظریں خاص طور سے گئیں۔ ان میں سے ایک دینیات کے عہدے سے مستعفی ہو جانے والے اور یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کے سابق چیئرمین سی ڈی دیشمکھ اور دوسرے تھے سابق کمانڈر انچیف جنرل کے ایم کیری اپا۔ البتہ ان لوگوں کا لہجہ دوسرے مقررین کے لہجے سے مختلف تھا۔ جبکہ کانفرنس کا عام رجحان قومی یکجہتی کانفرنس کے فیصلوں کے خلاف تھا دیشمکھ نے انتشار پسند اور قوم دشمن عناصر کی روک تھام کے متعلق اس کانفرنس کے فیصلے کے بعد کن ونشن کی طرف سے اس مسئلے کے اٹھائے جانے کو بیکار بتایا۔ اسی طرح کیری اپا نے مذہب کو سیاسی زندگی سے الگ رکھنے پر زور دیا اور فرقہ واری ذہنیت کو ملک کے لئے خطرناک قرار دیتے ہوئے کسی خاص فرقے یا جماعت کا نام نہیں لیا۔ بعد میں دیشمکھ نے کن ونشن کی اس مجلس قائمہ میں شرکت سے بھی انکار کر دیا جو قومی سلامتی اور یکجہتی جیسی کہ وہ کن ونشن کی نگاہ میں ہی نظر رکھنے اور ان کو مستحکم بنانے کے لئے مقرر کی گئی ہے۔

**برت کا بھی کھاتہ**

ماسٹر تارا سنگھ نے پنجابی صوبے کی تشکیل کا مطالبہ منوانے کے لئے جو مرن برت ۱۵ اگست کو شروع کیا تھا اسے انھوں نے ۴۸ ویں دن ختم کر دیا۔ ان کے جیسے سن اور صحت کے انسان کے لئے یہ آزمائش بڑی سخت تھی اس لئے برت کے خاتمے کا سب طرف سے خیر مقدم کیا گیا ہے۔ لیکن اس کے نتائج کے بارے میں بنیادی اختلافات پائے جاتے ہیں۔

ماسٹر جی نے برت شروع کرتے وقت کہا تھا کہ جب تک پنجابی صوبے کی تشکیل کو اصولی طور پر منظور نہیں کر لیا جائے گا اس وقت تک وہ اپنا برت جاری رکھیں گے۔ پھر انھوں نے اور ان کے ساتھیوں نے اس بات پر زور دیا کہ یہ مسئلہ کسی حکم کے سپرد کر دیا جائے۔ اور اس مسئلے میں نہ صرف ہندوستان کے اندر بلکہ باہر کے بھی بعض آدمیوں کے نام لئے گئے۔ حکومت نے یہ تجویز رد کر دی۔ صرف اس حد تک جانے کو تیار تھی کہ سکھوں کو بے انصافی مساوی سلوک نہ کئے جانے کی جو شکایتیں ہیں ان کی جانچ کرائی جائے۔ حکومت کے اسی وعدے پر ماسٹر جی نے اپنا برت ختم کیا ہے۔

کمیشن کے تقرر کا اعلان کیا جا چکا ہے۔ یہ کمیشن جیسا کہ اعلانیہ میں بتایا گیا ہے۔ وزیر اعظم کے پارلیمنٹ والے اعلان کے مطابق مقرر کیا جا رہا ہے۔ اس اعلان میں وزیر اعظم نے کہا تھا کہ پنجابی صوبے کا مطالبہ کمیشن

کے دائرہ اختیار سے باہر ہوگا۔ بعد میں ایک پریس کانفرنس کو خطاب کرتے ہوئے انھوں نے کہا کہ مجوزہ کمیشن پنجابی صوبے کے مسئلے پر نہیں بلکہ اس کے بعض پہلوؤں پر غور کرسکے گا جو شکایتوں اور الزاموں کے متعلق ہوں گے اس لئے ماسٹر تارا سنگھ کے اس بیان کی کہ تحقیقاتی کمیشن ایک پنجابی بولی والی ریاست کی تشکیل کے مسئلے کی جانچ پڑتال کرے گا، کوئی بنیاد نہ تو سرکاری اعلامیہ میں نظر آتی ہے اور نہ وزیر اعظم کے کسی بیان میں۔

اگر اکالی لیڈروں نے اپنی حکمت عملی کی ناکامیابی تسلیم کرلی ہے اور اپنے پیروؤں کی جن میں انھوں نے بڑی بڑی توقعات پیدا کر دی تھیں مایوسی کے ڈر سے اس قسم کی باتیں کر رہے ہیں تو یہ دوسری بات ہے۔ لیکن اگر واقعی وہ ویسا ہی سمجھتے ہیں جیسا زبان سے کہتے ہیں تو آگے چل کر انھیں بہت ہی سخت مایوسی ہوگی اور ممکن ہو کہ اس کے زیر اثر پھر کوئی تحریک شروع کر دی جائے۔ اس سلسلے میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ اکالیوں میں ایک گروہ آخر تک اس بات سے متفق نہیں تھا کہ ماسٹر جی صرف اس بنیاد پر اپنا برت ختم کر دیں کہ حکومت ایک تحقیقاتی کمیشن مقرر کرنے پر راضی ہو گئی ہے۔ خاص کر ایسی حالت میں جب کہ کمیشن کے ارکان تک کے بارے میں اکالی دل کی بات واضح طور پر یا اشارتاً منظور نہیں کی گئی تھی۔

## شام میں بغاوت

بین اقوامی معاملات میں پچھلے مہینے کا سب سے اہم واقعہ متحدہ عرب جمہوریہ کے خلاف اس کے شمالی صوبے شام کی بغاوت ہے جس نے نہ صرف اس جمہوریہ کو بلکہ پوری عرب دنیا کو ایک زبردست خطرے سے دوچار کر دیا تھا۔ مگر صدر ناصر کے تدبر نے اس خطرے کا بڑی کامیابی سے مقابلہ کیا ہے۔

باغی لیڈروں کی طرف سے بغاوت کا سبب یہ بتایا گیا ہے کہ مصر و شام کے انضمام اور متحدہ عرب جمہوریہ کے قیام کے بعد سے مصر والے شام پر اپنا اقتدار جمانے کی کوشش کر رہے تھے۔ اور بہت ممکن ہے کہ انتظامی اور فوجی عہدوں اور ملازمتوں کی تقسیم میں شام والوں کے ساتھ بعض زیادتیاں ہوئی ہوں۔ لیکن بغاوت کا اصل سبب وہ معاشی پالیسیاں ہیں جو متحدہ عرب جمہوریہ نے اختیار کی تھیں اور جن کو کامیاب بنانے کے لئے ادھر کچھ عرصے سے نظام حکومت میں مرکزیت پسندی کا رجحان خاصا نمایاں ہو گیا تھا۔

ان پالیسیوں کا مقصد یہ تھا کہ مصر کی طرح شام میں بھی جاگیرداری نظام ختم کر دیا جائے اور صنعت و تجارت کو بڑی حد تک قومی ملکیت میں لے آیا جائے۔ ان مقاصد سے جن طبقوں کے مفاد پر ضرب پڑتی

تی۔ انھوں نے سیاست پیشہ اور ملازمت پیشہ طبقوں کے غیر مطمئن گروہ کو اپنا آلۂ کار بنا لیا اور متحدہ عرب جمہوریہ سے شام کی علیحدگی کا اعلان کر دیا۔

اس بغاوت کی طبقہ داری رنگت اس بات سے ظاہر ہوتی ہے کہ نئی حکومت کے وزیر اعظم مامون زبری ایک ایسے گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں جو دوسرے چار گھرانوں کے ساتھ مل کر شامی معاشیات کے پچیس فیصدی حصے پر قابض تھا۔ اور جنھوں نے برسر اقتدار آتے ہی یہ اعلان کر دیا ہے کہ جو صنعتیں تجارتیں قومی ملکیت میں لے لی گئی تھیں وہ بھی مالکوں کو واپس کر دی جائیں گی۔

اگر صدر ناصر بغاوت کے خلاف فوجی اقدامات کرتے تو مصر کی بالادستی اور شام کی علاقائی قوم پرستی کے جو نعرے باغیوں کی طرف سے لگائے جا رہے تھے وہ نہ صرف شام بلکہ دوسرے عرب اور غیر عرب ملکوں کے عوام کو بھی بہت زیادہ متاثر کرتے اور صدر ناصر کے مخالفوں کو انھیں بدنام کرنے کا نادر موقع ہاتھ آجاتا۔ بغاوت کے پہلے دن انھوں نے کچھ اس قسم کا رجحان ظاہر کیا تھا جب یہ اعلان کیا کہ شام اور مصر کے اتحاد کو ہر قیمت پر برقرار رکھا جائے گا انھوں نے اپنی فوج کو کوچ کا حکم دے دیا تھا ان پھر فوراً ہی انھوں نے اپنا رویہ بدل دیا اور مصری چھاتہ بردار دستے کو شام میں ہتھیار ڈالنے کی ہدایت کر دی اور صاف لفظوں میں یہ اعلان کر دیا کہ اگر شام کو اپنی مرضی سے ۱۹۵۸ء میں مصر کے ساتھ ملا تھا اس سے الگ ہونا چاہتا ہے تو الگ ہو جائے اور یہ کہ وہ اس کے ایک الگ ملک کی حیثیت سے انجمن متحدہ اقوام اور عرب لیگ میں شامل کئے جانے کی مخالفت نہیں کریں گے۔

ناصر کے اس رویہ کا ایک سبب شاید ان کا یہ احساس تھا کہ باغی شامی عوام کو بہکانے میں کامیاب ہوئے ہیں۔ اس کے علاوہ شاید انھوں نے یہ بھی محسوس کیا کہ شام کی بغاوت متحدہ عرب جمہوریہ کے خلاف بڑے اقدام کا پیش خیمہ بن سکتی ہے۔ اور اگر ان کی فوج شام میں الجھ گئی تو ممکن ہے کہ ان کے ملک پر دوسری طرف سے حملہ کر دیا جائے۔ ۱۹۵۶ء میں مصر پر برطانیہ فرانس اور اسرائیل نے مشترکہ طور سے جو حملہ کیا تھا اسے ناصر فراموش نہیں کر سکتے تھے۔ اور وہ اس بات سے بھی واقف تھے کہ ڈاکٹر کزبری بغاوت سے تھوڑے ہی دن پہلے برطانیہ گئے تھے، اگرچہ برطانوی دفتر خارجہ نے ان کے اس دورے کو نجی بتایا ہے۔

اگرچہ یہ اعتراضات زیادہ تر جذباتی اور انتقامی ہوتے تھے، نیز عصبیت (؟) اور تنگ نظری پر مبنی تھے، لیکن ادبی نکات سے خالی نہیں ہوتے تھے۔ حالی کی زبان، ان کا انداز بیان، شاعری کے متعلق ان کے خیالات و نظریات پر اکثر اعتراضات صحیح تھے۔ حالی اصلاح قوم کے جوش میں روح شاعری سے دور ہوتے گئے اور جادو بیانی یا اعجاز بیانی کے بجائے دوا اور دو جا والی شاعری کرنے لگے۔ حکمت و فلسفہ، اخلاق و اصلاح کی وجہ سے ان کی شاعری میں وہ کیف و وجدان نہیں رہا جو شاعری کی جان ہے۔"

بہرحال ان معمولی خامیوں کے علاوہ جو محض ترتیب کے فرق سے اور معمولی توجہ سے دور ہو سکتی ہیں یہ کتاب بحیثیت مجموعی نہایت مفید اور قابل مطالعہ ہے اور مولانا حالی پر جو کتابیں لکھی گئی ہیں، ان میں قابل قدر اضافہ ہے۔

**مجلس، مولوی عبدالحق نمبر : اڈیٹر : محمد منظور احمد**

سائز $\frac{20 \times 30}{8}$ حجم ۲۳۲ صفحات، کاغذ سفید اور طباعت ٹائپ میں دیدہ زیب۔

اس نمبر کی قیمت تین روپے۔ ملنے کا پتہ :- اردو مجلس۔ اردو ہال۔ حمایت نگر حیدرآباد (آندھرا پردیش)

اردو مجلس نے ۲۹ مئی ۶۰ء کو بابائے اردو مولانا عبدالحق کی ۹۰ ویں سالگرہ منائی تھی۔ اس موقع پر جو مضامین، نظمیں اور پیامات پڑھے گئے تھے، ان میں کچھ اور اضافہ کر کے اس ادارہ کے سہ ماہی ترجمان "مجلس" کا مولوی عبدالحق نمبر شائع کیا گیا ہے۔ اردو رسالوں کے مخصوص نمبر نکالنے میں بہت سی دقتیں پیش آتی ہیں، ان میں کرسب سے بڑی دقت معیاری اور کسی منصوبے کے مطابق مضامین کا حصول ہے۔ اس کی وجہ سے مضمون نگاروں میں انتخاب کا موقع نہیں رہتا اور نہ ان پر کوئی پابندی عائد کی جا سکتی ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ان کے مختلف مضامین میں تکرار تو یقینی طور پر ہوتی ہے۔ اس قسم کے عیب زیر تبصرہ عبدالحق نمبر میں بھی ہیں۔ خصوصاً مضامین میں انتخاب کی سخت ضرورت تھی۔ لیکن بحیثیت مجموعی یہ رسالہ اپنے مقصد میں کامیاب ہے۔ مولانا عبدالحق کی شخصیت کے تمام پہلوؤں پر تفصیل سے لکھا گیا ہے اور موصوف کی مکمل تصویر پیش کی گئی ہے۔ خاص بات یہ ہے کہ بابائے اردو کی علمی خدمات کو بھی جسے عام طور پر نظر انداز کر دیا جاتا ہے — بسط و تفصیل سے پیش کیا گیا ہے۔ مثلاً تحقیق و تنقید اور دکھنیات پر بابائے اردو نے جو کام کئے ہیں ان پر متعدد مضامین اس خاص نمبر میں شامل ہیں۔

# مجیب صاحب کا سفر کینیڈا

(پروفیسر محمد مجیب صاحب میک گل یونیورسٹی (کناڈا) تشریف لے جا رہے تھے، تو ہم نے ان کو درخواست کی تھی کہ وہ اپنے لکچر اور دوسری علمی مصروفیات کی اطلاع دیتے رہیں، تاکہ ہم قارئین رسالہ جامعہ کی دلچسپی اور معلومات کے لئے انھیں شائع کر سکیں۔ خوشی کی بات ہے کہ موصوف نے یہ درخواست منظور کر لی ہے اور پہنچتے ہی ایک طویل خط لکھا ہے، جسے ذیل میں شائع کیا جا رہا ہے۔)

ہوائی جہاز سے اس لئے کہ ریل اور جہاز کی رفتار کافی تیز نہیں تھی، اور مجھے ہوائی سفر کا کافی تجربہ ہو چکا ہے، پھر بھی ہر دفع سفر کی کیفیت کچھ نئی معلوم ہوتی ہے۔ رات کو دوستوں سے پالم پر رخصت ہونا، صبح زیورچ میں دوسرے جہاز کا انتظار کرنا، پھر چالیس منٹ میں میونخ پہنچ جانا کچھ عجیب سا لگا۔ میونخ میں قیام طالب علموں کے ایک ہوسٹل میں تھا، اور وقت زیادہ تر بستر پر گزرا، اگر میونخ کے "انگریزی باغ" میں ٹہلنے اور دکانوں میں سامان کی فراوانی دیکھنے کا موقع مل گیا۔ آخر میں ہوسٹل کے پاس ایک درخت پر بھی نظر پڑی جس پر بہت سے جوتے لٹکے تھے۔ معلوم ہوا کہ اکثر طالب علم جاتے وقت جوتوں کا کوئی پرانا جوڑا درخت پر لٹکا جاتے ہیں، اور جاڑوں میں جب درخت کی پتیاں جھڑ جاتی ہیں اور زمین پر برف جمی ہوتی ہے تو یہ جوتے ایک عجیب کیف پیدا کرتے ہیں۔

میونخ کی حالت اس وقت بھی ویسی ہی معلوم ہوئی جیسی کہ سات برس پہلے تھی۔ لندن میں پہلے کے مقابلے میں خوش حالی کے آثار بہت زیادہ نظر آئے اور گرانی بھی بہت بڑھ گئی ہے۔ اب معاوضے کی شرح اتنی بڑھ گئی ہے کہ انگریز ادنیٰ کاموں کو، جیسے کہ بسوں کی ڈرائیوری یا کنڈکٹری، اور کم تنخواہ کے کاموں کو، جیسے کہ اسکولوں میں پڑھانا، چھوڑ رہے ہیں، اور یہ کام اب ویسٹ انڈیز، پاکستان اور ہندوستان کے لوگ، جو ہزاروں کی تعداد میں آکر آباد ہو گئے ہیں، کرنے لگے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ پاکستان کی حکومت نے اپنے شہریوں سے یہ معاملہ کیا ہے کہ جو روپیہ وہ اپنے گھروں کو بھیجتے ہیں وہ بنکوں کو دینے

کے بجائے اسے دے دیں، وہ پاؤنڈ کے بلیک مارکیٹ ریٹ کے مطابق پاکستان میں ادائگی کردے گی مگر غیر ملکوں کے لوگوں کا اس طرح آباد ہونا مسئلے بھی پیدا کرے گا، اور لوگ سوچ رہے ہیں کہ بیروزگاری کا ہلکا سا بھی دور ہوا تو کیا کیا جائے گا۔ میں جب لندن میں تھا تو موضوع گفتگو برٹرنڈ رسل اور ان کی ۱۰۰ کی کمیٹی کے منصوبے تھے۔ برٹرنڈ رسل نے قانون شکنی کا ارادہ کیا تھا اور اس کا زور شور سے اعلان کیا تھا قاعدے کے مطابق ان کو گرفتار کرنا مناسب تھا، اور انھیں جو سزا دی گئی اس کی مدت انھوں نے جیل کے ہسپتال میں بہت آرام سے گزاری۔ مگر لوگ یہ بھی پوچھ رہے تھے کہ آخر یہ کون سا قانون تھا جس کی خلاف ورزی وہ کرنے والے تھے؟ یہی نا کہ کسی کو کھڑے ہو کر یا زمین پر بیٹھ کر آمدورفت میں حائل نہ ہونا چاہیے۔ تو کیا وہ شخص یا جماعت جو قوم کو ہلاکت سے بچانا چاہتی ہو، اور اس میں شک نہیں کہ برٹرنڈ رسل کا اس کے سوا اور کوئی مقصد نہ تھا، اتنا بھی نہیں کر سکتی کہ قوم کو آگاہ اور متوجہ کرنے کے لئے چند سڑکوں پر آمدورفت بند کر دے؟ انگریز بہت قاعدے کے لوگ ہیں، اور برٹرنڈ رسل کی ہم خیال ایک اور جماعت نے جو کرسچین ایکشن کمیٹی کہلاتی ہے جس کے رہنما برطانوی کلیسا کے ایک بہت ممتاز آزاد خیال عہدہ دار مائکل کولنس ہیں۔ اس کا اعلان کر دیا ہے کہ وہ کسی قسم کی قانون شکنی کو پسند نہیں کرتی۔ برٹرنڈ رسل نے یہ کہہ کر اپنا کام بگاڑا ہی ہوگا کہ مر جانے سے بہتر ہے کہ ہم کمیونسٹ ہو جائیں، کرسچین ایکشن کمیٹی کی طرف سے کبھی ایسی بات نہیں کہی جائے گی، اور وہ مذہبیت جو صرف انگلستان میں نہیں بلکہ یورپ اور یہاں کینیڈا میں بھی چپکے چپکے پھیل رہی ہے بالآخر زیادہ موثر ثابت ہوگی۔

ڈاکٹر سمتھ سے۔ اور شیر صاحب سے بھی اس وقت ملاقات ہوئی جب ہوائی جہاز میں منتقل ہونے کے مرحلے طے ہو رہے تھے۔ ڈاکٹر سمتھ بہت قابل اور کارپرداز آدمی ہیں، مگر ان کی طبیعت میں کچھ پارسائی بھی ہے، جو انھیں اسی قدر زیب دیتی ہے جتنی کہ ان کی مسکراہٹ، اور اسی وجہ سے ان کو چھیڑنے میں بہت لطف آتا ہے۔ لیکن چھیڑ چھاڑ کا اثر صرف یہ ہوتا ہے کہ ان کی مسکراہٹ اور زیادہ پُرکیف ہو جاتی ہے۔ وہ اپنی طرف کو صرف مجھے نہیں بلکہ ساری علمی دنیا کو چھیڑتے رہتے ہیں، اور انھیں شاید اس کا افسوس ہوگا کہ ان کی چھیڑ چھاڑ کا میرے اوپر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ وہ ابھی مستشرقین کی ایک کانفرنس میں شرکت کے لئے برسلز (بلجیم) گئے تھے۔ وہاں انھوں نے ایک مقالے میں یہ ثابت کرنا چاہا کہ عنوان کتابوں سے جو

جو انیسویں اور بیسویں صدی میں یہود اور عیسائی مذہب اور اسلام پر لکھی گئی ہیں۔ یہ ظاہر ہوجاتا ہے کہ ان مذہبوں میں سے کسی کی کوئی ایسی مسلّم شکل نہیں ہے کہ اسے ایک 'مذہب' کہا جاسکے انھوں نے اس کا بھی انتظار نہیں کیا کہ ہم ہوائی جہاز میں بیٹھ جائیں، راستے ہی میں اپنا خیال بیان کیا اور میری رائے پوچھی میں نے کہا کہ لطیفہ خوب ہے۔ مونٹریال پہنچنے کے دو تین دن بعد انھوں نے میری کتاب کے پہلے باب کا کچھ حصہ پڑھا اور جو کچھ کہا اس کا مفہوم غالب کے اس مصرعے کا ادا ہوسکتا ہے۔ میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

آج کتاب کے متعلق پہلا سیمنار ہوا۔ چونکہ کتاب کا پہلا باب آخر وقت میں ٹائپ کرکے تقسیم کیا گیا تھا، اس لئے گفتگو زیادہ تر جامعہ کے نصب العین اور مسلمانوں کے خیالات میں جو انقلاب ہوئے ہیں ان کے بارے میں ہوئی۔ پرسوں ۲۷ ستمبر سے باقاعدہ کام شروع ہوجائے گا اور امید ہے کہ بہت دلچسپ بحثیں ہوا کریں گی۔

انسٹی ٹیوٹ میک گل یونیورسٹی کے شعبہ دینیات کا ایک حصہ ہے۔ شعبے کے ناظم (ڈین) مسٹر فروسٹ سے پہلی ملاقات ہوئی تو میں سمجھا کہ وہ جدید طرز کے پادری ہیں، اور کرسی نے پر کلیسا کے نیاز مند خدمت گذار ثابت ہوں گے۔ اس کے دو تین دن بعد مجھے ایک لکچر میں شرکت کی دعوت دی گئی۔ لکچرر انگلستان سے بلائے گئے تھے، اور کہا گیا کہ انھوں نے عیسائی مذہب کی تبلیغ میں بہت نمایاں کام کیا ہے۔ لکچر اچھا تھا مگر لکچرار یہ سمجھے تھے کہ انھیں دینداروں اور پادریوں کی محفل میں عیسائی مذہب کو دین کامل ثابت کرنا ہے اور ان کی تقریر اس انداز کی تھی کہ گویا مانی ہوئی باتوں کو دہرا رہے ہیں۔ لکچر کے بعد کچھ سوالات کئے گئے جن سے وہ گھبرا گئے۔ رات کو انھیں کھانے پر بلایا گیا تھا۔ جب کھانا ہوچکا اور سب آرام سے ایک الگ کمرے میں بیٹھ گئے تو ناظم دینیات مسٹر فروسٹ نے کہا کہ ہم پادری لوگ جو کہا کرتے ہیں کہ ہم دین کامل کی نمائندگی کرتے ہیں اس سے سمجھدار آدمی ہم سے برگشتہ ہوگئے ہیں۔ اس سے دوسروں کو شہ ملی اور فاضل مقرر پر اعتراضات کی بوچھار ہونے لگی۔ میں نے گفتگو کا موضوع بدلنا چاہا، مگر کامیابی نہ ہوئی۔ آخر میں میں نے "ملزم" سے کہا کہ آپ کے نزدیک عیسائی مذہب کے جو بنیادی تصورات ہیں وہ بیان کیجئے انھوں نے کہا کہ بنیادی تصورات دو ہیں، یوم جزا کا احساس اور حضرت عیسےٰ کا صلیب پر چڑھایا جانا۔ میں نے کہا کہ یوم جزا کا احساس مسلمانوں میں بھی بنیادی حیثیت رکھتا ہے اور دار پر چڑھنا ایک مرغوب استعارہ ہے۔ اس سے اعتراض کرنے والوں کو کچھ سوچنے کا موقع مل گیا، اور انھوں نے محسوس کیا کہ

وہ ایک سیدھے سادے عیسائی کو عالم اور مفکر سمجھ کر اس کے ساتھ زیادتی کر رہے ہیں۔ گھر جاتے ہوئے کچھ دور تک میرا اور فاضل مقرر کا ساتھ رہا۔ انھوں نے احسان مندی کے لہجے میں مجھ سے پوچھا کہ کہاں سے آئے ہیں، کیا کرنے آئے ہیں، اور پھر کہا کہ میں تو سمجھا تھا کہ طالب علموں سے گفتگو کرنا ہی مجھے ان عالموں اور ان کے علم سے کیا مطلب معلوم ہوتا۔ کہ اس طرح پنجے جھاڑ کر میرے پیچھے پڑ جاتے تو میں ہرگز نہ آتا۔

لکچر اور لکچرر کا جو اثر ہوا اسے دیکھ کر مجھے یقین ہو گیا کہ یہاں کی مذہبیت سے کٹر پن کا عنصر خارج کر دیا گیا ہے، اور اب پروٹسٹنٹ مذہبوں کے ماننے والے یہ نہیں سمجھتے کہ حقیقت کا علم اور خلوص عیسائیوں کا حصہ ہے۔ یونیورسٹی کے شعبۂ دینیات میں انسٹی ٹیوٹ کے ناظم ڈاکٹر ایڈمز اسلام اور تاریخ اسلام پر لکچر دیتے ہیں، اور ڈاکٹر سمتھ تقابلی مذہب کے بارے میں جو عقیدہ رکھتے ہیں اس کے مطابق مذہبوں کے درمیان برتر اور کمتر کی بحث آداب کے خلاف اور صحیح علم کے لئے سب سے بڑی رکاوٹ ہے۔ لیکن کینیڈا میں رومن کیتھلک کلیسا کا بھی بہت اثر ہے، اور اس کے نزدیک اس طرح کی آزاد خیالی بے دینی کا دوسرا نام ہے۔

# کوائف جامعہ

## ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب قائم مقام شیخ الجامعہ

ہم ستمبر کے پرچے میں یہ اطلاع دے چکے ہیں کہ شیخ الجامعہ پروفیسر محمد مجیب صاحب ۵ ستمبر کو چار ماہ کے لئے وزیٹنگ پروفیسر کی حیثیت سے کینیڈا تشریف لے گئے۔ آج کل شیخ الجامعہ کے فرائض ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب انجام دے رہے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب بہت ہی معروف اور عدیم الفرصت ہیں۔ خصوصاً آج کل جبکہ وہ ہندوستانی مسلمانوں کے مسائل پر ایک جامع کتاب لکھنے کے لئے ابتدائی تیاریوں میں مشغول ہیں، کسی اور کام کے لئے وقت نکالنا ان کے لئے بہت مشکل تھا، مگر بزرگوں کے اصرار اور جامعہ کی ضرورت کے پیش نظر ان کو آمادہ ہونا پڑا۔

## ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب جامعہ میں

ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب جب کبھی دہلی تشریف لاتے ہیں، تو اپنی ہزاروں مصروفیتوں کے باوجود جامعہ کے اساتذہ اور کارکنوں سے ملنے کے لئے کچھ نہ کچھ وقت ضرور نکالتے ہیں۔ اس مرتبہ ۲۸ ستمبر کو قومی یکجہتی کانفرنس میں شرکت کے لئے دہلی آئے تھے تو حسب معمول جامعہ بھی تشریف لائے اور اپنے پرانے ساتھیوں اور جامعہ کی نئی برادری کے ساتھ کچھ وقت صرف کیا۔

## استادوں کے مدرسے میں یوم جامعہ

۱۶ اکتوبر کو استادوں کے مدرسہ میں انجمن طلبہ کے آزاد ہاؤس کی طرف سے یوم جامعہ منایا گیا۔ مدرسہ کے ہال میں اکابرین جامعہ کی تصاویر اور جامعہ سے متعلق مختلف چارٹ آویزاں کئے گئے تھے اور ایک جلسہ منعقد کیا گیا تھا، جس کے خصوصی مقرر جامعہ کے ایک قدیم طالب علم جناب رانا جنگ بہادر تھے۔ سب سے پہلے صدر جلسہ پرنسپل ڈاکٹر سلامت اللہ صاحب نے جامعہ کے اسٹاف کا مدرسہ کے طالب علموں سے تعارف کرایا۔ جناب سعید انصاری صاحب

نے، جو جامعہ کے اولین طالب علموں میں سے ہیں، جامعہ کے قیام کی غرض وغایت، اس کے پس منظر اور مختلف ادوار کی خصوصیات پر روشنی ڈالی۔ ڈاکٹر محمد اکرم صاحب نے جو اساتذہ کے مدرسہ کے اولین طالب علموں میں سے ہیں، مدرسہ کی ابتدائی زندگی کا ایک خاکہ پیش کیا۔ آخر میں جناب رانا جنگ بہادر صاحب نے ایک پرجوش، پراثر اور پرمغز تقریر کی جس میں جامعہ کی ابتدائی زندگی کے ساتھ ساتھ یہ بھی بتلایا کہ انھوں نے جامعہ سے بی اے کرنے کے بعد سب سے پہلے مولانا محمد علی مرحوم کے کامریڈ میں کس طرح کام شروع کیا اور اس کے بعد انگریزی کے کن کن اخبارات میں اسسٹنٹ اڈیٹر اور اڈیٹر کی حیثیت سے کام کیا۔ آخر میں انھوں نے فرمایا کہ ملک کا تعلیمی نظام اور نصاب اب بھی پرانے ڈھرے پر چل رہا ہے اور کالج اور یونیورسٹیاں اب بھی کلرک پیدا کر رہی ہیں۔ یہ جامعہ کی ذمہ داری ہے کہ وہ تعلیم کے میدان میں ملک کی رہنمائی کرے اور تعلیم میں اصلاح و انقلاب پیدا کرنے کی کوشش کرے۔

## تصحیح

ستمبر کے رسالہ جامعہ میں پروفیسر محمد مجیب صاحب کا خطبۂ استقبالیہ شائع کیا گیا تھا خطبے اور اس کے نوٹ میں، اکا نفرنس کے کاغذات کی بنیاد پر لکھا گیا تھا کہ یہ خطبہ ہندوستان کی میزبان کمیٹی کی طرف سے ورلڈ کانفیڈریشن آف ٹیچنگ پروفیشنز کی کانفرنس کا استقبال کرنے کے لئے پڑھا گیا تھا۔ لیکن بعد میں معلوم ہوا کہ یہ دراصل "تعلیم کی بین اقوامی کونسل برائے تدریس" (انٹرنیشنل کونسل آن ایجوکیشن فار ٹیچنگ) کی چوتھی کانفرنس کا خطبہ استقبالیہ تھا۔ قارئین جامعہ تصحیح فرمالیں۔

# جامعہ

سالانہ چندہ
چھ روپے

قیمت فی پرچہ
پچاس نئے پیسے

| جلد ۴۶ | بابت ماہ دسمبر ۱۹۶۱ء | شمارہ ۲ |
|---|---|---|


## فہرست مضامین


| | | |
|---|---|---|
| جمال الدین افغانی | جناب ضیاء الحسن فاروقی | ۵۹ |
| محرومؔ ، دادیٔ غزل میں | جناب روش صدیقی | ۶۹ |
| غزل | جناب نشور واحدی | ۷۲ |
| ہندوستان میں چینی سیاح | جناب محمد شفیع الرحمٰن | ۷۳ |
| امریکہ اور مشرق وسطیٰ | جناب شاہ عبدالقیوم | ۸۲ |
| حالات حاضرہ | جناب ظفر پیامی | ۹۱ |
| تنقید و تبصرہ | ع ل ا | ۱۰۱ |
| کوائف جامعہ | " " | ۱۰۵ |

# رسالہ جامعہ کا سالنامہ

## فروری ۶۲ء میں شائع ہوگا

جس میں تفصیل سے ۶۱ء کی اُردو ادب کی رفتار، ملک کے تعلیمی حالات
اور دنیا کے سیاسی واقعات و رجحانات کا جائزہ لیا جائے گا اور ان پر
تبصرہ کیا جائے گا۔

ناشروں سے درخواست ہے کہ وہ ۶۱ء کی مطبوعات کی اطلاع
دیکر اور اگر تبصرہ مقصود ہو تو ہر کتاب کے دو نسخے بھیج کر اردو ادب
کے اس جائزے کو مفید اور مکمل بنانے میں مدد
کریں

# جمال الدین افغانی

جناب ضیاء الحسن فاروقی

تاریخ اسلام کے عہد جدید کی تاریخی شخصیتوں میں جمال الدین افغانی (۱۸۳۹ء - ۱۸۹۷ء) کی شخصیت بڑی دلچسپ ہے، عقیدت اور پروپیگنڈے نے اسے اور دلچسپ بنادیا ہے اور اس میں افغانی کے مسلم معتقدین اور انگریز دوست اور قدرداں دونوں شریک ہیں، دوسری طرف ان کے مخالفین نے جن میں انگریز سامراجی اور خاص طور سے جدید ترکی کے سیکولر قوم پرست شامل ہیں، ان کے کارناموں پر پردہ ڈالنے اور ان کی شخصیت کی تاریخی اہمیت کو کم کرنے کی کوشش کی ہے، معلوم نہیں حقیقت کیا ہے، بہرحال جن مراجع تک ہماری رسائی ہو سکی ہے ان کی روشنی میں ہم اپنے خیالات پیش کرتے ہیں۔

اس سے بحث نہیں کہ جمال الدین افغانی افغانستان میں اسعد آباد کے مقام پر پیدا ہوئے یا ایران میں ہمدان کے قریب اسد آباد میں، اس لئے کہ اُن کی شخصیت افسانوی نہیں بلکہ تاریخی ہے اور ہمارا موضوع بحث وہ جمال الدین ہے (خواہ وہ ایرانی ہو یا افغانی) جس نے انیسویں صدی کے نصف آخر میں اپنی انقلابی شخصیت سے سامراجیوں اور مطلق العنان بادشاہوں کی نیندیں حرام کردی تھیں، وہ ایک متحرک اور جیتی جاگتی شخصیت تھی اور اس نے جس سرزمین پر قدم رکھا وہاں گہرے نقوش چھوڑے، اس کی عظمت کا اندازہ بیسویں صدی کی ایک عظیم شخصیت یعنی مجتہد اور مجاہد ابوالکلام آزاد کے اُس خراج عقیدت سے ہو سکتا ہے جو الہلال کے صفحات پر محفوظ ہے، ۱۳ر جولائی ۱۹۱۲ء کو مرحوم نے لکھا تھا:-

> "یہ عجیب بات ہے کہ پچھلی صدی کے آخری نصف حصہ میں تقریباً تمام ممالک اسلامیہ میں اصلاح و تغیر کے لئے یکساں تحریکیں پیدا ہوئیں، مگر اس سے بھی عجیب تر واقعہ یہ ہے کہ مختلف اسلامی ملکوں کی اصلاح و تجدید ایک ہی شخص (سید جمال الدین افغانی) کے ظہور سے شروع ہوتی ہے، جو فی الحقیقت تاریخ اسلام کے سنین اخیرہ کا سب سے بڑا شخص تھا، خیالات کے

کا پیدا کرنا آسان ہے، مگر خیالات و افکار کے بقاء و قیام کے لئے اشخاص کا پیدا کرنا مشکل ہے اور مصلح کے لئے جن پیغمبرانہ اوصاف کی ضرورت ہے ان میں اولین وصف یہی ہے۔

(سید جمال الدین) کا اصلی کارنامہ بغیر فانی یہ تھا کہ زمانے نے خود اس کو کام کرنے کی مہلت بہت کم دی لیکن وہ اپنے اندر ایک ایسی قوت تخلیق رکھتا تھا کہ جہاں جاتا تھا اپنی تحریک کو زندہ رکھنے کے لئے نئے (جمال الدین) پیدا کر لیتا تھا۔"

یہ کہنا مشکل ہے کہ مولانا آزاد افغانی کی پین اسلامزم سے کہاں تک متفق تھے، ہاں یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ مولانا آزاد کا یہ دور وہ تھا جب ان پر اسلامی پروہابیت کا خاصا اثر تھا، اس زمانے میں عربی تصنیفات اور عرب دنیا میں شائع ہونے والے اخبارات ورسائل ان کے مطالعہ میں رہتے تھے، اس وقت عرب مصنفوں، صحافیوں اور سیاسی رہنماؤں میں بڑی تعداد اُن لوگوں کی تھی جو براہ راست یا بالواسطہ افغانی سے متاثر تھے اور اُس ذہنی اور سیاسی بیداری کا علم اٹھائے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے جسے افغانی نے بڑے نامساعد حالات میں بلند کیا تھا، اور عربوں کو افغانی سے جو عقیدت اور محبت تھی، (اور اس وقت بھی ہے) اس سے مولانا کا متاثر ہونا یقینی تھا۔

بہرحال مولانا نے اپنے خاص انداز میں افغانی کی متحرک شخصیت کا جو نقشہ پیش کیا ہے وہ خود افغانی کے اپنے قول کے عین مطابق ہے، ایک موقع پر انھوں نے کہا تھا کہ میں کتابیں نہیں لکھتا، میں افراد پیدا کرتا ہوں، افغانی نے اپنے خیالات و افکار کی تشریح میں کوئی مبسوط کتاب نہیں لکھی، اُن کے خیالات مختلف رسالوں، مضمونوں اور تقریروں میں بکھرے ہوئے ملتے ہیں اور اُن سب کے غائر مطالعہ کے بعد بھی قاری کو یہ کہنا پڑتا ہے کہ وہ ایسے مفکر نہیں تھے جن کے افکار کا کوئی سسٹم ہو، اس کا یہ مطلب نہیں کہ اُن کا کوئی فکر نہیں تھا، بغیر کسی فکر کے اصلاح تجدید کی تڑپ پیدا کرنا ناممکن تھا، ہاں اس کی نوعیت ذہنی تخلیقی کم تھی اور اصلاحی زیادہ۔

افغانی کو اس بات کا احساس بہت شدید تھا کہ مسلم سماج کو گھن لگ گیا ہے، زوال اور شکست و ریخت کے جو آثار اس میں پیدا ہو چکے ہیں وہ اس کے اپنے جمود اور غفلت کا نتیجہ ہیں۔ اس سماج کے فکری چشمے خشک ہو گئے ہیں، تقلید نے تخلیقی قوتیں سلب کر لی ہیں اور بے حسی کا یہ عالم

کہ اسے اپنے زوال اور اس کے اسباب کا کچھ ہوش نہیں ہے، مغرب، ایک زندہ اور متحرک حقیقت ہے، اس کے رجحانات جاندار اور اس کی طاقتیں بے پناہ ہیں۔ یہ ایک سیلاب ہے جس کی زد میں زوال آمادہ مسلم سوسائٹی کا انتشار و انحطاط ہے، اس لئے اگر اس سوسائٹی نے داخلی طور پر اپنی اصلاح و تجدید نہ کی اور متحد ہو کر اس خارجی طاقت کا مقابلہ نہ کیا تو تباہی و بربادی یقینی ہے، افغانی سے پہلے بھی ایسے مصلحین تھے جنھوں نے مسلم معاشرہ کی زبوں حالی کی طرف توجہ دلائی تھی، افغانی نے کہا کہ یہ زبوں حال ہی نہیں بلکہ بہت کمزور اور اندر سے کھوکھلا ہے۔ انھوں نے نہ صرف کہا اور بار بار کہا بلکہ اس بات کی شعوری کوشش کی کہ ان کے ہم مذہبوں کو اس نازک صورت حال کا اتنا ہی شدید احساس ہو جائے جتنی شدت سے وہ خود اسے محسوس کرتے تھے اور نہ صرف وہ اسے محسوس کریں، بلکہ محکم یقین اور پیہم عمل سے اس صورت حال کو بدل ڈالنے کا تہیہ کرلیں۔

افغانی نے اسی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ عمل کے لئے چند مثبت امور کی طرف توجہ دلائی جنھیں ہم ان کے اصلاحی پروگرام سے تعبیر کرسکتے ہیں، ہمیں معلوم ہے کہ انھوں نے پرانے طرز کی تعلیم حاصل کی تھی، اور فلسفہ اور دوسرے علوم عقلیہ کا جو علم انھیں تھا وہ بھی روایتی طرز کا تھا، لیکن اس میں کوئی شبہ نہیں کہ عربی زبان و ادب اور علوم اسلامیہ میں انھیں پورا رسوخ حاصل تھا، قدرت نے انھیں ذہانت جرأت اور مجتہدانہ نظر دی تھی، ایران، ہندوستان، عرب دنیا، ترکی، اور یورپ کے قیام کے دوران میں انھیں جدید خیالات سے بھی کسی قدر واقفیت ہوگئی تھی، یہ بات دلچسپ اور عبرت آموز ہے کہ ہمارے مصلحین ابھی تک وہی ہوئے ہیں جنھوں نے بوریئے پر بیٹھ کر پرانے طرز کی تعلیم حاصل کی، اور پھر ان بوریہ نشینوں نے وہ کارہائے نمایاں انجام دئے جو جدید درسگاہوں کی عالی شان عمارتوں میں تعلیم حاصل کرنے والوں سے نہ ہو سکے۔ کیا یہ عجیب بات نہیں کہ ایک شخص افغانستان کے تقلید زدہ ماحول سے رواجی طرز کی تعلیم حاصل کرکے نکلتا ہے اور اپنے فکر کی جولانیوں اور اپنے عمل کی ہنگامہ آرائیوں سے عروق مردۂ مسلم میں زندگی کا خون دوڑا دیتا ہے، ایران کی قاچار شاہی، مصر کی پاشائی، عثمانیوں کی سلطانی اور برطانوی استعمار کی قہرسامانی اس کے نام سے لرزہ براندام ہو جاتی ہے، مسلم معاشرہ

کی ساری رجعت پرست طاقتیں اسی ایک شخص کو اپنا سب سے بڑا دشمن تصور کرتی ہیں۔
اور اُسے اتنی بڑی دنیا میں کہیں چین سے قیام کرنے کا موقع نہیں ملتا۔

افغانی اصطلاحی لحاظ سے خود مولوی تھے لیکن انھوں نے مولویوں کے طبقہ ہی کو مسلم معاشرہ کے انحطاط کا بڑا ذمہ دار قرار دیا، اس لئے کہ وہ اپنی اُس قوم، کی کمزوریوں سے واقف تھے۔ پہلے تو انھوں نے اس طبقہ کے علمی غرور پر ضرب لگائی اور کہا کہ تقلید جامد کے صنم کدہ کے یہ پجاری علم کی صحیح لذت سے بے بہرہ ہیں، علم صحیح کہ حقائق اشیاء کی اصلی ماہیت کی نقاب کشائی کرتا ہے، بغیر فلسفہ کے نہیں حاصل کیا جا سکتا، یہ بے چارے صدرا اور شمس بازغہ پڑھ کر یہ سمجھ بیٹھے ہیں کہ انھیں فلسفہ آگیا، اس کے آگے اس میدان میں اور کچھ نہیں، حالانکہ خود مسلم فلاسفہ یونانی اور بازنطینی فلسفیوں کے خرمن کے خوشہ چیں ہیں، پھر بھلا ان کے 'حواشی علی الحواشی' پڑھنے والے حقیقت سے کیا باخبر ہو سکتے ہیں! اور حقیقت سے بے خبری ہی انھیں تقلید بلا کیف کی زنجیروں سے آزاد نہیں ہونے دیتی، وہ فقہاء اور ائمہ مجتہدین کی رایوں کو نص قطعی کا درجہ دیتے ہیں، حالانکہ خود انھوں نے کبھی اس کا دعویٰ نہیں کیا اور نہ اپنی فقہی کاوشوں کو حرف آخر سے تعبیر کیا، اس جمود کو توڑنے کے لئے افغانی نے ضروری سمجھا کہ فلسفہ کی تعلیم کا چرچا ہو تاکہ تخلیقِ فکر کے لئے فضا تیار ہو سکے۔ انھوں نے یہ بات اصرار کے ساتھ کہی کہ فلسفہ "انسان کو حیوانیت کی پستی کی تنگنائیوں سے باہر نکال کر انسانیت کی پہنائیوں کی طرف لے جاتا ہے۔ یہ انسانی ذہن کو جلا بخشتا ہے جس سے مکروہ توہمات ختم ہوتے ہیں اور دماغ کو روشنی اور بینائی نصیب ہوتی ہے، اس سے علم و دانش کی نئی نئی راہیں کھلتی ہیں اور خوف، جہالت اور حماقت کی لعنتوں سے نجات ملتی ہے۔" انھوں نے یہ بھی کہا کہ "تمام علوم و فنون کے لئے فلسفہ روح کا حکم رکھتا ہے جو علم کی مختلف شاخوں میں ایک جاندار ربط قائم رکھتا ہے، ان کا نگراں اور سرپرست ہوتا ہے اور انھیں زندہ رکھنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔"

طبقۂ علماء کو اس طرح جھنجوڑنے کے بعد افغانی نے انھیں نئے علوم سیکھنے کی تلقین کی، اسی کے ساتھ انھوں نے کہا کہ ان کا فرض ہے کہ وہ عوام میں تعلیم پھیلائیں اور انھیں تعمیر و ترقی کے لئے آمادہ

کریں، افغانی کا خیال تھا کہ مسلم عوام میں تعلیم کی اشاعت کا نتیجہ یہ ہوگا کہ انھیں رفتہ رفتہ توہمات اور خیالات فاسدہ سے چھٹکارا نصیب ہوگا، ان میں جمہوری اسپرٹ پیدا ہوگی اور مسلم معاشرہ پر رجعت پرست عناصر اور مستبد حکمرانوں کا جو غلبہ ہے اس کی بنیادیں کمزور ہوں گی، مسلم عوام کی بیداری کے لئے وہ یہ ضروری سمجھتے تھے کہ انھیں قرآنی تعلیمات سے دلچسپی ہو اور وہ ان کی سچی روح کو پا جائیں، ان کا عقیدہ تھا کہ مسلم معاشرہ میں نئی زندگی اسی وقت پیدا ہو سکتی ہے جب وہ قرآن سے قریب آئے، قرآن ہی اس کی فلاح کا ضامن ہے، قرآن ہی اسے اتحاد کا سبق دے گا اور اس کے اندر صحیح لیڈرشپ پیدا کرے گا، افغانی اپنی تحریروں اور تقریروں میں آیات قرآنی کا کثرت سے استعمال کرتے تھے، مثلاً اس آیت، اِنَّ اللہَ لا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوا مَا بِاَنْفُسِہِمْ[۱]...، کا جتنا استعمال انھوں نے کیا اس عہد میں شاید ہی کسی مصلح نے کیا ہوگا، وہ اس اٹل قانون الٰہی کی طرف بار بار مسلمانوں کی توجہ دلاتے تھے، انھوں نے العروۃ الوثقیٰ کے ۲۵ ستمبر ۱۸۸۴ء کے شمارے میں اسی عنوان سے ایک معرکۃ الآرا مضمون لکھا اور کہا یہ کتاب الحکیم کی وہ آیت ہے جو حق اور صراط مستقیم کی طرف ہدایت کرتی ہے، یہ اللہ کا وعدہ ہے اور اس میں کوئی رد و بدل نہیں ہو سکتا، مقصد یہ تھا کہ مسلمانوں کو خود اپنی حالت بدلنا ہوگی، وہ اگر اپنی اصلاح کی کوشش کریں گے تو تائید غیبی بھی حاصل ہوگی، ورنہ سوائے محرومی کے اور کچھ نہیں، اس طرح افغانی کا کارنامہ یہ ہے کہ انھوں نے مسلمانوں کو عمل اور سعی کے لئے اکسایا۔

افغانی مذہب اور اخلاق کو خالص علمی نقطۂ نظر سے دو الگ چیزیں نہیں تصور کرتے، ان کے نزدیک سچا مذہب اچھے اخلاق کا ضامن ہے، افغانی کے یہاں لبرل پرستی کے جو عناصر ملتے ہیں ان کا مطالعہ اگر گہری نظر سے کیا جائے تو یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ وہ اسلام کا احیار محض احیار کی غرض سے نہیں چاہتے تھے، بلکہ ان کا خیال تھا کہ اگر اسلام کی سچی روح کو پھر زندہ کیا جائے

---

[۱] آیت کا شعری ترجمہ، خدا نے آج تک اس قوم کی حالت نہیں بدلی
نہ ہو جس کو خیال آپ اپنی حالت کے بدلنے کا

تو اس کے کچھ منطقی نتائج نکلیں گے اور سب سے پہلے خود مسلم معاشرہ کی اخلاقی خرابیوں پر اس کی ضرب پڑے گی؛ ایک مسلمان کی حیثیت سے ان کی یہ آرزو بڑی نیک اور خوش آیند تھی، اور اس کے خاطر خواہ نتائج بھی نکلتے لیکن خالص عقلیت پسندوں کے نزدیک یہ مبہم تھی، کیونکہ ان کے عقیدے کے مطابق کوئی ایسا مذہب جس کی بنیاد وحی الٰہی پر ہو، بہت جلد ایک ادارہ بن جاتا ہے اور اس طرح ساری انسانیت کے لئے ایک ہمہ گیر ضابطۂ اخلاق پیش کرنے سے قاصر رہتا ہے، بہر حال عقلیت پسندوں کے اس انتہا پسندانہ نقطۂ نظر کی ذمہ داری خود مذہبی لوگوں پر ہے، افسوس اس کا ہے کہ عقل محض پر ایمان رکھنے والے بھی کوئی ہمہ گیر ضابطۂ اخلاق پیش نہیں کر سکے، تلاش ضرور جاری ہے شاید اسی تلاش کا نام ترقی ہے،

ہم نے شروع میں کہا تھا کہ افغانی ایسے مفکر نہیں تھے جن کے افکار کا کوئی باقاعدہ سسٹم ہو، افغانی کے لئے یہ مشکل بھی تھا، کیونکہ ان کی ساری زندگی ایجی ٹیشن میں گذری، وہ مسلم معاشرہ کو داخلی استبداد اور خارجی غلبہ سے آزاد دیکھنا چاہتے تھے، یہ کام خود اتنا بڑا تھا کہ خالص علمی کاوشوں کے لئے جس سکون اور فرصت کی ضرورت ہے اس کا عشر عشیر بھی انہیں نصیب نہیں ہو سکا، دوسری وجہ غالباً یہ تھی کہ ایک مفکر کے لئے جن صلاحیتوں اور جس علم کی ضرورت ہوتی ہے وہ شاید ان میں بدرجۂ اتم موجود نہیں تھا۔ یہ بات میں اس لئے کہہ رہا ہوں کہ اُن کی واحد علمی کاوش الردّ علی الدہرّین کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ فلسفہ کے علم اور اُس کی تاریخ پر ان کی نظر گہری نہیں تھی، اس کتاب میں جن سطحی باتوں سے انھوں نے اصولی نتائج نکالے ہیں اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ خالص علم اور فکر کے میدان کے وہ مرد نہیں۔

افغانی ایک عملی انسان تھے، یہاں تک کہ مطلق العنان بادشاہی نظام کے ختم کرنے کے لئے وہ ایسی سازش میں بھی حصہ لے سکتے تھے جس کا مقصد کسی مستبد بادشاہ کا قتل ہو چنانچہ کہا جاتا ہے کہ ناصر الدین شاہ قاچار کے قتل (۱۸۹۶ء) میں ان کا ہاتھ تھا، اُن کی یہ سب سرگرمیاں عالم اسلامی کے اتحاد کے لئے تھیں جسے پین اسلامزم کا نام دے کر انگریزی استعمار نے ایک ہوا بنا دیا، حقیقت یہ ہے کہ افغانی کے نزدیک عالم اسلامی کے اتحاد کا مفہوم وہ نہیں تھا جیسا کہ لوگوں نے سمجھ رکھا ہے، افغانی

بھی اس سے فکری سطح پر بحث بھی نہیں کی، وہ اسلامی دنیا کے اختلاف سے خائف تھے، وہ جانتے تھے کہ
رونی اقتدار اور مغربی استعمار کا مقابلہ مسلمان ممالک متحد ہو کر ہی کر سکتے ہیں، لیکن اس اتحاد کی راہ میں
ن ملکوں کا رجعت پرست سیاسی اور سماجی نظام حائل تھا، اس نظام کو بہر صورت اور بہت جلد ختم ہو جانا چاہیے
رنہ مسلمانوں کی محکومی اور تباہی یقینی ہے، یہ نظام عوام کی بیداری اور جمہوری طاقتوں کے فروغ ہی سے
تم ہو سکتا ہے۔

عالم اسلامی کے اتحاد سے افغانی کی مراد یہ نہیں تھی کہ ساری مسلم قومیں اپنی انفرادیت کو ختم کر دیں
ر ایک مضبوط مرکزی حکومت کے تحت آجائیں، وہ "خلافت" کے احیا کے مبلغ نہیں تھے اگر یہ "خلافت"
ر قائم ہو جاتی تو شاید اُن سے زیادہ خوشی کسی اور مسلمان کو نہ ہوتی، ان کے ذہن میں غالباً مسلم ریاستوں
'ایسا وفاق تھا جو متحدہ فوجی طاقت سے مغربی استعمار کا مقابلہ کرتا، یہ عجیب بات ہے کہ ان کی اس
رزو کی تعبیر ان کے عقیدت مندوں اور دشمنوں نے تقریباً ایک ہی انداز سے کی اور اسے اپنے اپنے
تحفظات ذہنی کے مطابق ایک رجعت پرست رجحان بنا دیا، سلطان عبد الحمید نے بھی جو مستبد مسلم
سلطانوں اور بادشاہوں کے سلسلے کی آخری کڑی تھا، اتحاد اسلامی کا نعرہ دیا تھا لیکن اس سے اس کا
مقصد اپنی "خلافت" اور سلطانی کا تحفظ تھا، اس وقت سلطان کی خارجہ پالیسی انگریزی سامراج کی مخالف
تھی، اور یہ وہ قدر مشترک تھی جس پر سلطان اور افغانی متحد ہو گئے، کہا جاتا ہے کہ سلطان افغانی کی طاقت
سے واقف تھا اور ناصر الدین شاہ قاچار کے قتل کے بعد وہ ان سے خائف ہو گیا تھا، بہر حال وہ انہیں قسطنطنیہ
بلانے میں کامیاب ہوا جہاں اُن کے آخری دن تحت نظر بندی میں گزرے، بعض لوگوں کا یہ خیال ہے کہ
قسطنطنیہ کی رجعت پرست طاقتوں نے انھیں زہر دیا اور اس کے بعد وہ ایک ایسے مہلک مرض میں
مبتلا ہوئے کہ جاں بر نہ ہو سکے۔

اب سوال یہ ہے کہ افغانی سلطان عبد الحمید کے بلانے پر قسطنطنیہ کیوں گئے؟ انھیں سلطان کے
غیر جمہوری خیالات اور رجعت پرست نظریات کا علم تھا، وہ اس سے بھی بخوبی واقف تھے کہ عثمانی علماء
کی تنگ نظری ان کے مجتہدانہ طرز فکر (جو معتدل تھا، انتہا پسند نہ تھا) کو برداشت نہیں کر سکتی،
۱۸۷۱ء میں جب وہ پہلی بار قسطنطنیہ گئے تھے تو شیخ الاسلام حسن فہمی نے اُن پر انقلابی خیالات کے حامل ہونے کا

الزام لگایا تھا اور ایسے حالات پیدا کر دیئے تھے کہ انھیں قسطنطنیہ چھوڑنا پڑا تھا۔ سلطان اور اس کے حاشیہ نشینوں کے ہاتھوں ترکی میں جمہوریت کے شیدائیوں اور دستوریت کے حامیوں پر جو کچھ گذر چکی اور گذر رہی تھی اُس سے وہ بے خبر نہ ہوں گے، مدحت پاشا کو اس نے جن پُراسرار حالات میں ہلاک کرایا وہ کوئی ڈھکی چھپی چیز نہیں تھی، لیکن عجیب بات ہے کہ افغانی نے سلطان اور عثمانی سلطنت کے خلاف کبھی ایک لفظ بھی نہیں کہا، ایران، مصر اور لندن و پیرس میں وہ جن خیالات کی اشاعت کرتے تھے اور مسلم ممالک کے داخلی استبداد کے خلاف وہ جس طرح اپنا علم بغاوت بلند کئے ہوئے تھے، عثمانی خلافت اور سلطنت کے خلاف جو اس وقت استبداد، ظلم، تنگ نظری اور دریغانہ ذہنیت کی پشت پناہی کر رہی تھی، ان کا وہ رویہ نہیں تھا، شاید اُن کے افکار میں تضاد تھا، شاید اپنی انگریز دشمنی میں وہ بڑی سے بڑی ظالم مُسلم حکومت سے مفاہمت کر سکتے تھے، یہی وہ انگریز دشمنی تھی جس کی بنا پر وہ سرسید احمد خاں اور اُن کے ہم خیال ہندوستانی رفقا سے سخت بدظن تھے، اور نیچری کہہ کر انھیں مسلمانوں اور اسلام کا سخت دشمن قرار دیتے تھے، حالانکہ بعد میں مصر میں اُن کے شاگرد اور رفیق کار مفتی محمد عبدہ نے ایک منزل میں وہی پالیسی اختیار کی جو سرسید نے ہندوستان میں اختیار کر رکھی تھی، یعنی انگریزی حکومت اور اقتدار سے اشتراک و تعاون کر کے تعلیم و تربیت کے ذریعہ مسلمانوں کی ذہنی بیداری کا ساز و سامان کرنا، سرسید سے مذہبی اختلافات کی وجہ سمجھ میں آسکتی ہے، خاص طور سے اُن لوگوں کے اختلاف کی جو سرسید کی مذہبی تحریروں سے براہِ راست واقف تھے، افغانی نے اپنا رسالہ الرّدُ علی الدہریین اپنے قیام حیدرآباد کے زمانہ میں (غالباً ۱۸۸۰ء) لکھا تھا، اغلب گمان یہ ہے کہ افغانی اردو زبان نہیں جانتے تھے اور اگر جانتے تھے تو بہت کم اس لئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہ سرسید کے مذہبی اور معاشرتی خیالات سے براہِ راست اور کما حقہٗ واقفیت نہیں رکھتے تھے، ہو سکتا ہے کہ سرسید کے مخالفین نے افغانی کے سامنے ان کے خیالات کو اپنے رنگ میں پیش کیا ہو جس سے فوری طور پر متاثر ہو کر انھوں نے اپنے جذباتی ردعمل کا اظہار کیا ہو، العروۃ الوثقیٰ میں بھی دو مضمون ہیں جو ہماری نظر سے گذرے ہیں، ایک کا عنوان ہے "الدہریین فی الہند" اور دوسرے کا "سمیع اللہ خان"، اول الذکر میں ایک موقع پر انھوں نے نواب صدیق حسن خاں کا حوالہ دیا ہے اور

جاتا ہے: وہ (سرسید) جیسا کہ صدیق نواب حسن خاں (نواب صدیق حسن خاں) والی بھوپال نے جو کئی مشہور کتابوں کے مصنف ہیں، کہا ہے (احمد خاں) دجالِ آخر الزماں ہے[1] سید احمد خاں کے بارے میں انھوں نے لکھا ہے کہ "وہ سب سے بڑا دہریہ ہے اور مسلمانوں کو گمراہ کرنے میں اس کی کوششیں سب سے زیادہ ہیں"[2]۔ ان دونوں مضمونوں کے مطالعے سے یہ بات صاف ظاہر ہو جاتی ہے کہ وہ سرسید اور ان کے رفقاء کے مذہبی خیالات سے کس قدر واقف تھے، ان مضامین میں سرسید اور ان کے رفقاء کو وطن دشمن، خود غرض، انگریز پرست کہا گیا ہے اور مسلمانانِ ہند اور عثمانیوں کے مابین عداوت پیدا کرنے کا الزام بھی ان پر لگایا گیا ہے، سرسید کے مذہبی خیالات اور سیاسی پالیسی کا جو کچھ علم ہم ہندوستانیوں کو ہے اس کی روشنی میں ان سارے الزامات کی سطحیت واضح ہو جاتی ہے (خاص طور سے خود غرضی، انگریزوں کی کاسہ لیسی اور وطن دشمنی کے الزامات)، اور جس شدت کے ساتھ یہ الزامات لگائے گئے ہیں اس سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ وہ سرسید کی تحریک اور ان حالات سے جن میں یہ تحریک شروع کی گئی تھی، قریب قریب بالکل ناآشنا تھے۔ اس سلسلے میں افغانی کے حق میں اگر کوئی بات کہی جا سکتی ہے تو صرف یہ کہ وہ انگریزی اقتدار سے کسی قیمت پر بھی مفاہمت کرنے کے لئے تیار نہیں تھے اور اگر وہ کہیں بھی کسی شخص کو ایسا کرتے دیکھتے تھے تو اس کے خلاف اپنی ساری قوتِ گویائی اور سارا زورِ قلم صرف کر دیتے تھے، یہ بات بھی دلچسپی سے خالی نہیں ہے کہ افغانی خود ایک حد تک مغرب سے سیکھنے کے حامی تھے، مغرب کے سیاسی اقتدار کے پھیلاؤ کو بہر قیمت روکنا تھا لیکن اس کے ساتھ ساتھ مغرب سے سائنس، فلسفہ اور ٹیکنالوجی کا علم بھی حاصل کرنا تھا، تاکہ مغربی استعمار کی مزاحمت کی جا سکے، مسلمان بیک وقت مسلمان اور آزاد رہتے ہوئے، یہ دونوں مقصد کیسے حاصل کریں، اس سلسلہ میں افغانی نے کوئی لائحہ عمل نہیں بتایا۔

افغانی کے یہاں اس طرح کے کئی تضادات ملتے ہیں، مثلاً ایک طرف وہ مصر، ایران اور ہندوستان میں نیشنلزم کے رجحانات کے ساتھی تھے تو دوسری طرف ان کے یہاں اتحادِ اسلامی کا بھی ایک

---

[1] العروۃ الوثقیٰ، ۲۸ اگست ۱۸۸۴ء [2] ایضاً۔

مبہم تصور ملتا ہے، ایک طرف وہ صدر اول کے اسلام کی عظمت کو دوبارہ زندہ دیکھنا چاہتے ہیں تو دوسری طرف مسئلہ اجتہاد کے بارے میں بہت سے تحفظات ذہنی سے کام لیتے ہیں، ایک طرف ان کے یہاں گہری روحانیت اور ماضی پرستی ملتی ہے تو دوسری طرف اصلاح و تجدید کی بے تاب آرزو اور ترقی کی تمنا، الغرض ان کی شخصیت بڑی رنگا رنگ تھی اور اُن کے فکر و عمل میں ایک ساتھ وہ سارے رجحانات موجود تھے جو بیسویں صدی کی اسلامی دنیا میں مختلف شخصیتوں کی رہنمائی میں، اور بدلتے ہوئے حالات کے اثر سے، الگ الگ اپنی جگہ خود ایک تحریک بن گئے۔

# محروم

## (وادیٔ غزل میں)

### جناب روشؔ صدیقی

جناب تلوک چند محروم ہماری زبان کے برگزیدہ شعرا میں گنے جاتے ہیں۔ اُن کی علمی اور ادبی خدمات نے تقریباً نصف صدی کے دائرے کو اپنی شعری تخلیقات سے مکمل کیا ہے۔ وہ پنجاب کے ایک دور افتادہ علاقے میں پیدا ہوئے، جہاں نہ کوئی ادبی ماحول تھا، نہ شعر و سخن کی محفل آرائیاں لیکن ان کے ذوق خداداد اور طبع سلیم نے ایک جادو سا کر دکھایا۔ اپنی شاعری اور زبان دانی کی داد ان کو شیخ عبد القادر اور مولوی عبد الحق جیسے بزرگوں سے ملی، زبان و محاورہ کی صحت و صفائی اور انداز بیان کی شستگی و شائستگی میں ان کا جو درجہ ہے، اس کا اعتراف اہلِ زبان بھی احترام کے ساتھ کرتے ہیں۔

محروم صاحب نے ہر صنف سخن میں بہت کچھ کہا ہے اور جو کچھ کہا خوب کہا۔ نظم ہو یا غزل رباعی ہو یا مثنوی، غرض تمام اصناف میں ان کی حُسن پسند اور حسن آفریں طبیعت نے نگار خانے سجا دئے ہیں۔ ان کی زندگی، شرافت کردار اور فضائل اخلاق کی راہوں سے گذری ہے، جذبات کی فراوانی میں بھی ایک لطیف سنجیدگی اور پاکیزہ متانت کا دامن، ان سے جُدا نہیں ہوتا۔ غزل کے رشتے میں انھوں نے اخلاقی قدروں کے آبدار موتی بڑے حُسن اور سلیقے سے پروئے ہیں۔ جذبے کی صداقت اور ادائے بیان کی سادگی نے ان کے تغزل کو کہیں کہیں غزلِ سعدیؒ کی حدوں سے قریب کر دیا ہے۔

ابتدائی دَور یا یوں کہیے کہ عہدِ شباب کی غزلوں میں رنگینی و سرمستی کا پرتو کچھ زیادہ جھلکتا ہے لیکن وسطی اور آخری دور کے کلام میں ایک سبک خرام متانت، ایک خوشگوار تامل اور ایک دلآویز اخلاقی رکھ رکھاؤ کا عالم نمایاں نظر آتا ہے۔

محروم صاحب نے اپنی روداد محبت کو بڑی ریاضت اور محنت سے چھپانا چاہا ہے لیکن عشق اور مشک کو کون چھپا سکا ہے، اخلاق و فضائل کی بستی میں کبھی کبھی ان کے لب پر نعرۂ محبت آہی جاتا ہے۔

نوجوانی میں ترے رُخ پہ، یہ زردی محروم
ہونہ ہو، عشق کا آزار نظر آتا ہے

---

گیا دور عشق و جوانی ہمارا
مگر داغِ حسرت، ابھی دل نشیں ہے

جوانی کہ عہدِ گل کی سرشور و سرشار رنگینیوں سے عبارت ہے، ان کے لئے بہت جلد مدیقۂ اخلاق بن گئی پھر بھی وہ حادثہ جسے آغازِ محبت کہتے ہیں انھیں والہانہ طور پر یاد آتا رہا ہے ایک مسلسل غزل کے چند اشعار سنیئے

نگاہِ اولیں کی داستانی یاد آتی ہے
کسی نامہرباں کی مہربانی یاد آتی ہے
قریبِ شاخِ گل ہوتی ہے جب دستاں سرا بلبل
ہمیں بھی بھولی بسری اک کہانی یاد آتی ہے،
جوانی اور بوئے گل میں یارب کیا تعلق تھا،
کہ بوئے گل سے پیری میں جوانی یاد آتی ہے

ان اشعار میں نظیری کے نظریۂ عشق کا سا انداز ہے، وہی رنگینی اور وہی خود فراموشی۔
محروم کا مسلک حیات محبت ہے، اور ان کی طریقت خلق خدا کی خدمت، اُن کی حق پرستی، کسی حلقۂ خیال میں محدود نہیں، وہ اپنے دل کو کعبہ کہہ کر بھی خوش ہوتے ہیں اور بُت خانہ بنا کر بھی، انھیں ناقوس و اذان میں عجیب یک رنگی محسوس ہوتی ہے۔

مجھے کیا ہے جو میں شیخ و برہمن کی طرح جھگڑوں — بنا لیتا ہوں دل کو گاہ کعبہ، گاہ بُت خانہ

کفر و دیں میں اتحادِ جاوداں پیدا کریں
نالۂ ناقوس سے بانگِ اذاں پیدا کریں

وہ لباسِ مجاز میں بھی، حُسنِ حقیقت کی جھلک دیکھ لیتے ہیں اس حق شناسی کے اشارے ان کے اشعار میں جا بجا ملتے ہیں۔

ساقی ترا عکسِ رخ ہے، ورنہ
صہبا رنگیں، نہ جام رنگیں

---

حُسن یہ سارا اُسی کا ہے، کہ جس کے عشق میں
چاکِ روزِ ابتدا سے ہے گریبانِ سحر

---

کس ستارے میں تجلیٔ سرِ طُور نہیں    جلوۂ حُسنِ ازل آج بھی مستور نہیں

سادہ سے سادہ خیال میں بھی محروم اپنی ندرتِ فکر اور حُسنِ بیان سے ایک نیا رنگ بھر دیتے ہیں

مایۂ نازشِ دوراں، یہ پریشانی ہے
روز ہوتے ہیں کہاں ہم سے پریشاں پیدا

---

آخری منزل میں اک سنگیں حقیقت بن گئی
زندگی جس کو سمجھتے آئے تھے، افسانہ ہم

---

یوں زندگی سے مل کے جدائی جُدا ہوئی    جیسے کوئی کسی سے سرِ رہگذر ملے

(آل انڈیا ریڈیو کے شکریہ کے ساتھ)

# غزل

جناب نشور واحدی

سلسلہ حسنِ تغافل کا، وفا ہے یہ بھی
میں نے اک جانِ تمنا سے سنا ہے یہ بھی

صفحۂ شامِ الم پر یہ چراغوں کی لکیر
خونِ دل سے کوئی افسانہ لکھا ہے یہ بھی

چشمِ نم کا یہ مسافر بھی تھکا راہی ہے
رات بھر چل کے تو پلکوں پہ رکا ہے یہ بھی

کتنی افسردۂ بے کیف ہے صہبائے خودی
پھینک دے جام سے ساقی کہ دوا ہے یہ بھی

دل میں محسوس جو ہوتی ہے امیدوں کی خلش
غم کی بستی سے کوئی تیر چھٹا ہے یہ بھی

عشق نے حسن کو دیکھا تو وہیں چونک پڑا
سرحدِ ہوش پہ دیوانہ ہوا ہے یہ بھی

اب نہ آنسو ہے نہ شکوہ ہے نہ بیتابیٔ شوق
دل سے کچھ بات نہ کرنا کہ خفا ہے یہ بھی

ساقیا دور یہ کہتا ہے کہ اٹھ جام بدست
بعد مدت کے تو اک وقت پڑا ہے یہ بھی

آج کیوں طائرِ غم دیدہ کے نالے ہیں خموش
خاک کیسی ہے نشیمن سا جلا ہے یہ بھی

امتحاں تلخ پسندی کا ہے یہ تشنہ لبو
بادہ آلودۂ سم ہے تو روا ہے یہ بھی

زاہدِ کہنہ ردا پر بھی نہ ہنس لیں اے دوست
ڈھونڈتے ڈھونڈتے کعبہ میں ملا ہے یہ بھی

آدمی بستۂ زنجیرِ تعلق ہے نشور
زندگی نام ہے تسلیم و رضا ہے یہ بھی

# ہندوستان میں چینی سیاح

جناب محمد شفیع الرحمن

چین کے شہنشاہ وُوُ (۱۴۱-۸۷ قبل مسیح) کے زمانہ میں ہیونگ نو ترک کی تاتاری قبائل نے چینی شہنشاہ کی سلطنت پر مسلسل حملے کر کے شہنشاہ کو پریشان اور سلطنت کو کمزور کر دیا تھا۔ اس زمانہ میں ہان شہنشاہیت کی سلطنت اس تمام علاقے پر تھی جو آج کل شمالی چین کہلاتا ہے۔ کانسو کے صوبے کے علاوہ دیوار چین تک کل علاقہ اس سلطنت میں شامل تھا۔ شمالی قبائل کے پے در پے حملوں اور سلطنت کی کمزوری کی وجہ سے تمام صوبے آزاد ہو گئے تھے اور چینی شہنشاہ کی سلطنت کو تسلیم نہیں کرتے تھے۔

ہیونگ نو قبیلہ کا سردار اور بادشاہ شین یُو اور اس کے خانہ بدوش قبائلی سلطنت کے لئے مسلسل خطرہ کا باعث تھے۔ چینی شہنشاہ، وُوُ نے ۱۳۵ قبل مسیح میں اپنے فوجی جنرل کے مشورے سے شین یو اور اس کی جنگلی فوجوں کو گھیرنے اور گرفتار کرنے کے لئے ما ای (MAI) تک حملہ کیا۔ شین یو اس حملہ سے دیوار چین کی آخری چوکی سے پار فرار ہو گیا اور اپنی فوجوں کو بچا کر لے گیا۔

چینی شہنشاہ کو باوجود اپنی کمزوری کے ایسی مہمیں جاری رکھنی پڑتی تھیں۔ ان ہی جنگوں کے دوران میں چینیوں کو ہیونگ نو قبیلہ کے قیدیوں سے معلوم ہوا کہ ٹایو چی قوم کو ہیونگ نو قبیلوں نے شدید شکستیں دے کر مغرب کے ملک میں بھگا دیا ہے۔ ۱۳۰ قبل مسیح میں شہنشاہ وُو کو یہ جستجو ہوئی کہ ٹایو چی قوم اور ان کے موجودہ ملک کا پتہ دریافت کر کے ان کو ہیونگ نو قبائل پر حملہ کرنے کے لئے آمادہ کیا جائے۔ اور دشمن کی قوت توڑنے اور مسلسل حملے کو روکنے کے لئے ٹایو چی قوم کی دشمنی کو کام میں لایا جائے۔

شہنشاہ وُوُ نے غیر معلوم ملک کی تلاش اور ٹایو چی قوم کو تلاش کرنے کے لئے ایک تجربہ کار شخص جانگ چین کو منتخب کیا، ۱۲۸ قبل مسیح میں جانگ چین کانسو کی سرحد سے ایک سو چینی ہمراہ لے کر اپنی مہم پر روانہ ہوا، لیکن وہ بہت ہی جلد ہیونگ نو قبیلہ کے لوگوں کے ہاتھ گرفتار ہو گیا۔ اور دس برس

تک ان کی قید میں رہا۔ آخر کار قبیلہ نے مطمئن ہو کر اس کو چھوڑ دیا۔ اس رہائی کے بعد چانگ چین نے تمام وسطی ایشیا اور موجودہ روسی ترکستان کا بحر خضر تک سفر کیا اور ان ملکوں کے حالات معلوم کئے۔

چانگ چین کو ان ملکوں میں سفر کرنے سے ان ملکوں کی کیفیت دیکھنے کے علاوہ وہاں کے باشندوں سے دوسرے ملکوں کے حالات بھی معلوم ہوئے۔ یونانی باختر حکومت کے باشندوں سے ہندوستان کے علوم و فنون، یہاں کی دولت تجارت اور صنعت کی تفصیلات معلوم کر کے وہ حیران ہو گیا۔ اور ہندوستان کے متعلق اس کا اشتیاق بڑھتا گیا۔ چانگ چین نے اپنے بادشاہ سے ہندوستان کا راستہ معلوم کرنے کی مہم کی درخواست کی۔ بادشاہ نے ین یان کے راہ سے ہندوستان کا راستہ دریافت کرنے کے واسطے سفیر اور سیاح بھیجے۔ وہ راستہ بہت سخت دشوار گذار تھا۔ اس کو عبور کر کے چینی سیاح برما کے راستے سے ہندوستان پہنچے۔ یہ راستہ تقریباً اس علاقے سے ہو کر گذرتا تھا جس جگہ گذشتہ عالمی جنگ میں برما چین کی سڑک بنائی گئی تھی۔

چین سے ہندوستان کی آمد و رفت کا یہ آغاز تھا۔ اس کی غرض سیاسی اور معاشرتی تھی۔ اس کے بعد چین اور ہندوستان میں جو آمد و رفت ہوئی وہ مذہبی ضرورت سے ہوئی تھی، ہندوستان میں مہاتما گوتم بدھ (۶۲۳ - ۵۴۳ قبل مسیح) کا مذہب رائج ہو چکا تھا۔ اس نئے مذہب اور عقیدہ کی اشاعت روز بروز بڑھتی گئی۔ ہندوستان کے شہنشاہ اشوک (۲۷۳ - ۲۳۲ قبل مسیح) نے بودھ مذہب اختیار کیا اور اس مذہب کی تبلیغ کی انتہائی کوشش کی۔ شہنشاہ اشوک کی سلطنت وسطی ایشیا کی سرحد تک تھی۔ ہندوستان کے کسی بادشاہ کی کسی زمانہ میں اس قدر وسیع سلطنت نہیں ہوئی۔

شہنشاہ اشوک نے ملک کے خاص مقامات اور بودھ مذہب کے مقدس مقامات پر مندر خانقاہیں اور آشرم تعمیر کرائے، مذہبی فرمان شائع کئے۔ میناروں، ستونوں اور چٹانوں پر مختلف مقامات پر احکام کندہ کرائے۔ تمام قریبی اور معلوم ملکوں کو بودھ مذہب کے مبلغ اور عالم اشاعت مذہب اور تبلیغ کے لئے بھیجے۔ یونان، مصر، وسطی ایشیا۔ ایران۔ تبت، چین تک اور جنوب کی طرف ڈراوڑ ملک لنکا، ساترا، جاوا، بالی، وغیرہ ملکوں تک بودھ مذہب کی تعلیمات شائع کر دیں اور اس تبلیغ کا بہت گہرا اثر صدیوں تک عالم گیر رہا۔ وسطی ایشیا: ترکستان اور تبت کے راستے سے بدھ مذہب

کے ہندوستانی مبلغ چین کے ملک میں بھی پہنچے اور مہاتما بدھ کی تعلیمات کی اشاعت کی۔

چین کے ملک میں کنفیوشس کا مذہب بہت قدیم زمانے سے ملک کا عام مذہب تھا۔ بعد میں اس کے ساتھ تاؤ مذہب رائج ہو کر عام ہو گیا تھا۔ ان دونوں مذہبوں کا تمام ملک پر گہرا اثر تھا۔ اور ان مذہبوں کے بہت بڑے عالم اور بے شمار پیرو ملک میں موجود تھے۔ بودھ مذہب کے مبلغ بھی ہندوستان وسطی ایشیا موجودہ ترکستان اور باختر سے چین پہنچ چکے تھے۔ لیکن اس مذہب کی زیادہ اشاعت ہان سلطنت کے زمانے میں ہوئی۔ چینی تاریخوں میں لکھا ہے کہ چینی شہنشاہ ہان مینگ ٹی نے خواب میں دیکھا کہ مغرب کے کسی ملک میں نہایت قوی روحانیت موجود ہے۔ بادشاہ کو بہت زیادہ اعتقاد اور اشتیاق ہوا۔ اور اس نے ایک سفیر کی ماتحتی میں ایک مہم بھیجی کہ اس ملک کی تلاش کرے اور اس عقیدہ کے متعلق زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرے۔

ہان مینگ ٹی کے حکم سے ۶۴ عیسوی میں یہ مذہبی سفارت ہندوستان کی تلاش میں روانہ ہوئی۔ یہ لوگ ہندوستان پہنچے اور ایک عرصہ کی جستجو کے بعد مہاتما بدھ کی مورتیاں، ان کے تبرکات بودھ مذہب کی پالی زبان اور سنسکرت کی کتابیں لے کر چین واپس پہنچے۔ اس سفارت کے ساتھ دو ہندوستانی بودھ عالم کسیاپا متا نگا اور دہرم آریانا ہندوستان سے چین گئے چین کے بادشاہ نے ایک خاص آشرم "سفید گھوڑا" نام کا ان عالموں کے واسطے تعمیر کرایا اور ان عالموں نے وہاں بودھ مذہب کی کتابوں کا ترجمہ چینی زبان میں کیا اور چینی شاگردوں سے ترجمہ کا کام لیا۔

ہان سلطنت کے زمانے میں بودھ مذہب کی بہت خدمت ہوتی رہی۔ بودھ مذہب کی کتابوں کے ترجمہ ہوتے رہے۔ آشرم خانقاہیں قائم ہوتی رہیں۔ بودھ تعلیمات کی اشاعت جاری رہی البتہ سلطنت کے زوال کے وقت تمام ملک میں بدنظمی پھیل گئی ملک کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ہو گئے۔ وحشی جنگجو، تاتاری، ترک قبائل نے مسلسل حملے کر کے ملک کی سلطنت کو کمزور کر دیا۔ اس عرصہ میں مذہبی انقلاب بھی رونما ہو گیا۔ تاؤ مذہب اور کنفیوشس مذہب والے بودھ مذہب کی زیادہ مخالفت کرتے تھے وہ مخالفت بھی کم ہو گئی۔ ہندوستانی بودھ عالم چینی بودھوں کی امداد سے مذہبی کتابوں کے ترجمے شائع کرتے رہے۔

تاتار قبائل نے شمالی چین پہلے کرکے شمالی صوبے فتح کر لیے تو وہاں ان کو بودھ بھکشو ملے ان سے تاتاری متاثر ہوئے کنفیوشس مذہب کے عالم، یولانگ سے کے فتح ہو جانے کے بعد جنوب کے ملک میں بھاگ گئے اور اس مذہب کے جو لوگ باقی رہے ان کو فاتح تاتاری شبہ کی نظر سے دیکھتے تھے اور ان کا اعتبار نہ کرتے تھے۔ تاتاریوں کو عالموں اور پڑھے لکھے آدمیوں کی ضرورت ہوئی تو ان کاموں کے واسطے بودھ لوگوں کو پسند اور منتخب کیا۔ چوتھی پانچویں صدی عیسوی میں بودھ مذہب کی اور زیادہ اشاعت ہوئی۔ شمالی چین کی ہونگ اور تونگس خاندانوں کی حکومتوں نے بودھ مذہب کی بہت زیادہ سرپرستی و اشاعت کی کوشش کی۔ ان حکومتوں کا علاقہ وسطی ایشیا کے تجارتی راستہ کے قریب تھا۔ اس راستے سے ہی ہندوستان سے تعلقات قائم ہوئے۔

۳۹۹ عیسوی میں، چانگ آن کا باشندہ، چینی بودھ بھکشو فاہیان چین کے ملک میں بودھ مذہب کی نامکمل حالت سے بیتاب ہو کر، بودھ مذہب کی صحیح تعلیمات حاصل کرنے کے لئے ہندوستان کو روانہ ہوا۔ فاہیان نے اپنے ساتھی ہیو چنگ، تاؤ چینگ، ہیو مینگ اور ہیو وی سے طے کیا کہ سب مل کر ہندوستان چلیں اور وہاں سے بودھ مذہب کی شرع اور احکام لے کر آئیں۔ یہ لوگ چانگ آن سے کنسوہ کے علاقے میں چانگ یہہ پہنچے۔ وہاں ان کی چیہ ین ہوئی چین، اینگ شاؤ اور پاؤ ین کے قافلے سے ملاقات ہوئی۔ یہ لوگ بھی اسی مقصد سے ہندوستان کے سفر کے لئے چلے تھے۔

فاہیان چانگ یہہ سے تون ہانگ اور شان شان کے ملک میں پہنچا۔ اس علاقے میں بودھ مذہب موجود تھا۔ وہاں سے دوسرے ملک میں پہنچا تو وہاں تاتاری زبان بولی جاتی تھی اور بودھ مذہب، ہندوستانی کتابیں اور ہندوستان کی زبان موجود تھی۔ فاہیان اور ان کے ساتھی موجودہ ترکستان کے ملک میں قرا شہر اور پھر ختن پہنچے۔ وہاں کے حاکم نے ان کو اعزاز سے ایک خانقاہ میں ٹھہرایا۔ یہاں ایک بڑا جلوس گاڑی کا نکلنے والا تھا۔ فاہیان اس تقریب کو دیکھنے کے لئے وہاں ٹھہر گیا۔ کچھ ساتھی علیحدہ ہو کر کشمیر کو چلے گئے۔ اور کچھ ساتھی اس سے پہلے راستہ سے ہی واپس ہو گئے تھے۔

فاہیان اور اس کے ساتھی ختن سے قرغلیک اور تاش کرغان ہو کر کاشغر پہنچے۔ وہاں مہاتما بدھ کا ایک پتھر کا اوگالدان موجود تھا۔ اور ان کا ایک دانت تھا جس کے احترام اور یادگار کے لئے ایک

پگھوڑا بنا ہوا تھا۔ وہاں سے بلور تاغ پہاڑ کو طے کرکے یہ لوگ ہندوستان کی سرحد پر پہنچ گئے اور چھ سال کی مدت میں پشاور کے راستے سے ہندوستان کے اندر پہنچے۔ فاہیان کے دو ساتھی پشاور میں مر گئے۔ تین ساتھی پشاور سے چین کو واپس چلے گئے، صرف تاؤ چینگ ہندوستان تک ساتھ آیا۔ اس وقت ہندوستان میں چندر گپت دوم کی سلطنت تھی۔

ہندوستان پہنچ کر فاہیان اور تاؤ چینگ نے متھرا، قنوج، سراوستی، کپل وستو، ویسالی، کوک شیلوا بنارس، کوسنگارا اور مہا تما بدھ سے متعلق سب تیرتھوں کی یاترا کی۔ پاٹلی پتر، راج گڑھ، گیا، نالندا مذہبی مقامات اور مرکزوں میں قیام کیا۔ تعلیمات حاصل کیں اور کتابوں کی نقلیں اور تبرکات جمع کئے۔ پاٹلی پتر میں تین سال اور دوسرے مقامات پر تین سال قیام کیا۔ تاؤ چینگ کو ہندوستان کے بودھ مذہب کے طریقے بہت زیادہ پسند آئے۔ اور اس مذہب کے چینی طریقوں سے زیادہ بددل ہوا۔ اس لئے اس نے چین کو واپس جانے کا ارادہ ترک کرکے ہندوستان میں ہی اقامت کا ارادہ کرلیا۔

ہندوستان سے فاہیان، مہا سنگھیکا اور سروستی وادا مذہبی طریقوں کی کتابیں، مہا پری نروان سوترا اور ابھی دھرم ہردے شاستر کی نقلیں چین کو لے گیا۔ اس نے ہندوستانی بودھ بھکشو، بُدھ بھدرا کی مدد سے بہت سی کتابوں کا ترجمہ چینی زبان میں کیا۔ بہت علمی، مذہبی معلومات اور کتابیں حاصل کرکے چین کو لے گیا۔ فاہیان نے ۳۰ ملکوں کا سفر کیا۔ ۴۱۳ عیسوی میں لنکا اور جاوا کے سمندری راستے سے برہمنوں کے ایک جہاز میں چین کو واپس گیا۔ فاہیان نے اپنا مفصل سفرنامہ "فوکوکی" یعنی بودھ ملکوں کے حالات، لکھا۔ اس سفرنامہ کا ۱۸۳۶ میں فرانسیسی زبان میں ترجمہ ہوا۔ اور ۱۸۶۹ میں انگریزی میں ترجمہ ہوا۔

چین سے چوتھی پانچویں اور چھٹی صدی عیسوی میں بودھ مذہب کے بہت سے متلاشی ہندوستان آتے رہے ہیں لیکن ان کے سفر کے حالات محفوظ نہیں رہے۔ ۵۱۸ء میں سوان یُون اور ہوئی سینگ دو طالبان مذہب ہندوستان آئے۔ اور یہاں سے ۱۷۰ کتابیں اور تبرکات لے کر چین واپس گئے۔ چین کے شہنشاہ نیانگ وُو لی ڈی نے ۵۱۷ء میں مذہبی عالموں کو تحقیقات مذہبی کے واسطے ہندوستان بھیجا اور اپنے حکم سے مذہبی کتابیں ترجمہ اور شائع کرائیں۔ بادشاہ خود بھکشو ہوگیا اور خانقاہ میں اقامت اختیار کرلی۔

ایک ۲۴ سالہ نوجوان عالم ہیون تسانگ نے
چین کے ٹانگ خاندان کے شہنشاہ ثانی تسنگ کے عہد میں
تحقیقات مذہبی اور علم کے ذوق میں ہندوستان کا ارادہ کیا۔ وہ ۶۰۰ عیسوی میں کیوش کے ضلع میں پیدا ہوا۔ اس زمانہ
کے اعلیٰ سماج میں بودھ مذہب کا بہت زیادہ اثر تھا۔ ہیون تسانگ کو بودھ مذہب کی تعلیم دی گئی تھی۔ بہت
جلد اس نے علم و فضل میں مرتبہ اور شہرت حاصل کر لی۔ بودھ مذہب کے علوم میں کمال حاصل کرنے کے لئے اس نے
ہندوستان کا ارادہ کیا۔ کچھ ساتھیوں کو لے کر ہیون تسانگ اگست ۶۲۹ء میں ہندوستان کے سفر پر روانہ ہوا
یہ قافلہ جب ریگستان کے قریب پہنچا تو ہیون تسانگ کے ساتھیوں کی ہمت نے جواب دے دیا۔ سب واپس
چلے گئے۔ صرف دو ساتھ دینے کے لئے باقی رہ گئے۔ ان میں سے بھی ایک ریگستان کی صعوبتوں سے بیزار ہو
عاجز ہو کر واپس چلا گیا۔ اور آخری ساتھی ٹون ہوانگ راستہ میں مفقود الخبر ہو گیا۔ ہیون تسانگ نے
سوانح نگاروں نے لکھا ہے کہ وہ تن تنہا گوبی کے ریگستان میں کود پڑا۔ اس ریگستان کو شامو، بحر ریگ
ہیں۔ ہیون تسانگ ریگستان کی بے اندازہ سختیاں برداشت کر کے ایگو پہنچ گیا۔ اس مقام کو اب کامل ہے
ہیں۔ اس وقت وہاں ترکوں کی سلطنت تھی۔
ہیون تسانگ، تیان شیان پہاڑ کے دامن کو جنوب کی طرف سے طے کر کے جھیل ایسک کل کے
درمیان سے گزرا اور برف کے پہاڑ کے درمیان کے ایک درہ میں سے گزر کر ان شہروں میں پہنچا جو اب تاشقند
اور سمرقند کہلاتے ہیں۔ اس زمانہ میں اس علاقہ میں آتش پرست رہتے تھے وہاں سے ہیون تسانگ سفید ہون
قوم کی سلطنت میں پہنچا۔ ان کا نام یونانیوں نے تُرکاری لکھا ہے اور ہیون تسانگ ان کو توخارا لکھتا ہے
اس نے چھوٹی چھوٹی سلطنتوں کا ذکر بھی کیا ہے۔ جو توخارا سلطنت کے ختم ہونے کے بعد بنیں۔ ہیون تسانگ
کے بیان سے اس علاقہ کے مقامات کی شناخت بہت اچھی ہوتی ہے۔
ہیون تسانگ بامیان سے گزر کر ہندوکش پہاڑ پہنچا۔ وہاں سے دریائے کابل کی وادی کے
مقامات نگراہار وغیرہ (متصل موجودہ جلال آباد) اور گندھارا کی سلطنت سے گزر کر پرشاپور (موجودہ پشاور)
سے اس نے اپنے سفر کا رخ بدل دیا۔ شمال کی طرف موجودہ ریاست سوات اور ریاست دود کے علاقہ
سے گزر کر دریائے سندھ کے راستے سے وہ پھر پشاور پہنچا۔ یہ درمیانی انحراف سفر یقیناً مذہبی ضروریات
کیا ہوگا۔ اس علاقہ میں بودھ مذہب سے متعلق قدیم آثار موجود ہیں اور برآمد ہوتے رہتے ہیں۔ پشاور

ین ٹسانگ اس ریاست میں پہنچا جو ٹیکسیلا یا ہیون ٹسانگ کی تحریر کے مطابق ٹاچاسیلا کی تباہ شدہ ورت تھی۔

ہندوستان میں اس وقت شہنشاہ ہرش وردھن کی عظیم الشان سلطنت تھی۔ جنوبی ہند میں چالوکیا اور دو بڑی سلطنتیں ایک دوسرے کی حریف تھیں۔ شہنشاہ ہرش وردھن کا مذہب ہندومت تھا لیکن بعد وہ بودھ ہو گیا تھا اس نے بودھ مذہب کی بہت خدمت کی۔ اس کے عہد میں نالندہ کے رشی کل اور آشرم میں ہزار ہا طالب علم اور عالم رہتے تھے۔ ہیون ٹسانگ نے سندھ کی وادی میں دو برس قیام کیا اور اس علاقہ کی خانقاہوں اور مقدس زیارت گاہوں کی زیارت کی۔ اس حصہ ملک میں بھی بودھ مذہب کا بہت زیادہ اثر تھا

وادیٔ ہند سے ہیون ٹسانگ شہنشاہ ہرش وردھن کی سلطنت میں پہنچا۔ موٹولو (موجودہ متھرا) کے ہبی مقامات کی زیارت کے بعد تھانیسر اور وہاں سے قنوج کے دارالسلطنت میں پہنچا۔ بادشاہ نے بہت زیادہ احترام اور خاطر تواضع کی۔ یہ ملک علمی، تاریخی، روحانی اور مذہبی معلومات کا مخزن اور مصدر تھا۔ بودھ مذہب کی متبرک مقدس یادگاریں اور وسیع علمی ذرائع موجود تھے۔ اجودھیا، پریاگ، کوسمبی، سراوستی، کپل واستو، کوسینگارا، پاٹلی پترا (بقول یونانیوں کے (PALIBOTHRA) (موجودہ پٹنہ) گیا، راج گڑھ، نالندہ وغیرہ تمام مقدس اور علمی اور مذہبی مقامات پر ہیون ٹسانگ نے قیام کیا اور علوم کی تحصیل و تحقیق کی۔

سکیامنی کی تعلیمات اور تصنیفات کی تعلیم کا بڑا مرکز نالندہ تھا۔ ان کی یادگار کے متعلق مقامات قدیم، آشرم، خانقاہیں اور دارالعلوم کثرت سے تھے۔ بہت بڑے بڑے بادشاہوں کی اس مرکز علوم پر توجہ رہی تھی۔ ہیون ٹسانگ نے دو برس اور ایک دوسری تحریر کے مطابق پانچ برس وہاں قیام کیا۔ اور تحقیقات علمی میں مصروف رہا۔ سنسکرت کے علوم اور بودھ مذہب کے فلسفہ کی تعلیم حاصل کی۔ نالندہ مہایانا علوم کا خاص مرکز تھا۔ اگرچہ ہینایاناستی طریقہ بھی عام طور پر رائج تھا لیکن اس زمانہ میں بودھ مذہب والوں کا زیادہ رجحان اور میلان مہایانا طریقہ کی طرف تھا۔ بادشاہ نے ہیون ٹسانگ کی ملاقات اس زمانہ کے رشی امنی اور ذی علم بزرگوں سے کرائی۔ نالندہ کی بڑی یونیورسٹی کے صدر سیلابھدرا سے تعارف اور ملاقات کرائی۔

ہیون تسانگ نے سولہ برس میں ہندوستان کا سفر کیا اور خشکی کے راستے سے موجودہ افغانستان اور وسطی ایشیا، ترکستان کے راستے سے ۶۴۵ عیسوی میں چین واپس پہنچا وہ ہندوستان سے مہایانا سوترا کی ۲۲۴ کتابیں مہایانا شاستروں کی ۱۹۲ کتابیں، ستھاویرا طریقہ کی ۱۴ کتابیں، مہاسینگیکا طریقہ کی ۱۵ کتابیں، اسم متیا کی ۲۲ کتابیں، کاسیاپیا کی ۱۷ کتابیں، مہی ساسکا کی ۲۲ کتابیں، دہرم گپتیا کی ۴۲ کتابیں، سرادستی وادا کی ۶۷ کتابیں، ہیتو ودیا کی ۳۶ کتابیں، شبدودیا (صرف ونحو) کی ۱۳ کتابیں، کل ۵۲۰ پلندے اور ۶۵۷ جلدیں، مہاتما بدھ کے ایک سو پچاس تبرکات اور مورتیاں حاصل کر کے چین لے گیا۔

ہندوستان میں ہیون تسانگ نے تصورِ حقیقت کی خاص طور پر تعلیم حاصل کی اور چین میں بودھ مذہب کے طریقہ تصورِ حقیقت کا وہ بانی سمجھا جاتا ہے۔ اس کے سوانح نگار اس کو بودھ مذہب کے علوم کا بڑا عالم لکھتے ہیں۔ ہیون تسانگ نے اپنے سفرنامہ میں ۱۱۰ ملکوں کے اپنے چشم دید حالات اور ۲۸ ملکوں کے حالات دوسرے ذرائع سے معلوم کر کے لکھے ہیں، جمبو دیپ، وسطی ایشیا کے حالات، اگنی سے کیپسا تک کا راستہ، جاگودہ سے خطن کے ملک، توخارا، باختر کی سلطنتوں، ایران وران، گندھارا، اودیانا اور اوراسا ملکوں کے جغرافیائی اور تاریخی حالات، عام زندگی کے رسم و رواج کے اور معاشری حالات، مصنوعات پیداوار کی کیفیت اور ہندوستان کے ہر حصۂ ملک ہر سلطنت، ہر قوم و مذہب کے لوگوں کے حالات ایسے لکھے ہیں کہ اس زمانہ کی دوسری کتابوں میں موجود نہیں ہیں۔

ہیون تسانگ نے اپنا سفرنامہ "تاتانگ سی یو کی" خود لکھا اور شہنشاہ تائی ٹسنگ کے حکم سے شائع ہوا۔ اس کے شاگرد، ہین چی نے ۶۴۸ عیسوی میں اپنے استاد کا سفرنامہ، سی یو چی، مغربی ممالک کے حالات، ۱۲ جلدوں میں لکھے ہیں۔ تمام ملکوں کے تفصیلی حالات، بودھ مذہب کے علوم ذی علم لوگوں کے حالات، بودھ مذہب کے مراسم اور طریقے وغیرہ لکھے ہیں۔ یہ کتاب اس حیثیت سے نادر اور نایاب ہے کہ اس زمانہ کے ہندوستان کے حالات خاص طور پر اور چینی لوگوں کے مطابق مغربی ممالک اور موجودہ زمانہ کی اصطلاح کے مطابق مشرقی ممالک کے ہر قسم کے حالات معلوم کرنے کے لئے ایک ہی ذریعہ ہے۔ اسی کتاب کو تاؤہیان نے ۶۵۰ء میں ۸ جلدوں میں دوبارہ مرتب کیا۔ ۶۶۵ء میں ہوئی لی نے دس جلدوں میں اس سفرنامہ کو لکھا تھا۔ اسٹینسلاس جولین نے ۱۸۵۷ء میں فرانسیسی زبان میں اس کا ترجمہ کیا، سیموئیل بیل

نے ۱۸۸۴ء میں انگریزی میں دو جلدوں میں ترجمہ کیا۔ ٹامس ویٹرس نے ہیون تسانگ کے لکھے ہوئے مقامات کی مطابقت اور تشریح پر کتاب لکھی ہے۔ اس کی کتاب سے ہیون تسانگ کی تحریرات کا صحیح اندازہ کرنے میں مدد ملتی ہے۔ اس کی کتاب میں ونسنٹ اسمتھ نے اپنی تشریح شامل کی ہے۔

ہیون تسانگ کے بعد بہت سے چینی سیاح ہندوستان آئے ہوں گے۔ بہت ہی کم لوگوں کا لکھا ہوا تذکرہ ملتا ہے۔ فاہیان اور ہیون تسانگ کے سفرنامے تو اپنے زمانہ کی عجیب کتابیں ہیں۔ دوسری زبانوں میں اور چینی سیاحوں کا حال لکھا ہے۔ لیکن ہمارے ملک کی زبانوں میں کسی کا حال نہیں لکھا ہے۔

۶۷۱ء میں ایک اور مشہور چینی سیاح، آئی تسانگ (I TSANG) وسطی ایشیا کے راستے سے ہندوستان آیا۔ اس کے ساتھ پانچ چھ معتقد روانہ ہوئے تھے۔ اکثر راستہ کی صعوبتوں کی وجہ سے ساتھ چھوڑ کر واپس چلے گئے۔ اور بالآخر صرف ایک شان ہنیگ ثابت قدم رہا۔ اور اس کا ساتھ دے سکا۔ یہ دونوں تین ملکوں کا سفر کر کے مہاتما بدھ کے مقدس مقامات کی زیارت سے فایتر ہوئے اور دس برس (۶۷۵ - ۶۸۵ء) نالندہ یونیورسٹی میں رہے اور خاص طور پر دنائے کا مطالعہ کیا۔ ۶۹۵ء میں آئی تسانگ ایک ایرانی جہاز میں سماترا کے سمندری راستے سے کینٹونگ کو واپس گیا۔ یہ اپنے ساتھ ۴۰۰ کتابیں اور تقریباً پچاس لاکھ اشلوک لے گیا تھا۔ اور چین پہنچ کر اس نے بودھ مذہب کی تعلیمات اور بودھ مذہب کی کتابوں کا ایک نیا نظام قائم کر دیا۔ ان چینی سیاحوں نے بودھ مذہب کی تعلیمات، فلسفہ اور روحانیات کو چین میں پہنچا کر چین کو بودھ مذہب کا ایک مرکز بنا دیا۔

# امریکہ اور مشرقِ وسطیٰ

جناب شاہ عبدالقیوم

دوسری جنگ عظیم سے پہلے مشرق وسطیٰ میں امریکہ کی دلچسپی صرف مذہبی، تہذیبی اداروں کے قیام اور تجارت کے فروغ تک محدود تھی۔ براہ راست کوئی سیاسی تعلق نہ تھا لیکن جنگ عظیم میں شرکت کے باعث ترکی، ایران، مصر، شام، لبنان، لیبیا اور دیگر ممالک کی سیاست اور معاشرتی ترقی کے منصوبوں میں دلچسپی لینا ناگزیر ہو گیا۔

ایشیا، افریقہ، اور روس کی سرحدوں کے درمیان واقع اس خطۂ زمین کو دوران جنگ میں بہت اہم حیثیت حاصل ہوئی اور کامیابی اور ناکامی کا تمام تر دارومدار اسی علاقہ کے کنٹرول پر نظر آنے لگا۔ روسی فوجوں کو رسد پہنچانے کے تمام راستے انہی ممالک سے ہو کر گذرتے تھے۔ اس کے علاوہ شمالی افریقہ، چین، برما، ایران اور ہندوستان میں کہ جہاں جنگ کے شعلے زیادہ تیزی سے بھڑک رہے تھے، امریکہ اور دیگر متحدہ طاقتوں کو فوجی کیمپ، رسد و رسل و رسائل کے مرکز اور ہوائی اڈے قائم کرنا پڑے، اور اس طرح امریکہ مشرق وسطیٰ سے کچھ اس طرح وابستہ ہو گیا کہ اسے یہاں کے معاملات کی دیکھ بھال کے لئے ایک خصوصی شعبہ قائم کرنا پڑا ——— لیکن اس تمام بندوبست کو امریکہ نے محض عارضی سمجھا۔

۱۹۴۵ء میں جنگ کے اختتام پر بھی امریکہ اس نظریہ پر قائم رہا۔ چنانچہ ایران، مصر اور جہاں کہیں بھی امریکی فوجیں تعینات تھیں، واپس ہٹنے لگیں۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ تھی کہ امریکہ نے جنگ میں شمولیت محض اس خیال سے کی تھی کہ جرمن اور اس کے ساتھی دیسوں کو شکست دینا ہے۔ دوسرے امریکہ اس بات کو پوری طرح تسلیم کر چکا تھا کہ ان ممالک سے برطانیہ اور فرانس کا براہ راست سیاسی مفاد وابستہ ہے، اور یہ سارا علاقہ انہی دو طاقتوں کے زیر اثر ہے۔ لہٰذا امریکہ کی مداخلت

لحاظ سے نامناسب ہے۔ اس خیال کو مزید تقویت اس امر سے حاصل ہوئی کہ جنگ کے بعد اور خاص
ور سے لبنان اور شام سے فرانسیسی اثرات کے ہٹ جانے کے بعد یونان، مصر، ترکی، ایران اور لیبیا
یں لازمی اثر و اقتدار پہلے سے زیادہ مستحکم ہو گیا ——— لیکن بہت جلد اقتدار کی گرفت ڈھیلی پڑنے
لی۔ اس کا باعث کچھ تو آزادی کی وہ تحریکیں تھیں جو ایشیا اور افریقہ میں اب اپنے عروج کو پہنچ رہی
تھیں، اور کچھ خود برطانیہ کی مالی بدحالی، سیاسی ابتری اور مابعد جنگ کی وہ بحرانی صورت حال تھی
جس کے باعث بیرونی مقبوضات کے کنٹرول پر پوری توجہ دشوار تھی۔

اس سلسلے میں قابل ستائش ہے کہ امریکہ نے جو خود نظریاتی طور پر قوموں کی آزادی اور
حق خود ارادیت پر یقین رکھتا ہے اور امریکی عوام نے جو اپنی روایات اور طبعی رجحان کی بنا پر چھوٹی اور
کمزور قوموں کی ترقی اور یک جہتی کے خواہاں ہوتے ہیں۔ مشرق وسطیٰ کی جد و جہد آزادی کو پوری
طرح سراہا اور ہر مناسب موقع پر قومی تحریکوں کا ساتھ دیا۔

لیکن جنگ کے بعد امریکہ کی بیرونی پالیسی میں ایک زبردست تغیر ہوا۔ امریکہ جو اب تک
باہر کی دنیا میں سیاسی دلچسپی اور کسی بھی ملک کے داخلی معاملات میں مداخلت سے گریز کرتا رہا تھا
اب گہری دلچسپی لے رہا تھا، اس تبدیلی کی ایک اہم وجہ یہ تھی کہ دوسری عالمی جنگ میں آزادی،
جمہوریت اور مساوات کے دشمن کو شکست دینے کے بعد امریکہ کو یہ محسوس ہوا کہ روس ان اعلیٰ تصورات
کے لئے جرمنی سے زیادہ خطرناک ثابت ہو رہا ہے، اور درپے ہے کہ مشرق وسطیٰ اور دیگر اہم علاقوں
سے مغربی طاقتوں کے تجارتی، سیاسی اور تہذیبی رشتوں کو ہمیشہ کے لئے توڑ دے۔ ان حالات
میں بڑھتے ہوئے روسی اثرات اور جارحانہ سیاسی اقدامات کو روکنے کے لئے امریکہ نے یہاں
کی سیاست میں دلچسپی لینا شروع کیا۔

اس کے علاوہ دورانِ جنگ میں "متحدہ طاقتوں" نے جو عارضی معاہدے کئے تھے روس
اس کے برخلاف نہ صرف ایران سے اپنی فوجیں ہٹانے کے لئے تیار نہیں تھا بلکہ مقامی کمیونسٹ
تحریک کو ہوا دے رہا تھا۔ آذربائیجان میں کمیونسٹوں نے قیامت برپا کر رکھی تھی، گورنر کو معزول
کر دیا گیا تھا، اور اپنی ایک خود مختار حکومت قائم کر لی گئی تھی۔ اس بغاوت کو ختم کرنے کے لئے

تہران سے جو فوجیں روانہ ہوئیں انھیں روسی سپاہیوں نے راستے میں روک لیا۔ اس کے علاوہ کرد اقلیت کو کھلم کھلا بغاوت پر ابھارا اور اپنی آزاد ریاست قائم کرنے کے لئے مرکزی حکومت کے خلاف بغاوت پر آمادہ کیا۔ سوویت یونین نے شمالی ایران میں تیل نکالنے کے حقوق اور مراعات کے لئے تہران پر دباؤ ڈالا، اسی طرح ترکی کو مجبور کیا کہ مانٹری ایکس کے معاہدہ ۱۹۳۶ء پر نظرثانی کی جائے، جس میں باسفورس اور درۂ دانیال میں روس کی اعلیٰ حیثیت کو تسلیم کیا جائے اور ترکی کے سرحدی علاقوں کو بلغاریہ اور روس کے سپرد کر دیا جائے۔ اسی کے ساتھ روس نے یونان کی خانہ جنگی میں کمیونسٹوں کو اس طرح کی امداد دی، ادھر فلسطین میں اپنے سیاسی مفاد کی خاطر، عربوں اور یہودیوں کے بڑھتے ہوئے تنفر کو ہوا دی، تاکہ مغربی طاقتیں جو اس نازک مسئلہ کا حل تلاش کر رہی تھیں، عربوں کی نظر سے گر جائیں۔

روس کی اس پالیسی نے عالمی سیاست کا نقشہ ہی بدل دیا۔ کمیونسٹ نظام اور جمہوریت کے بنیادی اختلافات اور سیاسی اثر و اقتدار بڑھانے کی خواہش نے دنیا کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا۔ ایک وہ جو امریکہ کے زیر قیادت "آزاد دنیا" کے نام سے موسوم کی گئی، جس کی بنیاد انفرادی آزادی، سیاسی حقوق مساوات اور جمہوری طرز حکومت پر قائم کی گئی، دوسری وہ دنیا جو روس کے ماتحت تصور کی گئی اور جس کی اساس مادیت، لامذہبیت اور تخیلی مساوات پر رکھی گئی، جس میں فرد کی کوئی حیثیت نہیں، اور ریاست کا اختتام جس کی منزل قرار دی گئی، جس میں انسان کے فکر، تخیل، طاقت اور صفات پر حکومت کا کنٹرول ہوگا، جہاں فرمانبرداری اور خاموشی وفاداری کا پیمانہ ہوگا۔

اس طرح ایک دوسرے کے متضاد جو دو طاقتیں قائم ہوئیں، ان میں اپنے نظام اور نظریات کی اشاعت اور سیاسی اثرات کو بڑھانے کا مقابلہ شروع ہوگیا۔ ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کے لئے "سرد جنگ" کا بازار گرم ہونے لگا، جس سے اتفاق اور اتحاد کی سب امیدیں ختم ہونے لگیں اور ایک نئی ہولناک جنگ کی تیاریاں شروع ہوگئیں۔

اس سیاسی کشمکش میں مشرق وسطیٰ کو اپنی جغرافیائی حیثیت، کثیر آبادی، بے پناہ قدرتی دولت اور آمد و رفت کے اہم راستوں، دریاؤں اور نہروں کی بنا پر مرکزی حیثیت حاصل ہوئی۔ اس کے علاوہ چونکہ مشرق وسطیٰ اور جنوبی ایشیا کے اکثر ممالک سے برطانیہ اور فرانس کا سیاسی اقتدار ختم ہو جانے سے

ایک قسم کا خلاء پیدا ہوگیا تھا، جسے مقامی حکومتیں، سیاسی ناپختگی اور معاشی کمزوری کی بنا پر خود پر نہیں کر سکتی تھیں، لہٰذا امریکہ اور روس میں اس خلاء کو بھرنے کے لئے طاقت اور اثر کی آزمائش ہونے لگی۔

۱۹۴۷ء تک چونکہ برطانیہ اور فرانس اس قابل نہیں ہو سکے تھے کہ ترکی اور یونان کی کمیونسٹ تحریکوں کو کچلنے میں مقامی حکومتوں کو مدد دے سکتے۔ اس لئے یہ ذمہ داری بھی امریکہ کے سپرد کی گئی چنانچہ مئی ۱۹۴۷ء میں صدر ٹرومین کی سفارشات پر امریکی کانگریس نے ایشیائی ممالک کو کمیونسٹ حملوں اور اثرات سے محفوظ رکھنے کے لئے فوجی اور مالی امداد کی ایک اسکیم منظور کی، جسے مشرق وسطیٰ کے کئی ملکوں نے خوش آمدید کہا، لیکن مصر نے کسی بھی معاہدے میں شریک نہ ہونے کی پالیسی اختیار کی، خاص کر اس وقت تک جب تک مصر سے برطانیہ کی فوجیں مکمل طور پر نہیں ہٹ جاتیں۔

جنگ کی ابتداء سے اب تک امریکہ کو جو عزت اور وقار حاصل ہوا تھا، وہ تقسیم فلسطین کے مسئلہ پر یہودیوں کی طرفداری کے سبب ختم ہوگیا۔ عربوں کا یہ یقین ہے کہ اسرائیل کا وجود میں آنا محض امریکی دلچسپی اور کوششوں کا نتیجہ ہے۔ اور یہ حقیقت بھی ہے کہ صدر ٹرومین نے امریکی یہودیوں کے دباؤ، داخلی سیاست کے تقاضوں اور ۱۹۴۸ء کے جنرل الیکشن میں کامیابی کی ضرورتوں کے پیش نظر، فلسطین کی تقسیم کے مسئلہ پر یہودیوں کا غیر معمولی طور پر ساتھ دیا اور اسرائیلی حکومت کے قیام کو سب سے پہلے تسلیم کیا۔

اسرائیلی حکومت کا قیام عربوں کی غیرت اور خودداری کو ایک چیلنج تھا، اور فلسطین میں عربوں کی تہذیب، اعلیٰ سماجی حیثیت اور معاشی ذرائع پر کنٹرول کے خاتمے کا اعلان تھا، چنانچہ فوراً ہی عربوں اور اسرائیلیوں میں باقاعدہ جنگ شروع ہوگئی۔ امریکہ نے یو، این، او کے ذریعہ فوراً ہی جنگ بندی کی کوشش کی، یہاں تک کہ دونوں فریقوں کے درمیان ۱۹۴۹ء جنگ بندی کا معاہدہ ہوگیا، لیکن صلح نامہ نہیں ہو سکا۔ اس لئے عرب اسرائیل کے وجود کو تسلیم کرنے کے لئے تیار نہیں، لہٰذا انھوں نے اسرائیل جانے کے تمام راستے بند کر دیئے اور تجارت اور آمد و رفت قطعی طور پر منسوخ کر دی۔ ان حالات میں امریکہ نے یہ کوشش کی کہ کسی صورت سے دونوں پارٹیوں میں تصفیہ ہو جائے۔ اس طرح کہ اسرائیل کا وجود بھی باقی رہے اور عربوں کی ناراضگی بھی دور ہو جائے۔

ن اسرائیل کے ناخوشگوار اور جارحانہ رویّہ کی بنا پر جھگڑا ہنوز باقی ہے۔
۱۹۴۹ء میں صدر ٹرومین نے اپنے خطبہ میں کانگریس کے سامنے "چار نکاتی" تجویز پیش کی جس میں کم
ترقی یافتہ ممالک کو صنعتی اور مالی امداد دینے کی سفارشات کی گئی تھیں اور کانگریس کی منظوری کے بعد
مداد کا یہ سلسلہ شروع ہو گیا۔ امریکی صدر کے خصوصی نمائندوں نے مشرق وسطیٰ کا فوری دورہ کیا تاکہ اس
امداد کو قبول کرنے اور امریکہ کے ساتھ دفاعی معاہدے کرنے پر مختلف ممالک کو آمادہ کر سکیں جن ممالک نے اس
امداد کو ناکافی اور اس کے شرائط سے اتفاق نہ ہونے کی وجہ سے نامنظور کیا ان میں مصر اور شام پیش پیش تھے۔
۱۹۵۰۔۵۱ء میں کوریائی جنگ، روس کی دھمکیوں، کمیونسٹ چین کے حملوں نے کمیونزم اور
روس کے بارے میں امریکی خدشات کو یقین میں بدل دیا، چنانچہ مشرقِ وسطیٰ اور مشرق بعید میں اپنے
دفاعی انتظامات کو مضبوط سے مضبوط تر کرنا امریکہ کے لئے اشد ضروری ہو گیا۔ نیٹو، سیٹو اور دیگر
فوجی معاہدوں کی تشکیل کا مقصد دراصل کمیونزم کو پھیلنے سے روکنا اور روس کے خلاف دفاعی محاذ
قائم کرنا تھا۔ ہندوستان اور دیگر آزاد قوموں نے امریکہ کے ان خدشات کو بے بنیاد خیال کیا اور اسی
لئے فوجی انتظامات کو غیر ضروری سمجھا۔
۱۹۵۳ء میں امریکی حکومت کی زمام کار ری پبلکین نے سنبھال لی۔ سیکریٹری آف سٹیٹس
مسٹر ڈلس نے فوراً ہی مشرقِ وسطیٰ کے ممالک کا دورہ کیا اور اس نتیجہ پر پہنچے کہ اگرچہ اکثر ممالک
امریکہ کے ساتھ کسی قسم کے فوجی معاہدے میں شامل ہونا پسند نہیں کرتے، لیکن خود آپس میں ایک متحدہ
محاذ قائم کرنے کے لئے کوشاں ہیں، اور یہ کہ عرب ممالک کو روس یا کمیونزم سے زیادہ اسرائیل سے
خطرہ ہے۔ اگر ان دونوں خطرات کے خلاف ہمدردی کا اظہار کیا جائے اور مصر اور برطانیہ کے
جھگڑوں کو طے کرنے میں مدد دی جائے تو ناممکن نہیں کہ بعض عرب ممالک امریکہ کی سرپرستی میں کسی نہ کسی
نوعیت کی فوجی تنظیم میں شامل ہو جائیں۔ اس سلسلے میں انھیں زیادہ مایوسی بھی نہیں ہوئی۔ ۱۹۵۵ء میں
بغداد پیکٹ قائم ہوا جس کے ذریعے، ترکی، ایران، عراق اور پاکستان برطانیہ کے ساتھ ایک سلسلہ کی
کڑیوں کی طرح منظم ہو گئے۔
یہاں یہ بات البتہ قابل غور ہے کہ امریکہ بذاتِ خود اس معاہدے سے علیحدہ رہا۔ غالباً اس وجہ

سے کہ مصر، شام، سعودی عربیہ اور ہندوستان جیسے امن کے حامی اور غیر جانبدار ممالک اس معاہدے کی سخت مخالف تھے۔ اور امریکہ کو یہ خطرہ تھا کہ یہ ممالک روس کے زیر اثر نہ چلے جائیں۔ اس کے علاوہ ان ممالک میں تجارت، تیل کی سپلائی، اور امریکی سامان کی منڈیوں کو قائم رکھنا بھی لازمی تھا۔ لیکن پھر بھی امریکہ غیر سرکاری طور پر مشیر کی حیثیت سے اس تنظیم کی مختلف کمیٹیوں میں شامل رہا ..... اور اس طرح کمیونسٹ ممالک کے خلاف بغداد پیکٹ کے ذریعے سیٹو اور نیٹو کے درمیان فوجی معاہدوں کی نامکمل زنجیر اس کڑی سے نہ صرف مکمل ہوگئی بلکہ پہلے سے زیادہ مضبوط ہوگئی۔

اسی زمانہ میں روس اپنی خارجہ پالیسی میں نمایاں ردوبدل کر رہا تھا، شالن کی روایات سے انحراف کرتے ہوئے اس کے جانشین اپنے رویہ میں تبدیلی لا رہے تھے۔ ایشیا اور افریقہ کے ممالک سے بہتر تعلقات پیدا کر رہے تھے، مالی امداد اور تجارتی لین دین بڑھا رہے تھے، اور اس طرح روس ان قوموں کو جو اپنی آزادی کے لئے مغربی ممالک کے خلاف لڑ رہی تھیں، اخلاقی امداد دے رہا تھا۔

مصر کے فوجی انقلاب (جولائی ۱۹۵۲ء) کے بعد امریکہ کو یہ توقع تھی کہ مصر جو اب شاہ فاروق کی بے راہ روی اور سیاسی پارٹیوں کی بدعملی، حکومت کی بدانتظامی اور دفاتر کی بدعنوانیوں سے آزاد ہوگیا ہے، معاشی اور سماجی حیثیت سے بہتر ہو سکے گا۔ اب تک جو ملک سیاسی انتشار میں مبتلا تھا وہ اب ایک مضبوط سیاسی نظام قائم کر سکے گا، ترقی اور خوشحالی حاصل کر سکے گا، روزگار، تعلیم اور تمدن کی بہتری پر توجہ کر سکے گا، اور پھر کمیونسٹ تحریکوں کے خلاف لڑ سکے گا۔ ان حالات کے پیش نظر امریکہ نے پوری کوشش کی کہ مصر کے ساتھ اس کے تعلقات پہلے سے زیادہ بہتر ہو جائیں چونکہ مصر اس وقت تمام عرب ممالک کی سیاست کی رہبری کر رہا تھا۔ مصر اور برطانیہ کے درمیان نہر سوئز کے انخلاء اور سوڈان کی آزادی کے سلسلے میں اکتوبر ۱۹۵۴ء کو جو معاہدہ ہوا، اس میں امریکہ کی کوشش اور ہمدردیاں بڑی دباؤ کا نتیجہ تھا۔ امریکہ نے دباؤ اس لئے ڈالا کہ وہ مصر کا تعاون اسی وقت پا سکتا تھا جب برطانیہ کے ساتھ مصر کے معاملات کا فیصلہ ہو جائے ——
لیکن اس کے باوجود مصر امریکہ کا ساتھی نہیں بن سکا، ۱۹۵۵ء میں جب عراق بغداد پیکٹ میں شامل ہوگیا اور جب اسرائیل کے آئے دن کے حملوں سے جنگ کا خطرہ بہت بڑھ گیا تو مصر

مشام کو اپنی فوجی طاقت بڑھانے کی فکر دامن گیر ہوئی، چنانچہ امریکہ، برطانیہ اور فرانس سے تجارتی
پیمانے پر فوجی اسلحے خریدنا چاہے لیکن اس میں کامیابی نہیں ہو سکی..... اور بالآخر مغربی طاقتوں سے
مایوس ہو کر روس کی طرف مائل ہونا پڑا جو افریشائی قوموں کو ہر قسم کی مدد دینے کو تیار تھا چنانچہ
روس کے ساتھ ان ممالک کے تجارتی اور ثقافتی تعلقات بڑھنے لگے ـــــ منڈیوں میں عرب
ممالک کا مال دستیاب ہونے لگا۔ اس کا فوری ردِ عمل یہ ہوا کہ مغربی ممالک میں خطرہ اور بےچینی
کی لہر دوڑ گئی۔ چنانچہ روس کی ہمنوائی کو روکنے کے لئے امریکہ نے آسوان بند کی تیاری کے لئے
مالی امداد پیش کی، جسے مصر نے فوراً قبول کر لیا لیکن روس کی طرف اپنی پالیسی میں کوئی تبدیلی
نہ کر سکا۔ بلکہ اسی زمانہ میں چیکوسلاویہ سے کثیر مقدار میں سامانِ جنگ خریدا اور نہر سوئز کے انخلاء
کے موقع پر تقریبات میں روسی مہمانوں کو نمایاں حیثیت دی چنانچہ کچھ ہی عرصہ بعد امریکہ نے اپنی
مالی پیش کش واپس لے لی۔ اور عذر یہ پیش کیا کہ مصر کی موجودہ مالی حالت اس بار کو اٹھانے کے
قابل نہیں ہے، امریکہ کے اس غیر متوقع ردِ عمل سے مصر کو صدمہ پہنچا آسوان بند کی تکمیل سے
مصر کی ترقی اور خوش حالی کے تمام منصوبے وابستہ تھے۔ ساری قوم ایک نئی آسودگی کی زندگی
کے سپنے دیکھ رہی تھی، سارے ملک میں امریکہ کے خلاف غم و غصہ کی لہر دوڑ گئی جس کا نتیجہ یہ
ہوا کہ ۲۶ جولائی ۱۹۵۶ء کو صدر ناصر نے نہر سوئز کمپنی کو قومی ملکیت قرار دے دیا، تاکہ کمپنی
کی بے پناہ آمدنی جو اب تک برطانیہ اور فرانس کے حصہ داروں کی جیب میں جاتی تھی، اب
آسوان بند کی تعمیر میں لگائی جا سکے۔

مصر کے اس اقدام سے برطانیہ اور فرانس چراغ پا ہو اٹھے۔ یہ وقت امریکہ کی یورپ
سے وفاداری میں بڑی آزمائش کا تھا۔ اور حقیقتاً امریکہ نے اس موقع پر بڑی دانشمندی کا ثبوت
دیا اور پوری کوشش کی کہ برطانیہ اور فرانس مصر پر فوج کشی کے ارادے سے باز رہیں، لیکن
بے سود۔ طاقت اور خودسری کے زعم میں دونوں مغربی طاقتوں نے اسرائیل کے ساتھ مل کر مصر پر
حملہ کر دیا اور لندن میں جمع مصری سرمایہ ضبط کر لیا، تاکہ مصر کی تجارت نہ چل سکے۔ جنگ کے شعلے
بھڑکتے ہی امریکہ نے اقوام متحدہ کے ذریعہ اس آگ کو بجھانے کی کوشش شروع کر دی۔ اس

انجمن میں دنیا کی ساری قومیں اس مسئلہ پر امریکہ کی ہم خیال تھیں، چنانچہ عالمی دباؤ اور مقامی جنگ کے خطرناک شکل اختیار کر لینے کے ڈر سے برطانیہ اور فرانس کو جنگ بند کرنی پڑی اور مصر کے مقبوضہ علاقوں کو خالی کرنا پڑا۔

اس موقع پر امریکی رویہ کو ایشیاء اور افریقہ کی قوموں نے کافی سراہا، لیکن روس بھی اس میدان میں پیچھے نہیں رہا۔ اس کی ہمدردیوں اور اخلاقی تعاون کے لئے مصری عوام اس کے احسان مند ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ روس کی جنگ میں مداخلت کی دھمکیوں نے ہی در اصل انھیں سامراجیوں کے ہاتھوں تباہ ہونے سے بچایا ہے۔ چنانچہ اس احسان مندی کے صلے میں روس اور دیگر کمیونسٹ ممالک کے ساتھ تجارتی اور ثقافتی تعلقات پہلے سے زیادہ بہتر ہونے لگے جس سے امریکہ کو پھر یہ خطرہ محسوس ہوا کہ مشرق وسطی کے یہ اہم علاقے مستقل طور پر روس کے ساتھی نہ بن جائیں لہذا کمیونسٹ تحریکوں کے خلاف دفاعی محاذ قائم کرنے کے لئے یہاں کی سیاست میں مزید دلچسپی لینا ناگزیر ہو گیا۔ جنوری ۱۹۵۷ء میں صدر آئزن ہاور نے امریکی کانگریس کے سامنے ایک تجویز پیش کی، جس کی رو سے مشرق وسطی کی ہر اس قوم کو امریکی تعاون حاصل ہوگا جو خود اس کی طالب ہو، اس نئے فارمولے کے ذریعے امریکہ ایشیا اور افریقہ کے اہم ترین ممالک کی فوجی طاقت کو بڑھانا اور ان کی معاشی اور سماجی زندگی کو بہتر بنانا چاہتا تھا۔ لیکن وہ ممالک جو پہلے ٹرومین فارمولے کے مخالف تھے وہ آئزن ہاور فارمولے کے بھی اسی قدر مخالف رہے۔

اس فارمولے کے اعلان کے بعد ہی حالات کچھ اس انداز سے بدلنا شروع ہوئے کہ یہ ڈر پیدا ہوا کہ مستقبل قریب میں ہی اس فارمولے کو آزمائش کے سخت دور سے گزرنا ہوگا، اس لئے کہ اسی زمانے میں ملک شام سے امریکہ کے سفارتی تعلقات ٹوٹ گئے تھے، جس کی سب سے بڑی وجہ یہ تھی کہ شام کی سیاست پر اس وقت کمیونسٹوں کا گہرا تسلط تھا، روس شام کو بے پناہ امداد دے رہا تھا، جس میں بڑے قرضے صنعتی مال، مشینری اور اسلحے شامل تھے، کمیونسٹ بلاک کے تقریباً سب ہی ممالک نے شام کے ساتھ تجارتی معاہدے کئے۔ ادھر برطانیہ 'بغداد پیکٹ' میں شرکت کے لئے اردن پر دباؤ ڈال رہا تھا، جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اردن نے برطانیہ سے اپنے معاہدے ختم کر لئے اور مصر و شام کی طرف رجوع کیا۔ دونوں ممالک نے اردن کو مالی امداد دینے اور خارجی حملوں کے خلاف پوری حفاظت کا وعدہ کیا، اس کے ساتھ مل کر فوراً ہی ایک "متحدہ عرب محاذ" قائم کر لیا۔ لیکن یہ اتحاد دیرپا ثابت نہ ہو سکا۔ کچھ ہی عرصہ بعد

مدد کو یہ محسوس ہوا کہ عرب ممالک اس کی ضروریات کو پورا کرنے سے قاصر ہیں۔ اس کے علاوہ اردن کے شاہی اقتدار
اور اختیارات کے کچھ ایسے مسائل پیدا ہو گئے کہ اردن کو بحران ہی سے دوچار کرنا پڑا گو جن سے نمٹا تو جا چکا تھا۔ اس
تبدیلی کے فوراً بعد ہی صدر آئزن ہاور نے اعلان کر دیا کہ اردن کی آزادی اور سالمیت امریکہ کے مفاد اور حفاظت
کے لئے بہت اہمیت رکھتی ہے۔ اس کی آزادی سے ہمارے مفاد وابستہ ہیں جن کی حفاظت ہمارا فرض ہے۔ چنانچہ
اس اعلان کے ساتھ ہی امریکہ کا چھٹا جنگی بیڑہ اردن کی حفاظت کے لئے چل پڑا۔

تب سے اب تک امریکہ اسی کوشش میں ہے کہ عرب ممالک خصوصاً مصر کے ساتھ برطانیہ اور دیگر مغربی طاقتوں
کے تنازعات ختم ہو جائیں۔ اس کوشش میں اگرچہ امریکہ کو بڑی حد تک کامیابی حاصل ہوئی ہے لیکن اگر امریکہ اپنا
کھویا ہوا وقار پھر سے حاصل کرنا چاہتا ہے تو ضروری ہے کہ زیادہ توجہ عرب اور اسرائیل کے جھگڑوں کو طے کرنے پر کی جائے۔
اس سلسلے میں دس لاکھ سے زائد عرب مہاجرین کو پھر سے بسانے اور ان کے فلسطین میں چھوڑے ہوئے سرمایہ و
جائیداد کے معاوضہ کا مسئلہ سب سے زیادہ ضروری ہے۔

آج مشرق وسطیٰ میں مکمل آزادی، قومی سالمیت اور ترقی و خوشحالی پانے کا جو جذبہ موجزن ہے اس کی قدر کرنے اور
ان کے منصوبوں کو بروئے کار لانے میں بے غرض امداد کرنے ہی سے امریکہ اپنی پہلی جیسی عزت پا سکتا ہے۔ کمیونزم تو ایک تحریک ہے
ایک نظریہ ہے جس کا مقابلہ محض ہتھیاروں اور فوجی معاہدوں سے نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے لئے تو ضروری ہے کہ ان حالات
کو بدلا جائے کہ جن میں یہ نظریہ یا کمیونسٹ پروپیگنڈہ مقبول ہوتا ہے۔ مشرق وسطیٰ کے ممالک کو اگر خوشحالی میسر ہو،
تعلیم، روزگار اور سکون حاصل ہو تو کمیونزم کسی بھی شکل میں یہاں [illegible] نہیں ہو سکتا، اس لئے کہ یہاں اکثر ممالک کی مذہبی روایات
اور تہذیبی قدریں کمیونسٹ نظام کو کبھی برداشت نہیں کر سکتیں۔

عالمی سیاست میں کھنچاؤ کو کم کرنے اور چھوٹی قوموں کی آزادی اور ترقی کے سلسلے میں صدر کینیڈی کے نظریات اور
کوششیں قابلِ تحسین ہیں۔ مشرق وسطیٰ کے سب ہی ممالک نئے امریکی نظام کو قدر اور امید کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ عرب
جمہوریہ اور دیگر عرب ممالک میں آج امریکی وقار بڑھ رہا ہے اور یقین ہے کہ وہ اپنی آزادی اور سالمیت کو برقرار رکھتے
ہوئے امریکہ اور دنیا کے سب ہی آزاد اور جمہوریت پسند ملکوں سے خوشگوار تعلقات بڑھانے کے خواہش مند ہیں
اور امن کے راستے پر ترقی یافتہ ممالک کے دوش بدوش چلنے کی آرزو رکھتے ہیں۔ امریکہ اگر کھلے طور پر اس جذبہ کی قدر کرے
تو یقیناً عربوں کی دوستی اور وفاداری پر اعتبار کر سکتا ہے۔

# حالات حاضرہ

## جناب ظفر پیامی

اس مہینے کے آغاز کے ساتھ دہلی راجدھانی میں موسم سرما کی روائتی گہما گہمی بھی شروع ہوگئی۔ عالمی فلمی میلے سے لے کر وائس چانسلروں کی کانفرنس تک اجتماعوں کا ایک بہت بڑا سلسلہ ہے جس میں سے ہر ایک اپنی اپنی جگہ پر خصوصی اہمیت کا حامل تھا۔

سیاست کے میدانوں میں زیادہ تر سرگرمی آنے والے انتخابات ہی کے سلسلے میں تھی۔ مختلف سیاسی پارٹیاں اپنے اپنے انتخابی منشور مرتب کر کے زیادہ عملی تیاریوں میں مصروف ہوگئیں۔ حزب مخالف کی اکثر پارٹیوں نے اپنے زیادہ تر امیدوار طے کر لئے تھے۔ حکومتی ذمہ داریوں کے باعث کانگریس کی تیاریاں زیادہ ہمہ گیر تھیں اور پیچیدہ بھی۔ فی الحال زیادہ سرگرمی امیدواروں کے انتخاب ہی پر مرکوز تھی۔ امید تھی کہ نومبر کے آخر تک بیشتر نشستوں کے بارے میں فیصلے ہو جائیں گے لیکن تادم تحریر اس بات کی امید نظر نہیں آتی کہ تمام فیصلے آسانی سے ہو جائیں گے۔ جمہوری روایتوں کے نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو اس بحث و مباحثے کا ایک فائدہ ضرور نظر آتا ہے ہو سکتا ہے کہ انگلستان اور امریکہ کی طرح ہندوستان میں بھی امیدواروں کے کھڑے کرنے اور انتخاب لڑنے کی چند مخصوص روائتیں پیدا ہو جائیں لیکن قومی سیاست کا سب سے اہم واقعہ وہ تھا جو ہندوستان میں نہیں بلکہ یہاں سے ہزاروں میل دور امریکہ کی سرزمین پر پیش آیا۔

### پنڈت نہرو کا دورۂ امریکہ

پنڈت نہرو کے حالیہ غیر ملکی دورے میں یوں تو میکسیکو متحدہ عرب جمہوریہ اور انگلستان بھی شامل تھے لیکن اس کی اولین اہمیت وزیر اعظم کے سفر امریکہ ہی سے وابستہ تھی۔ امریکہ اور ہندوستان کے درمیان

ت سے بحث طلب مسائل تھے بھی اور نہیں بھی۔ جہاں تک کسی براہ راست حل طلب مسئلے کا تعلق تھا کوئی
ایت کی ایسی کوئی بات نہ تھی جس پر تشویش کا پہلو نکلتا ہو۔ امریکی پریس کے بعض رجعت پسند عناصر ہندوستان
غیر جانبدار پالیسی سے کچھ چھپے ہوئے پہلوؤں سے یقیناً خوش نہیں تھے۔ انھوں نے اپنے اخباروں میں کھل
ول کر اس ناراضگی کا اظہار بھی کیا کہ ہندوستان امریکی امداد حاصل کرنے کے باوجود امریکی سیاستِ خارجہ
کے لئے سودمند ثابت ہونے کے لئے تیار نہیں۔ پچھلے دنوں ایک فردِ واحد یعنی وزیرِ دفاع شری کرشنا مینن
کی ذات کو بھی نشانہ تیغ بنانے کی کوششیں کی گئیں۔ ایٹمی تجربات کے بارے میں ہندوستان کی غیر مشروط
مخالفت بھی امریکیوں کے ایک طبقے کو پسند نہیں تھی۔ بعض لوگ خصوصاً امریکہ کا ری پبلکن پریس (اور
اکثر بڑے امریکی اخبارات ری پبلکن کے ہیں) ہندوستان کی کونگو پالیسی سے بھی زیادہ خوش نہیں تھا

ان حالات میں خطرہ پیدا ہوا کہ کہیں امریکہ اور ہندوستان کے درمیان سرکاری سطح پر بھی افسوسناک
غلط فہمیاں نہ پیدا ہو جائیں۔ ان غلط فہمیوں سے ہندوستان کو اقتصادی لحاظ سے کچھ نقصان تو ضرور
ہوتا لیکن امریکہ کو بھی سیاسی میدان میں اس تناؤ کی خاصی مہنگی قیمت ادا کرنی پڑتی۔ سب سے بڑھکر
یہ کہ ایک ایماندار غیر جانبدار کی حیثیت سے ہندوستان کی مقبولیت کم ہونے کا اثر عالمی صورت حال پر
بھی پڑتا اور سرد جنگ کی کش مکش کو اور زیادہ تقویت ملتی۔

پنڈت نہرو کے دورے کے اس پس منظر کو اگر ہم سامنے رکھیں تو نتائج کو خاصا اطمینان بخش
کہا جا سکتا ہے۔ صدر کینیڈی اور پنڈت نہرو کے درمیان "غیر نمائشی" اور "غیر رسمی" بات چیت کافی مفید
ثابت ہوئی۔ پنڈت نہرو نے خود ہی واضح کر دیا تھا کہ ان کے دورے کو ظاہری نمود و نمائش سے حتی الامکان
محفوظ رکھا جائے۔ یہ فیصلہ بہت مفید ثابت ہوا۔ رسمی تقریبوں سے نجات پا کر وزیر اعظم کو موقعہ ملا کہ وہ
ہر سطح پر اپنے میزبانوں سے مل سکیں۔ صدر کینیڈی نے خود اعتراف کیا کہ وہ اس بات چیت کے بعد بھی
ہر مسئلے پر ایک دوسرے سے متفق نہیں ہو سکے۔ لیکن کسی بھی معاملے میں فریقِ ثانی کی صدق دلی پر
انھیں کوئی شک و شبہ نہیں رہا ہے۔ صدر کینیڈی کا یہ جملہ بھی معنی خیز تھا کہ انھیں احساس ہے کہ کسی بھی ملک
کی خارجہ سیاست کا انحصار کن مخصوص لوازمات ۔ مثلاً جغرافیہ، تاریخ، اقتصادی پوزیشن اور علاقائی خصوصیات
پر ہوتا ہے۔ اس سے ہندوستان اور امریکہ کے درمیان چند معاملات پر اختلافات ہو سکتے ہیں جیسے

کینیڈی کا یہ اعتراف ان امریکی انتہاپسندوں کی کافی حد تک خاموشی کر سکے گا جو سمجھتے ہیں کہ دنیا میں جو شخص امریکہ کے ساتھ نہیں ہے وہ کوئی بہت بڑا گناہ گار ہے۔ اطمینان کا پہلو یہ تھا کہ ایسا ہوا بھی امریکی پریس کے رویئے میں دورے کے بعد خاصی اہم تبدیلی محسوس کی گئی۔ صدر کینیڈی نے اپنے مہمان کی جن الفاظ میں تعریف کی وہ پنڈت نہرو کا مقام وہی ہے جو ابراہیم لنکن اور فرینکلن روزویلٹ کا مقام تھا اس نے ثابت کر دیا کہ حکومت امریکہ اپنے غیر ذمہ دار پریس سے اتفاق نہیں رکھتی۔

جہاں تک ٹھوس اور عملی نتائج کا تعلق ہے فی الحال کچھ کہنا مشکل ہے۔ بات چیت کے بعد شائع ہونے والے مشترکہ اعلانئے میں وہی کچھ موجود ہے جو ہمیشہ ایسے اعلانیوں کا طرۂ امتیاز ہوتا ہے لیکن پھر بھی چند مسائل پر اظہار رائے صفائی سے کیا گیا اور اس کی اہمیت کو نہ سمجھنا غلطی ہوگی۔

۱۔ حکومت امریکہ نے واضح کر دیا کہ کونگو کے بارے میں ہندوستان کی پالیسی سے اسے کوئی اختلاف نہیں۔ یہ وضاحت بہت ضروری تھی کئی مغربی ملکوں میں ہندوستانی سپاہیوں کے خلاف خاصا زہر اگلا جا رہا تھا اور امریکہ کے بعض عناصر بھی اس کا ساتھ دے رہے تھے۔ لیکن سرکاری طور پر صدر امریکہ نے واضح کر دیا کہ ان کی نظر میں بھی کونگو کی پیچیدگیاں سلجھانے کا واحد طریقہ یہی ہے کہ اس کا اتحاد برقرار رکھتے ہوئے اسے سرد جنگ کی سیاست سے دور رکھا جائے۔ اس اعلان کا اثر برطانیہ، فرانس اور حتیٰ کہ بلجیم جیسے ملکوں پر ضرور ہوگا۔ شاید اسی کا ایک اظہار بلجیم کے وزیر خارجہ کا یہ اعلان تھا کہ ان کا ملک کاٹنگا کے خود ساختہ صدر شومبے کی نہیں بلکہ کونگو کی مرکزی حکومت کی حمایت کرتا ہے۔ اس اعلان سے اور کچھ نہ ہوگا تو کم ازکم اخلاقی طور پر تو ہندوستان اور دوسرے افریشیائی ملکوں کا مقدمہ مضبوط ضرور ہوگا۔

۲۔ ایٹمی تجربات کے متعلق امریکہ نے دبی زبان سے واضح کر دیا کہ وہ ہندوستان کے اس مطالبے کی حمایت نہیں کر سکتا کہ تجربوں پر فوراً پابندی لگا دی جائے لیکن اعلانیے میں جس اعتذارانہ ڈھنگ سے یہ بات کہی گئی وہ ہندوستان کے مخالف عناصر کی تنقید کو ناکام بنانے میں کافی موثر ثابت ہوگا۔ یوں بھی اخلاقی بنیادوں پر تو ہندوستانی موقف کے درست ہونے میں کوئی شبہ نہیں رہا۔

۳۔ لاؤس کے بارے میں بھی مشترکہ اعلانیے نے ہندوستانی موقف کو مناسب قرار دیا کہ اس مسئلہ کا

مدحل موثر قسم کی غیر جانبداری ہے ۔ اگر یہ بات پہلے ہی قبول کرلی جاتی تو شاید آج اس قدر پیچیدگیاں
پیدا ہی نہ ہوتیں۔ اب بھی یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس پوزیشن پر کس حد تک عمل ہو سکے گا لیکن پھر بھی امریکہ
صدر کا اتنا اعتراف ہی بہت ہے کہ مسئلہ لاؤس کا صحیح حل غیر جانبداری ہی ہے ۔

۴ ۔ اعلانیے میں یہ بات بھی واضح ہے کہ امریکی پریس کے ہند دشمن عناصر کے مخالفانہ پروپیگنڈے
ہندوستان کو دی جانے والی امریکی امداد پر اثر انداز نہیں ہونے دیا جائے گا ۔ بلکہ جن الفاظ میں ہندوستان
کی تعمیری کوششوں کو پنڈت نہرو کے میزبانوں نے سراہا ہے اس سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ یہ تعاون
بڑھے گا، کم نہیں ہوگا ۔ اس سے یہ خدشات اگر دور نہیں ہوئے تو کم یقیناً ہوں گے کہ امریکہ ایک بار
پھر اقتصادی امداد کو سیاسی لین دین کا معیار بنانا چاہتا ہے ۔

۵ ۔ اعلانیے میں پاک ہند تعلقات کا کوئی ذکر نہیں کیا گیا ۔ ظاہر ہے کہ یہ امر اتفاقی نہ تھا ۔ اس
کے پیچھے ہندوستان کا یہ اصرار کارفرما رہا ہوگا کہ ہمارے دونوں پڑوسی ملکوں کے مسائل ہمیں خود طے
کرنے چاہئیں اور کسی دوسرے کو ان میں دخل دینے کا کوئی حق نہیں ہے ۔ اعلانیے کی یہ معنی خیز
خاموشی پڑوسی دیش کے حکمراں حلقوں میں یقیناً گراں گزرے گی ۔ اس لئے کہ اس سے اتنا تو ظاہر ہو ہی
گیا کہ سخت ترین دباؤ کے باوجود اس معاملے میں امریکہ اپنے حلیف کو خوش کرنے کے لئے کچھ زیادہ دور
جانے کے لئے تیار نہیں ہوگا ۔

۶ ۔ اعلانیے کے علاوہ دورے کے تمام تقریروں سے یہ واضح ہو گیا کہ پنڈت نہرو
اپنے بہترین ساتھی شری کرشنا مینن کے [illegible] امریکی پریس کی تنقید کو کوئی اہمیت نہیں دیتے بلکہ ان
کے میزبانوں کو بھی احساس ہو گیا ہوگا کہ [illegible]س معاملے میں اختلافات کو طول دینا مناسب نہیں ۔ پنڈت
نہرو نے نہ صرف امریکی اخباری نمائندوں پر واضح کر دیا کہ اقوام متحدہ میں ہندوستانی وفد لیڈر کے
لئے ضروری نہیں ہے کہ وہ امریکہ میں ہر گروپ کی خوشنودی حاصل کرے ۔ بلکہ شری مینن کی موجودگی نے
ان کے قول کو عمل کے سانچے میں ڈھال دیا ۔ دوسری جانب صدر امریکہ اور شری مینن کی ہونے والی ملاقات
اس حقیقت کا اظہار ہوگی کہ اس معاملے میں بھی امریکہ حقیقت پسندی کی جانب مائل ہو رہا ہے ۔ اگر
اعلانیے میں نوآبادیاتی نظام اور خصوصاً پرتگیزی سامراج اور نسلی ا[illegible]ز کے متعلق بھی امریکی نظریہ

وضاحت ہو جاتی تو دورے کی کامیابی ہر لحاظ سے مکمل ہو جاتی۔ بہر حال سرد جنگ کی مصلحتوں کے پیش نظر اتنا ہی بہت ہوا کہ اب امریکہ خواہ مخواہ اپنے حلیفوں کی خاطر غیر جانبدار ملکوں سے اُلجھنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے آئندہ "غیر جانبداری" مثبت حقیقت پسندی میں بھی بدل جائے۔ بہر حال مجموعی لحاظ سے اس دورے کو کامیاب ہی کہنا چاہیئے۔ اس کا سہرا جہاں پنڈت نہرو کی روائتی صاف گوئی اور پُر وقار رویے کے سر ہے کہ انھوں نے اپنے میزبان ملک میں بھی میزبانوں کی خوشنودی کی خاطر کسی نامناسب بات کی ضرورت نہیں سمجھی۔ وہاں کے امریکی اعتدال پسندوں کی کامیابی بھی کہا جا سکتا ہے۔ امید ہے کہ اس دورے سے امریکی خارجہ سیاست کا وہ گروہ جس کی رہنمائی نائب وزیر خارجہ چیسٹر باؤلز سفیر امریکا گلبرائتھ اور ایڈلائی اسٹیونسن کرتے ہیں مضبوط ہو گا۔ ان کی کامیابی دونوں ملکوں کو قریب لانے اور ایشیا میں امریکی ساکھ کو بڑھانے میں نمایاں رول ادا کر سکتی ہے۔

## میکسیکو میں

امریکہ کے علاوہ پنڈت نہرو میکسیکو بھی گئے۔ یہاں ہر ان کا بے حد گرمجوشی کے ساتھ خیر مقدم کیا گیا اور عالمی مسائل میں ہندوستان اور میکسیکو کے تقریباً یکساں نقطۂ نظر پر زور دیا گیا۔ مثلاً میکسیکو کے صدر جناب موٹاس نے میکسیکو کو لاطینی امریکہ کا ہندوستان کہا اور پنڈت نہرو کی ذات کو نوع انسانی کی سلامتی کے لئے بہت بڑی ضمانت بتلایا ہے۔ ان الفاظ کی اہمیت محض روایتی میزبانی کی خوشگواریوں ہی تک محدود نہیں میکسیکو لاطینی امریکہ کے اہم ترین ملکوں میں سے ہے۔ آٹھ کروڑ آبادی اور ہندوستان سے تقریباً دو تہائی رقبے کا یہ ملک "نئی دنیا" میں امریکی سیاست کے لئے کلیدی حیثیت رکھتا ہے۔ آج سے چند برس پہلے یہ ممکن ہی نہ تھا کہ یہاں پر کسی بھی عالمی مسئلے پر کوئی ایسی رائے کا اظہار کیا جاتا جو امریکہ کی سرکاری پالیسی سے مطابقت نہ رکھتی ہو۔

لیکن اب یہ عالم ہے کہ امریکی ملکوں کی برادری کا ایک اہم رکن ہوتے ہوئے بھی میکسیکو کے رہنما عالمی مسائل پر آزادانہ رائے رکھنے میں فخر محسوس کرتے ہیں۔ ایٹمی تجربات سامراجی مقبوضات اور برلن وغیرہ کے معاملات میں میکسیکو کی پالیسی امریکہ کی نسبت ہندوستان سے کہیں زیادہ قریب ہے۔

عملی حقائق کی روشنی میں دیکھا جائے تو میکسیکو کی اس حمایت کی اہمیت بذاتِ خود بہت زیادہ معلوم نہیں ہوتی لیکن اگر اسے لاطینی امریکہ کے ایک اہم رجحان کا نمائندہ کہا جائے تو یہ پہلو دور رس نتائج کا حامل

نظر آتا ہے۔ غیر جانبداری کبھی صرف ایک ایشیائی بلکہ ہندوستانی تصور ہی تھا۔ چند برسوں کے بعد وہ مصر کے راستے افریقہ میں اور یوگوسلاویہ کے راستے یورپ میں پہنچا۔ اس کے بعد براعظم امریکہ پر کیوبا نے امن دوستی کا یہ علم بلند کیا۔ کیوبا کے بارے میں پھر بھی کہا جا سکتا تھا کہ اس پر کریملن بلاک کا اثر زیادہ ہے حالانکہ میں ایسا نہیں سمجھتا، لیکن میکسیکو ایسے ملک کا غیر جانبداری کے جدید نظریے کی جانب مائل ہونا ایک نئے رجحان کا پتہ دیتا ہے۔ ہم نہیں چاہتے کہ اس نئے رجحان کو طاقتی پیمانوں سے ناپ کر امریکی اثر کی کمزوری سے تعبیر کیا جائے۔ بہتر یہ ہوگا کہ اس سے امید باندھی جائے کہ اس کی بدولت گروہ بند سیاست کے طریقۂ کار میں فرق آئے گا اور حقائق کی سرد جنگ کی مصلحتوں کے پیمانوں سے ناپنے کے بجائے امن و آزادی کے تقاضوں سے جانچنے کا رجحان زیادہ مضبوط ہو سکے گا۔

## قاہرہ کانفرنس

غیر جانبداری یہ ہے کہ وہ کسی قسم کی وابستگی حتیٰ کہ باہمی گروہ بندی کے امکانات سے بھی دور رہے گی۔ اس لئے قاہرہ میں ہونے والی نہرو، ناصر، ٹیٹو مذاکرات سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی تھی کہ اس کے غیر جانبدار دنیا کے سامنے کوئی مشترک لائحہ عمل پیش ہو سکے گا۔ یوں بھی ان تینوں رہنماؤں میں سے کوئی بھی یہ دعویٰ نہیں کرنا چاہتا کہ وہ باقی غیر جانبدار ملکوں کا رہنما ہے۔ لیکن اس سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ان تینوں کو اپنے طور پر غیر جانبداری کے اہم ترین نمائندے کہا جاتا ہے۔ جس وقت یہ سطریں لکھی جا رہی تھیں تو ان کی ملاقات کی تفاصیل پوری طرح موصول نہیں ہوئی تھیں۔ پھر بھی یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ یہ ملاقات باہمی صلاح مشورے کی ایک صحت مند روایت کو مضبوط کرنے کا باعث بنے گی۔ یہ ملک کسی طاقتی یا فوجی گروہ بندی کے اراکین نہیں ہیں۔ فوجی یا اقتصادی لحاظ سے بھی ان کی طاقت اتنی قابل لحاظ نہیں ہے کہ بڑی طاقتوں کو ان کی خوشنودی کی فکر ہو۔ لیکن ایک عجیب اتفاق یہ ہے کہ دونوں بلاکوں کی جتنی دلچسپی اس ملاقات پر مرکوز رہی وہ سیٹو، ناٹو اور وارسا پیکٹ ایسی گروہ بندیوں کی میٹنگ سے بھی وابستہ نہیں کی جاتی۔ آج کی دنیا میں اخلاقی قوت کا بھلے ہی مذاق اڑایا جائے لیکن اس قوت کے اثر سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ قاہرہ کانفرنس کی اہمیت یہی ہے کہ وہ عالمی مسائل میں اسی اخلاقی قوت کے تقاضوں کا اہم ترین اظہار تھی۔ مغرب و مشرق میں اس سے جس غیر معمولی دلچسپی کا اظہار کیا گیا اس نے ظاہر کر دیا کہ میگاٹن بموں اور میزائلوں کی

اور دنیا میں اس آواز کو بھی کلیتاً نظر انداز نہیں کیا جا سکتا جس کا سہارا اخلاقی قوت کے سوا کچھ بھی نہیں۔

## روسی چینی تنازعہ

عالمی کمیونسٹ تحریک کے نقطۂ نظر سے بھی یہ مہینہ اوّلین اہمیت کا حامل رہا۔ سوویت یونین کی جانب سے ایٹمی تجربات شروع کرنے کے فیصلے نے تو ایک دنیا کو مایوس اور پریشان کیا ہی تھا لیکن سوویت کمیونسٹ پارٹی کی بائیسویں کانگریس میں کی گئی تقریریں خود کمیونسٹوں کے لیے بہت بڑا مسئلہ بن گئیں۔ بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ اس کانگریس کے ساتھ عالمی کمیونسٹ تحریک میں زبردست بحث مباحثہ شروع ہوا اس نے بہت حد تک اس احتجاج کو بھی پس پشت ڈال دیا تھا جو ایٹمی تجربات کے خلاف بڑے زور کے ساتھ شروع ہوا تھا بائیسویں کانگریس کے سامنے ایجنڈے کی اہم ترین مد تو یہ تھی کہ سوویت کمیونسٹ پارٹی کا وہ پروگرام پیش کیا جا سکتا جس کے ذریعے پندرہ برسوں بعد سوویت یونین صحیح معنوں میں ایک کمیونسٹ ملک بن جائے گا۔ یہ پروگرام پیش بھی کیا گیا۔ لیکن اصل بحث مستقبل کے پروگرام پر نہیں بلکہ ماضی کے مسائل پر ہوئی۔ خروشچوف ساڑھے تین برس پہلے ہی استالن کی غلطیوں کو بے نقاب کر چکے تھے۔ لیکن اس وقت انھیں استالن کے خلاف اس قسم کے سخت اقدامات کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی جن پر کہ اب عمل کیا گیا۔

استالن کی لاش کو لینن کے پہلو سے ہٹا کر ایک معمولی سے قبرستان میں دفنانے کی اہمیت عملی کم زیادہ اشاراتی ہے۔ لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ خروشچوف نے یہ سب کچھ اس وقت کیوں کیا؟ سوویت یونین میں اس وقت ان کی پوزیشن مسلم ہے۔ کمیونسٹ تحریک میں بھی استالن کے سخت گیرانہ طور طریقوں کے لیے کوئی خاص ہمدردی نہیں رہی اور کمیونسٹوں کے مخالفوں میں استالن سے ہمدردی کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا۔

ان حالات میں استالن دشمنی کا یہ مظاہرہ بظاہر ذاتی رنجش کے ایک افسوسناک اظہار سے زیادہ نہیں تھا۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ استالن کے مرنے کے بعد تقریباً اتنا ہی بڑا مسئلہ پیروکاروں کے لیے بن گیا ہے جتنا کہ جیتے جی اپنے مخالفوں کے لیے تھا۔ خروشچوف نے استالینی طریقوں کی مخالفت کی تھی تو اس کی وجہ محض یہ تھی کہ انھیں احساس ہو رہا تھا کہ نئی سوویت سوسائٹی میں ازمنہ وسطیٰ کے طریقۂ کار کی کوئی گنجائش نہیں رہی خواہ یہ پرولتاری ڈکٹیٹر شپ ہی کے نام پر کیوں نہ ہو۔

سوویت یونین میں سائنس، صنعت اور فوجی طاقت کی عظیم الشان کامیابیوں کا یہ تقاضا تھا کہ ان کامیابیوں کے ہیرو عوام کو کچھ نہ کچھ آزادی ضرور دی جاتی۔ عالمی حالات کا رُخ بھی اس طرف تھا کہ پرانی قسم کی انتہا پسندی کے لئے گنجائش نہیں رہی۔ نہ صرف غیر جانبدار ملکوں سے میل جول بڑھانا ضروری ہوگیا بلکہ ان تعلقات کو قائم رکھنے کے لئے مارکسزم کی کلاسکی تھیوری کے چند فرمانات سے قطع تعلق کرنا پڑا۔ مثلاً خروشچوف نے ہندوستان اور برطانیہ کے بارے میں یہ تسلیم کیا کہ وہاں سوشلزم پر امن طریقے سے بھی آسکتا ہے۔ افریقہ اور ایشیا کے اکثر ملکوں سے تعلقات یہ جانتے ہوئے بھی بڑھائے گئے کہ وہ کمیونزم کے سخت مخالف ہیں مصر، گھانا، برما، افغانستان، اور حتیٰ کہ ہندوستان کو قریب لاکر خروشچوف کو یہ فائدہ ضرور ہوا کہ مغرب کا اثر کم ہوگیا اور روس ان ملکوں کے لئے ایک ہوّا نہ رہا لیکن کمیونسٹ تحریک کو کوئی بڑا فائدہ نہ مل سکا۔

بس یہیں سے اس کش مکش کا آغاز ہوتا ہے جس کا کھلم کھلا اظہار بائیسویں کانگریس میں ہوا۔ سوویت یونین کے اندر خروشچوف کے مخالفوں نے آواز بلند کی خروشچوف کی موقعہ پرست پالیسی عالمی کمیونزم کی راہ میں کانٹے بچھا رہی ہے۔ پرانا وقت ہوتا تو خروشچوف ان سے وہی سلوک کرتے جو استالن اپنے مخالفوں سے کرتا تھا۔ لیکن وہ اپنی ہی زبان اور بدلے ہوئے حالات سے کم از کم ان کا جسمانی وجود برداشت کرنے پر مجبور تھے۔

اسی سے بحث شروع ہوئی۔ اس بحث کو دو اہم واقعات نے تقویت پہنچائی۔ ایک تو یہ کہ کمیونسٹ یورپ کے سب سے چھوٹے ملک البانیہ (آبادی ستر لاکھ) نے خروشچوف کی اعتدال پسندی کے خلاف علم بغاوت بلند کردیا۔ دوسرا بڑا واقعہ یہ تھا کہ چین کی کمیونسٹ پارٹی نے خروشچوف سے شدید اختلافات کا کھلم کھلا اظہار کرنے لگی۔ اس عالمی موڑ سے روس کے اندر استالن پسند طاقتیں اور بھی مضبوط ہوئیں اور خروشچوف کو خطرہ پیدا ہوا کہ کہیں اس نظریاتی بحث میں وہ مولوتوف اور مالنکوف کے اتحاد سے مات ہی نہ کھا جائیں۔

غالباً اسی خطرے کا مقابلہ کرنے کے لئے انھوں نے استالن کے بھوت کو دوبارہ زندہ کرنے کی کوشش کی۔ اسی سے ان کا خیال تھا کہ انھیں ان لوگوں کی حمایت حاصل ہو جائے گی جو استالن کی سخت گیری

کا شکار ہو چکا ہے۔ یہ اندازہ غلط ثابت ہوا یا درست اس سے بحث نہیں لیکن آثار نظر آ رہے ہیں کہ اس سے پوری کیمونسٹ تحریک اپنی تاریخ کے سب سے زبردست تنازعے میں مبتلا ہو گئی۔

اس بحث کے اصل فریق اب صرف دو ہیں روس اور چین۔ درمیان میں البانیہ یا روس کے استالن پرست گروہ کا ذکر آ سکتا ہے لیکن ان کی حیثیت ضمنی فریقوں سے زیادہ نہیں۔

بنیادی طور پر چین کا مقدمہ کچھ اس طرح سے پیش کیا جا سکتا ہے۔

ا۔ خروشچوف نے استالن کی غلطیوں کو نشر کر کے کیمونسٹ طریقہ کار سے عوام کو بدظن کیا ہے اب لوگ پوچھیں گے کہ کیا گارنٹی ہے کہ آئندہ ایسا نہیں ہوگا۔ اس سے برسوں کے موافق پروپیگنڈے پر بھی پانی پھر گیا اور آئندہ کے لئے بھی کیمونسٹ دعوؤں سے اعتماد اٹھ گیا۔

ب۔ پرامن بقائے باہم ایک انحراف کن نعرہ ہے۔ سرمایہ داری بنیادی نوعیت ہی ایسی ہے کہ ایک نہ ایک دن آخری جنگ ہو کر ہی رہے گی جس میں سرمایہ داری کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اس جنگ کے امکانات کو جذباتی امن پسندی سے ٹالنا کیمونزم کی فتح کے امکانات سے غداری کے مترادف ہے۔

ج۔ خروشچوف شخصی آزادی کے نام پر روس کے کیمونسٹ دشمن عناصر کو مضبوط کر کے ذاتی فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تاکہ سچے کیمونسٹوں کے خلاف ان کے ہاتھ مضبوط ہو سکیں۔

د۔ کیمونزم کے نظریات کا سب سے اہم مفسر لینن ہے۔ نہ خروشچوف نہیں! اس طرح عالمی کیمونسٹ تحریک میں روس کی غیر مشروط رہنمائی کا حق تسلیم نہیں کیا جا سکتا۔

ہ۔ روس کو یہ اختیار حاصل نہیں ہونا چاہیے کہ وہ غیر کیمونسٹ ملکوں سے معاملات طے کرتے وقت تمام کیمونسٹ ملکوں کی عملی نمائندگی بھی کرے۔

و۔ نہرو، ناصر اور ٹیٹو جیسے غیر جانبدار اور بنیادی طور پر سامراج نواز اشخاص سے دوستی گانٹھ کر خروشچوف نے انحراف کن قوتوں کو تقویت بخشی اور مقامی کیمونسٹ تحریکوں کو ناقابل تلافی نقصان پہنچایا۔ کیمونزم کی کامیابی کے لئے ضروری ہے کہ اسے قومی مفاد کے وقتی تقاضوں سے بالاتر رکھا جائے۔

اب تک خروشچوف نے ان تمام الزامات کا جواب صرف ایک ہی بات سے دیا ہے۔ وہ ہے ثبوت

یونین کی قابل رشک کامیابی بے مثل طاقت۔ غیر کمیونسٹ پہلوؤں سے دیکھا جائے تو ان کی ڈپلومیسی بھی خاصی کامیاب رہی (حالیہ ایٹمی تجربات کے سوا) اور سوویت یونین کا رسوخ اور وقار بھی بلند ہوا۔

موجودہ بحث کو ایک عام لبرل آدمی وسعت اور ہمہ گیری کا اظہار بھی سمجھ سکتا ہے جس سے اطمینان ہونا چاہیئے تشویش نہیں۔ ہو سکتا ہے اس سے کمیونسٹ تحریک میں جمہوری روایتوں کو بڑھاوا ملے اور خوف و شک کی سیاست کا اثر کم ہو سکے۔ لیکن کمیونسٹ تحریک کے موجودہ تقاضوں کو پورا کرنے کے لئے اس تاویل سے کام نہیں چلے گا۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ مارکسزم کے کلاسکی دلائل و براہین کو استعمال کرتے ہوئے عالمی کمیونسٹ تحریک کو اپنے نقطۂ نظر کی درستی کا قائل کروایا جا سکے۔ اب تک خروشچوف کو اس معاملے میں بھی دشواری نہ تھی۔ دنیا کی اکثر و بیشتر کمیونسٹ پارٹیاں ان کے ساتھ رہی ہیں البانیہ کے علاوہ یورپ کی پارٹیاں اب بھی ان کے ساتھ ہیں۔ لیکن اب پہلی بار یہ محسوس ہو رہا ہے کہ تین چار ملکوں کی کمیونسٹ لیڈر شپ ان کی صاف طور پر مخالفت کر رہی ہے۔ ایشیا اور افریقہ کی کمیونسٹ پارٹیوں کی اکثریت اس جھگڑے میں فی الحال غیر جانبدار رہنا چاہتی ہے۔ یہ لوگ آخر میں کس کا ساتھ دیں گے۔ اسی پر عالمی کمیونسٹ تحریک کے لیڈر کی حیثیت سے خروشچوف کے مستقبل کا دار و مدار ہوگا۔ اگر یہاں پر فیصلہ ان کے حق میں نہ ہوا تو خود سوویت یونین میں بھی ان کی پوزیشن مخدوش ہو جائے گی۔

# تنقید و تبصرہ

(تبصرے کے لئے ہر کتاب کے دو نسخے آنا ضروری ہیں)

## نیرنگِ نظر از روحی علی اصغر

سائز ۲۰×۳۰/۱۶ ضخامت ۱۵۹ صفحات۔ کتابت، طباعت اور کاغذ عمدہ۔ مجلد مع گرد پوش۔ تاریخ طباعت اگست ۱۹۶۱ء قیمت ڈھائی روپے۔ کتاب مصنف سے حسب ذیل پتے پر مل سکتی ہے۔

۲۱ - اد - یو - بی، اڈِگ مٹ - حیدرآباد (آندھرا پردیش)

روحی صاحب حیدرآباد کے نئے دور کے مقبول شعراء میں سے ہیں۔ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور نے جناب روحی صاحب کے بارے میں مقدمہ میں لکھا ہے کہ "یہ نظمیں اور غزلیں اور قطعے اور رباعیاں غرض ہر صنف سخن پر قادر ہیں۔ ... انھوں نے نظمیں بھی اعلیٰ پایہ کی لکھی ہیں اور غزلوں کو جدید معیارِ غزل تک پہنچانے کی سعی بلیغ بھی کی ہے" (صفحہ ۱۳)

اس مجموعے میں نظمیں، غزلیں اور چند قطعات اور رباعیاں شامل ہیں۔ بیشتر غزلیں چھوٹی بحر میں ہیں۔ ان کے کلام میں بڑی روانی اور بے انتہا گداز ہے، ان کے خیالات میں پختگی اور بلندی ہے اور طرز ادا میں سادگی کے ساتھ ندرت ہے۔ چند شعر ملاحظہ ہوں:-

پیش آؤ نہ مہربانی سے دل دھڑکتا ہے شادمانی سے

حسن رنگیں نے لے لئے شاید چند خاکے مری کہانی سے

کچھ محبت کا حق ادا نہ ہوا مجھ کو شکوہ ہے زندگانی سے

وہ سمجھتے ہیں حالِ دلِ روحی میرے اندازِ بے زبانی سے

جو لیتے کام ہم عمرِ رواں سے گلے ملتے حیاتِ جاوداں سے

محبت ہو گئی جب گلستاں سے — نکالا گلستاں سے باغباں نے

کلی کا کوئی دل لائے کہاں سے! — یہاں کتنا گراں ہے مسکرانا

صرف ارزاں حیات کا غم ہے — اب گراں ہو ہر ایک چیز مگر

میری فریاد میں اثر کم ہے — تیری رحمت کو کیوں کروں رسوا

دل میں جو ہے کعبہ آنکھوں میں ہو بت خانہ — ہے شوقِ عبادت تو کر ذوقِ نظر پیدا

یہ بھی ہے صنم خانہ وہ بھی ہے صنم خانہ — ہم دَیر سے گزرے ہیں کعبہ کو بھی دیکھا ہے

## اسلامی نظم ونسق

تالیف: بدرالدین ابن جماعہ۔ ترجمہ: ابو یوسف حکیم سید عبدالباقی شطاری

سائز $\frac{20\times30}{16}$ حجم ۲۰۹ صفحات۔ کتابت طباعت اچھی مجلد سنہ طباعت، دسمبر ۱۹۵۹ء

قیمت ساڑھے تین روپے۔ ناشر: اسلامک پبلشنگ ایجنسی ۱-۲-۱۰، اڈک میٹ حیدرآباد (آندھرا)

زیر تبصرہ کتاب مصر و شام کے قاضی القضاۃ ابن جماعہ کے رسالہ "تحریر الاحکام فی تدبیر اہل الاسلام" کا ترجمہ ہے۔ شروع میں جناب ابوالنصر محمد خالدی صاحب (استاد تاریخ اسلام جامعہ عثمانیہ) کا ایک مبسوط مقدمہ ہے، جس میں موصوف نے مصنف کی شخصیت اور ان کے علمی کارناموں اور مذہبی خدمات کو تفصیل سے بیان کیا ہے۔ موصوف نے اس کتاب کے بارے میں لکھا ہے کہ "آج کل کی زبان میں تحریر الاحکام کی حیثیت قریب قریب ایسی ہی ہے جیسی کسی جدید مملکت کے کتوبی دستور کی ہوتی ہے ...... ابن جماعہ کا مقصد ایک ایسی مملکت کے لئے جس کی حکومت نسبتاً جدید تھی ایسا دستور مہیا کرنا تھا جو جامع ہونے کے باوصف پیچیدہ و مبہم نہ ہو، انتظامی ضابطے بھی مختصر لیکن واضح ہوں جو روزمرہ ضروریات میں کارآمد و قابل عمل ہو سکیں۔ ممالک کا حکمراں طبقہ اس رسالہ کا حقیقی مخاطب ہے" (صفحہ ۴۸-۴۹) اس میں شبہ نہیں کہ روزمرہ کے مسائل کے متعلق اس زمانہ کے خیالات اور تصورات کو سمجھنے کے لئے یہ کتاب بہت مفید ہے لیکن اردو کتاب کے نام "اسلامی نظم ونسق" سے جو وسیع تصور ذہن میں آتا ہے وہ اس کتاب کا موضوع نہیں ہے۔

## آجکل ٹیگور نمبر:

اڈیٹر: بال مکند عرش ملسیانی۔ اسسٹنٹ اڈیٹر: مظفر شاہ

اس نمبر کی قیمت: ایک روپیہ۔ پتہ: پبلیکیشنز ڈویژن۔ پوسٹ بکس ۲۰۱۱ دہلی ۸

ماہنامہ "نگار" کی صد سالہ سالگرہ کے موقع پر مئی میں یہ ٹیگور نمبر شائع کیا گیا تھا۔ اس میں شاعر اعظم کے حالات زندگی، ان کی شاعری، ان کے مختصر افسانے، ان کی مصوری اور ان کے نظریۂ تعلیم پر قابل قدر مضامین شامل ہیں۔ نیز ٹیگور کے کلام کے کچھ ترجمے اور ان کی مختلف زمانوں اور مختلف مواقع کی تصویریں اور خود ان کی بنائی ہوئی کچھ تصویروں کے نمونے بھی شائع کئے گئے ہیں۔ غرض شاعر اعظم کی ہمہ گیر شخصیت کے مطالعہ کے لئے یہ نمبر بہت مفید ہے۔

## قند ڈرامانمبر — مرتبہ: اشفاق سعید

سائز ۲۰×۳۰/۱۶، حجم ۴۰۲۔ کتابت، طباعت اور کاغذ معمولی۔ آرٹ پیپر پر متعدد تصاویر۔ اس نمبر کی قیمت پاکستان میں چھ روپے۔ ہندوستان میں ساڑھے چھ روپے۔

پتہ: پریمیئر شوگر ملز اینڈ ڈسٹلری کمپنی لمیٹڈ۔ مردان (پاکستان)

پاکستان کے اردو رسالوں نے خاص نمبروں کا مواد اور حجم دونوں لحاظ سے معیار بہت اونچا کر دیا ہے۔ زیر تبصرہ نمبر بھی ان دونوں خصوصیات کا حامل ہے۔ اس میں صرف یہ کہ مختصر و طویل ڈرامے شائع کئے گئے ہیں بلکہ اردو اسٹیج کی ابتدا و نشو و نما، ڈرامے کا فن اور ڈرامہ نگاروں پر بھی مضامین شامل ہیں۔ اس میں ایک باب پاکستان کے موجودہ تھیٹر کے بارے میں بھی ہے۔ ایک دو مضمون اگر ہندوستان کے موجودہ تھیٹر کے متعلق ہوتے تو اچھا تھا۔ بہر حال یہ نمبر مفید اور قابل مطالعہ ہے۔

## صبح نو جگر نمبر — مجلس ادارت: شکیلہ اختر، عزیزہ امام، کلام حیدری۔ مدیر: وفا ملک پوری

اس نمبر کی قیمت، سوا روپے۔ پتہ: ماہنامہ صبح نو۔ پوسٹ بکس نمبر ۲۲۴۔ پٹنہ ۴

یہ خاص نمبر بنگال اور بہار کی طرف سے جگر مرحوم کو خراج عقیدت پیش کرنے کے لئے شائع کیا گیا ہے جگر کی شخصیت اور ان کی شاعری پر متعدد مضامین شریک اشاعت ہیں۔ مرحوم کے نام پر بہت سی نظمیں بھی شائع کی گئی ہیں۔ ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کی جو حسن اتفاق سے اس وقت بہار کے گورنر ہیں، ایک تعزیتی تقریر بھی شامل ہے جو مختصر ہونے کے باوجود جگر کی شاعری پر بہترین اور جامع تبصرہ ہے۔

**ادیب نصاب نمبر** مدیر: ابن فرید - مدیر معاون: کبیر احمد جائسی۔

حجم ۲۶۳ صفحات۔ اس نمبر کی قیمت تین روپیہ پتہ:- جامعہ اردو علی گڑھ

جامعہ اردو، علی گڑھ نے اردو کے چند امتحانات کا انتظام کر کے اردو کی بہت بڑی خدمت کی ہے۔ اس ادارے کے ماہنامہ ترجمان "ادیب" کا "نصاب نمبر" انھیں امتحانات کی تیاری کے لئے شائع کیا گیا ہے۔ اس میں شامل مضامین نصاب تعلیم اور پرچہ امتحان کی مناسبت سے لکھوائے گئے ہیں لیکن امتحانات کا نصاب تعلیم میرے پیش نظر نہیں ہے اس لئے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ آیا نصاب کے معیار اور ضرورت کو یہ شمارہ پورا کرتا ہے یا نہیں۔ البتہ میرا خیال ہے کہ اگر اور کوشش کی جاتی تو اس سے زیادہ بہتر اور مفید ہو سکتا تھا۔ میرا یہ بھی خیال ہے کہ طالب علموں کے لئے جب کوئی چیز لکھی جائے، تو اختلافی باتوں کو امر مسلمہ کی حیثیت سے پیش کرنے سے حتی الوسع احتراز کرنا چاہیے اور اگر ایسا ضروری ہو جائے تو دلائل کے ساتھ، نہ کہ چلتی ہوئی بات کہہ دی جائے۔ امتحان کی کاپیوں کے اقتباسات میں بھی احتیاط کی ضرورت تھی۔ ان معمولی نقائص سے قطع نظر یہ نمبر اردو کے طالب علموں کے لئے خاصا مفید اور کارآمد ہے۔

**ترتیل القرآن** مولفہ: خدیجہ بنت سیدنا طاہر سیف الدین طع

یہ مختصر کتاب گجراتی میں ہے اور اس میں قرآن کو صحت کے ساتھ پڑھنے کے طریقے بتلائے گئے ہیں۔ نو عمر طالب علموں کے لئے نہایت مفید ہے۔ بہت اچھا ہو اگر دوسری زبانوں میں بھی، خاص طور پر اردو میں اس کو شائع کیا جائے۔ قیمت درج نہیں ہے۔ ملنے کا پتہ: الادارۃ الثقافیۃ العلیہ معرفت دار البرکۃ۔ فیضی بلڈنگ۔ فرسٹ فلور۔ نظام اسٹریٹ، گلی نمبر ۲، بمبئی نمبر ۳۔

**امراض شکم** مولفہ: ڈاکٹر چمن لال پرنگ۔

سائز: $\frac{20 \times 30}{16}$، حجم ۲۳۲ صفحات۔ قیمت پانچ روپے۔

کہا جاتا ہے کہ بیشتر بیماریاں معدے کی خرابی سے پیدا ہوتی ہیں۔ اس کتاب میں پیٹ کی جملہ بیماریوں کے اسباب، ان کی تشخیص اور ان کا علاج درج ہے۔ آخر میں بہت سے ڈاکٹروں اور حکیموں کی رائیں دی گئی ہیں جن میں اس کتاب کو مفید اور مستند بتلایا گیا ہے۔ کتاب مولف سے میڈیکل آفسر ڈسپنسری، ایسٹ پارک روڈ۔ نئی دہلی نمبر ۵ کے پتے پر مل سکتی ہے۔

# کوائف جامعہ

## وائس چانسلروں کی کانفرنس میں جامعہ کی شرکت

جامعہ کے ہمدردوں کے لئے یہ اطلاع مسرت کا باعث ہوگی کہ ۲۸ر اور ۲۹ر اکتوبر کی وائس چانسلر کانفرنس میں شرکت کے لئے شیخ الجامعہ صاحب کو بھی مدعو کیا گیا تھا اور کانفرنس کے افتتاح کے وقت یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کے چیرمین نے شرکت کرنے والوں کو اطلاع دی کہ یو جی سی نے امسال تین اداروں کو یونیورسٹی کا درجہ دینے کا فیصلہ کیا ہے۔ ان تین اداروں میں جامعہ ملیہ اسلامیہ بھی شامل ہے۔

## جلسۂ یوم تاسیس

۲۹ر اکتوبر کو حسب معمول یوم تاسیس کا جلسہ منعقد ہوا۔ اس مرتبہ جلسے کا انتظام کالج کی یونین انجمن اتحاد نے کیا تھا۔ سب سے پہلے قائم مقام شیخ الجامعہ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے پرچم کشائی کی رسم ادا کی۔ اس کے بعد جلسے کی کارروائی شروع ہوئی، جس میں جامعہ کے تمام تعلیمی اداروں، انجمن اساتذہ اور انجمن طلبائے قدیم کے نمائندوں نے جامعہ کے کسی نہ کسی پہلو پر مضمون پڑھ کر سنایا۔

ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب کو وائس چانسلروں کی کانفرنس میں شرکت کے لیے جانا تھا اس لئے انھوں نے اپنی صدارتی تقریر تلاوت قرآن اور نرسری اسکول کے بچوں کے کورس کے فوراً بعد کی اور اس کے بعد اس تقریب کے خصوصی مہمان اور جامعہ کے قدیم طالب علم جناب سی کے نائر صاحب کی صدارت میں جلسے کی بقیہ کارروائی انجام پائی۔ ڈاکٹر صاحب نے فرمایا کہ "ابھی پرچم کشائی کے وقت جھنڈے میں گتھی پڑ گئی تھی، اس طرح ملک کی زندگی میں بھی بہت سی گتھیاں پڑ گئی ہیں۔ بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ یہ گتھیاں سلجھنا مشکل ہیں، لیکن جیسے آج جھنڈے کی گتھی کو چھوڑ دیا جاتا تو یہ اسی طرح پڑی رہ جاتی، لیکن کوشش اور تدبیر کرنے سے وہ سلجھ گئی اس طرح ملک کی گتھیاں بھی سلجھائی جا سکتی ہیں اور ملک کا جھنڈا آج کی طرح شان سے لہرائے گا۔" آپ نے فرمایا: دوسری جگہوں پر ایسے موقع پر بانی کی یاد تازہ کی جاتی ہے۔ جامعہ کے بانی خوش قسمتی سے ایک کے بجائے کئی ایک تھے۔ مثلاً مولانا محمد علی، حکیم اجمل خاں، ڈاکٹر انصاری، مہاتما گاندھی، مولانا ابوالکلام آزاد، شیخ الہند

مولانا محمود حسن ؒ نے اس کا افتتاح کیا تھا، اس لئے ان کو بھی بانیوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ ان بانیوں کی فہرست میں ان باہمت لوگوں کو بھی شامل کر لینا چاہیئے، جنھوں نے، جامعہ کو بند کرنے کے فیصلے کے بعد، اس کو چلانے کا فیصلہ کیا اور اس کی ذمہ داری لی۔ ان میں سے کچھ لوگ اب ہم میں موجود نہیں ہیں مثلاً شفیق صاحب مرحوم اور سعد انصاری صاحب مرحوم۔ اس موقع پر ان لوگوں کی یاد کو بھی تازہ کرنا چاہیئے۔ یوم تاسیس پر ادارے کے مقاصد کو بھی یاد کرنا چاہیئے اور مستقبل کے بارے میں بھی سوچنا چاہیئے۔"

ڈاکٹر عابد صاحب نے جامعہ کے مقاصد کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ "جامعہ کے مقاصد کو سمجھنے اور ان کی وضاحت کے لئے اقبال کی دو اصطلاحوں عقل و عشق سے بہت مدد مل سکتی ہے۔ عقل سے مراد ہے علم کی تحقیق و تفتیش اور عشق سے مراد ہے خدا کی محبت و اطاعت اور خلق خدا کی محبت اور خدمت۔ میرا خیال ہے کہ جامعہ کا مقصد تھا کہ ان دونوں کو سمجھا جائے اور ان کو زندگی میں اختیار کیا جائے۔ جامعہ کا قیام اور یہ دونوں مقاصد مسلمانوں کی دو تحریکوں کے اتحاد کا نتیجہ تھے۔ اس وقت مسلمانوں کی حالت بہت نازک تھی، جو لوگ تاریخ کو گہری نظر سے دیکھتے ہیں، ان کے نزدیک اس سے بھی زیادہ نازک اور خطرناک تھی، جتنی بظاہر معلوم ہوتی تھی۔ سر سید مرحوم نے علی گڑھ کالج کھولا۔ اس کا مقصد تھا کہ مسلمانوں کو جدید علوم کی تعلیم دی جائے اور ان کی مادی فلاح و بہبود کے وسائل سوچے جائیں۔ اس کو اقبال عقل کہتے ہیں۔ دوسری طرف مسلمانوں میں دینی تعلیم اور دینی احیاء کی تحریک شروع ہوئی، وہ دیوبند کی تھی۔ وہاں یہ تھا کہ خدا کی محبت اور اطاعت اور خلق خدا کی محبت و اطاعت۔ اس کو اقبال کی اصطلاح میں عشق کہتے ہیں۔ یہ دونوں ادارے اپنے اپنے طور پر مسلمانوں میں زندگی پیدا کر رہے تھے۔ پھر بہت اہم دور آیا۔

بے خطر کود پڑا آتشِ نمرود میں عشق
عقل تھی محوِ تماشائے لبِ بام ابھی

علی گڑھ نے تحریک آزادی میں وضع احتیاط کو نباہا۔ اس کا رویہ ایک عقل کا رویہ تھا یعنی "محوِ تماشائے لبِ بام"۔ دوسری طرف عشق تھا جو بے خطر کود پڑا۔ عقل و عشق کی یہ دو لہریں اس وقت علی گڑھ میں تھیں، ان ہی کے تصادم سے جامعہ وجود میں آئی۔ جامعہ میں دو طرح کے لوگ آئے۔ ایک مرد مجاہد جہاتما گاندھی جی اور حضرت مولانا محمد علی جو عقل کا سرمایہ لے کر آئے تھے اور ساتھ ہی ساتھ عشق کا جذبہ بھی۔ گویا جامعہ کا مقصد تھا خدا کی محبت

اور اطاعت اور خلق خدا کی خدمت۔ یہاں یہ عرض کر دوں کہ خلق خدا کسی مذہب و ملت تک محدود نہیں ہے۔
آخر میں شیخ الجامعہ صاحب نے یہ خوش خبری سنائی کہ یونیورسٹی گرانٹس کمیشن نے جامعہ کو یونیورسٹی کا درجہ دینے کی حکومت ہند سے سفارش کی ہے۔ آپ نے فرمایا کہ جامعہ پر اب بہت بڑی ذمہ داری آنے والی ہے۔ خدا ہمیں توفیق دے کہ ہم اپنے کو اس کا اہل ثابت کریں۔ آپ نے اپنی تقریر کو انیس کی مشہور رباعی پر ختم کیا۔

کیا فائدہ فکر بیش و کم سے ہوگا
ہم کیا ہیں جو کوئی کام ہم سے ہوگا
جو کچھ ہوا، ہوا کرم سے تیرے
جو کچھ ہوگا، تیرے کرم سے ہوگا

پروگرام کے مطابق مضامین پڑھے جا چکے تو محترمہ بیگم صالحہ عابد حسین صاحبہ نے ایک مختصر سی تقریر کی اور فرمایا کہ جامعہ کے اساتذہ نے جو قربانیاں کی ہیں، اتنی بلکہ بعض لحاظ سے ان سے بھی زیادہ ان کی بیویوں نے کی ہیں کیونکہ اُس زمانے میں تنخواہ تو برائے نام تھی ہی۔ وہ بھی وقت پر نہیں ملتی اور جو کچھ ملتی قسطوں میں۔ یہ بیچاری عورتیں ہی جانتی ہیں کہ انھوں نے کس طرح گھر کا کام کاج چلایا۔ اس لئے ہمیں ان عورتوں کو بھی ہمیں یاد کرنا چاہیئے، خاص طور پر جرمن آپا کو، جنھوں نے غیر ملکی ہوتے ہوئے بھی جامعہ کے لئے اپنی زندگی وقف کردی اور مرحومہ صدیقہ قدوائی کو، جنھوں نے خدمت، رواداری اور شرافت کی نہایت شاندار اور قابل فخر مثال پیش کی ہے۔
آخر میں سی کے نائر صاحب نے قومی یکجہتی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ ضرورت ہے کہ جامعہ ملک کی یونیورسٹیوں کی رہنمائی کا فرض انجام دے۔ جامعہ کی جتنی ضرورت ۱۹۲۰ء میں تھی اس سے کہیں زیادہ ضرورت آج ہے۔ جلسہ قومی گانے پر ختم ہوا۔

## استادوں کے مدرسے کے طلبہ کے جلسے

۱- اسٹوڈنٹس یونین کے عہدے داروں کے انتخابات ستمبر ۶۱ء کے پہلے ہفتے میں منعقد ہوئے۔
۲- ۱۲ ستمبر کو مدرسے کے ہال میں یونین کا افتتاحی جلسہ ہوا۔ صدارت جناب ڈاکٹر عابد حسین صاحب قائم مقام شیخ الجامعہ نے فرمائی۔ موصوف نے اس مسئلے پر روشنی ڈالی، کہ تعلیم میں طلبہ کی انجمنوں کا کیا رول ہے استادوں کے مدرسے کے طلبہ کو جامعہ کی تعلیمی سرگرمیوں اور غیر تعلیمی مشغلوں سے کیوں کر فائدہ اٹھانا

چاہیئے۔ موصوف نے اس بات کا بھی یقین دلایا کہ حکومت دہلی حسب سابق استادوں کے مدرسے کے فارغ التحصیل طلبہ کی ہمت افزائی کرتی رہے گی۔

٢۔ استادوں کے مدرسے کے گاندھی ہاؤس کی طرف سے امسال بھی گاندھی جینتی منانے کا اہتمام کیا گیا۔ ٢٩ ستمبر کی شام کو ساڑھے ۴ بجے اکھنڈ کتائی کا پروگرام شروع ہوا۔ اور ٢ ستمبر کی شام کو ساڑھے ۴ بجے ختم ہوا۔ اس موقع پر ہال میں گاندھی جی کی زندگی سے متعلق کتابوں اور تصویروں کی ایک نمائش کی گئی۔ اور ایک جلسہ بھی کیا گیا جس میں گاندھی جی کی چند پسندیدہ نظمیں پیش کی گئیں۔ اس موقع پر جناب پیارے لال صاحب، جو گاندھی جی کے عرصہ تک سکریٹری رہ چکے ہیں، ہماری دعوت پر تشریف لائے تھے۔ موصوف نے ایک بہت بصیرت افروز تقریر فرمائی، جس میں ان اخلاقی روایات کا خاص طور پر ذکر کیا جو گاندھی کے خاندان میں نسلاً بعد نسلٍ قائم رہی ہیں اور جن کا گاندھی جی کی شخصیت کی تعمیر میں بڑا ہاتھ ہے۔

٣۔ استادوں کے مدرسے میں طلبہ کی ایک تنظیم ہے یونیسکو کلب، اس میں طلبہ مختلف ممالک کی تہذیب و تمدن کا مطالعہ کرتے ہیں اور اس طرح دوسری تہذیبوں کی قدر کرنا سیکھتے ہیں۔ اس کلب کا افتتاح مسز میوریل وصی صاحبہ، ڈپٹی ایجوکیشنل ایڈوائزر، حکومت ہند نے فرمایا۔ موصوفہ نے اپنی تقریر میں اس بات پر زور دیا کہ استادوں کے لئے ضروری ہے کہ وہ دوسرے ممالک کی تہذیب و تمدن کو خود سمجھیں اور اپنے طلبہ کو سمجھائیں اور اس طرح ایک متحدہ دنیا کے تصور کو مضبوط کریں۔

۴۔ استادوں کے مدرسے کے یونیسکو کلب کے زیر اہتمام ۲۴ اکتوبر کو یو۔ این۔ ڈے منایا گیا۔ اس موقع پر ڈاکٹر کلوویس مقصود نے ایک بہت پُرمغز تقریر فرمائی۔ موصوف ان دنوں ہندوستان میں عرب لیگ کے خاص نمائندے کی حیثیت سے فرائض انجام دے رہے ہیں۔ انھوں نے اپنی تقریر میں خاص طور پر زور دیا کہ ایشیا اور افریقہ کے وہ ممالک جو ابھی حال میں آزاد ہوئے ہیں، ان کا یو۔ این۔ او میں ایک اہم رول ہے۔ یہ ممالک دنیا کی دونوں بڑی طاقتوں سے رشتہ جوڑے بغیر امن اور خوش حالی قائم کرنے میں موثر ثابت ہو سکتے ہیں۔

## تعلیمی میلا

تعلیمی میلہ جامعہ کی اہم سالانہ تقریبوں میں سے ہے اس موقع پر جامعہ کے تعلیمی کاموں کی نمائش

کی جاتی ہے اور تین دن کے میلے میں مختلف قسم کے ایسے تعلیمی، سماجی، ثقافتی اور ادبی پروگرام پیش کئے جاتے ہیں، جن میں جامعہ کا امتیازی رنگ نمایاں ہوتا ہے۔ دلی کے تعلیمی اور سماجی کام کرنے والوں اور اصحاب نظر کے لئے دعوت عام ہوتی ہے کہ وہ آئیں اور ان کاموں کو دیکھیں۔ جامعہ کے تعلیمی کاموں اور اس کے مخصوص طریق کار کو سمجھیں اور ضرورت سمجھیں تو اپنے مشوروں اور تنقیدوں سے استفادہ کا موقع دیں۔

امسال یہ میلا ۳، ۴ اور ۵ نومبر کو منایا گیا۔ پہلے دن موجودہ شیخ الجامعہ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے جامعہ کا جھنڈا لہرایا اور جامعہ کا ترانا گایا گیا۔ اس کے بعد دلی کے چیف کمشنر جناب بھگوان سہائے صاحب نے میلے کا افتتاح فرمایا۔ ڈاکٹر عابد صاحب نے افتتاح کی درخواست کرتے وقت فرمایا کہ آپ دہلی ایڈمنسٹریشن کے سب سے بڑے حاکم ہیں۔ اور اس کے سب سے بڑے خادم بننا چاہتے ہیں۔ آپ کو آج مدعو کرنے کا بڑا مقصد یہ ہے کہ آپ جامعہ ملیہ کی تعلیمی اور سماجی خدمات سے واقف ہوں۔ آگے چل کر ڈاکٹر صاحب نے فرمایا کہ "آزادی سے قبل لوگ انڈین سول سروس سے بہت بدگمان تھے۔ ہمارے ایک بزرگ نے اپنی کتاب میں لکھا تھا کہ انڈین سول سروس نہ تو انڈین ہے، نہ سول اور نہ سروس۔ اکبر الہ آبادی نے بھی اپنے مخصوص انداز میں فرمایا ہے کہ

عزیزان وطن سوچیں سول سروس سے کیا حاصل
عزیزوں میں رہیں بیگانہ ہو کر اس سے کیا حاصل

مگر اب حکومت کے کارپردازوں اور عوام کے درمیان اس قسم کی دیوار حائل نہیں رہی ہے اور تعلیمی اور سماجی کام کرنے والوں کو یہ یقین ہونا چاہیئے کہ حکومت ان کے کاموں کی قدر کرے گی ان کی مناسب مدد کرے گی۔" چیف کمشنر جناب سہائے صاحب نے میلے اور نمائش کا افتتاح کرتے ہوئے جامعہ سے اپنی دیرینہ عقیدت کا اظہار کیا، جامعہ کو قومی درسگاہ کا ایک عمدہ نمونہ قرار دیا اور اس بات پر اظہار مسرت کیا کہ جامعہ میں قومی یکجہتی اور پریم کے آدرش کو اپنانے کے لئے سازگار ماحول اور مناسب فضا پیدا کی گئی ہے۔ آخر میں میلے کے داعی جناب ابوالکلام صاحب نے چیف کمشنر صاحب اور دوسرے معزز مہمانوں کا شکریہ ادا کیا۔

ویسے تو جلسے کے سبھی پروگرام اہم اور قابلِ ذکر ہیں، مگر ان میں سے خاص طور پر دو پروگرام کا میں یہاں ذکر کرنا چاہتا ہوں۔ ایک استادوں کے مدرسے کے اہتمام میں "قومی یکجہتی اور تعلیم" کے نام سے منعقد کیا گیا تھا، دوسرا مکتبہ جامعہ کی طرف سے "فن اور فنکار" کے نام سے پچھلے ایک سال کے اردو ادب کا جائزہ لیا گیا تھا۔ سمپوزیم کی صدارت دلّی کالج کے پرنسپل جناب مرزا محمود بیگ صاحب نے فرمائی اور اس میں دلّی کے بہت سے اساتذہ نے حصہ لیا۔ قومی یکجہتی کا تعلیم سے کتنا گہرا تعلق ہے اور تعلیمی ادارے اس کام کو کس خوبی اور کس کامیابی کے ساتھ انجام دے سکتے ہیں۔ اس پر اس سمپوزیم میں تفصیل سے بحث و گفتگو کی گئی اور اس مسئلے کے مختلف نکتہ ہائے نظر سامنے آئے۔

"فن اور فنکار" کی صدارت ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے فرمائی۔ حاضرینِ جلسہ میں دلّی کے بہت سے ادیبوں اور ناشروں کے علاوہ حکومتِ کشمیر کے تعلیمی منسٹر جناب خواجہ غلام السیدین صاحب اور پاکستان کے محبوب و مقبول شاعر حضرت حبیب جالبؔ تھے۔ جناب راجندر ناتھ شیداؔ صاحب نے گزشتہ ایک سال میں اردو نثر کی اور جناب رشید حسن خاں صاحب نے اردو شاعری کی رفتارِ ترقی پر مبسوط مقالے پڑھے، شاعری کے جائزے میں جن شعراء کے مجموعوں پر تبصرہ کیا گیا تھا ان کا منتخب کلام بھی ترنم کے ساتھ سنایا گیا اس کے بعد حضرت عرشؔ ملسیانی اور حضرت حبیب جالبؔ نے اپنا کلام سنایا۔

آخر میں صدرِ جلسہ، ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے فرمایا کہ "دو ممتاز نقادوں نے اردو نثر و شاعری کا جو جائزہ پیش کیا ہے، آپ نے سنا، راجندر ناتھ شیداؔ کا میں مدت سے قائل ہوں۔ ان کو ہر شخص جانتا ہے۔ رشید حسن خاں کے تحقیقی مضامین میں نے پڑھے اور مجھے پسند آئے۔ ان کا تنقیدی مضمون میں نے پہلی مرتبہ سنا ہے۔ خوشی ہوئی کہ تنقید کے میدان میں ایک نئے نقاد آرہے ہیں، جن کی رائے میں توازن ہے نظر میں گہرائی ہے اور انداز دلچسپ ہے۔

ایک زمانے میں اُردو کے رسالوں اور انجمنوں میں بڑے زور شور سے یہ بحث جاری تھی کہ اردو ادب پر جمود طاری ہے۔ اس وقت کی تمام بحثوں کو پڑھنے کے بعد بھی میں کسی خاص نتیجہ پر نہیں پہنچا تھا لیکن آج کے یہ دونوں جائزے سننے کے بعد واقعی مجھے تسلیم کرنا پڑا کہ اردو ادب پر جمود طاری ہے۔ یہ افسوسناک بات ہے کہ پچھلے ایک سال میں جو چیزیں شائع ہوئی ہیں، ان میں تنقیدی اور تحقیقی چیزیں

ہیں مگر تخلیقی ادب کی کوئی قابلِ ذکر کتاب نہیں ہے۔ تنقید ادب کو پرکھتی ہے اور تحقیق اس کے ایک گوشے پر روشنی ڈالتی ہے لیکن اگر تخلیقی ادب کا وجود ہی نہ رہے تو تنقید کس چیز کو پرکھے گی۔

دوسری افسوسناک بات یہ ہے کہ نظم کی طرف توجہ کم ہو گئی ہے۔ غزل کا جہاں تک تعلق ہے اس نے بہت پہلے کافی ترقی کر لی تھی، اس کے موضوع میں وسعت پیدا ہوئی ہے اور محدود دائرے میں محصور نہیں رہی لیکن فن کے لحاظ سے زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ پرانے معیار کو قائم رکھا گیا۔ نظم نے البتہ چونکہ ہمارے زمانے میں ترقی کی تھی، اس لئے اس کی طرف توجہ کا کم ہونا یقیناً جمود کی علامت ہے۔ سوال یہ ہے کہ اس کے اسباب کیا ہیں؟ ادب کی ترقی رکنے کی ایک وجہ یہ ہے کہ سٹک زور سے پہلے اس پر زور دیا گیا کہ ادب کو زندگی سے گہرا تعلق رکھنا چاہیئے۔ مگر اس پر زیادہ زور دینے کا نتیجہ یہ نکلا کہ ادب میں بے جا تکلف اور تصنع پیدا ہو گیا۔ گویا آمد اور جو دلی جذبات کے جوش کا نتیجہ ہوتی ہے دب گئی اور یہ فکر ہو گئی کہ سماجی مسائل کی آئینہ داری ہو۔ دراصل اپنی اپنی جگہ دونوں چیزیں اہمیت رکھتی ہیں، وہ بھی جسے مقصدی ادب کہتے ہیں اور وہ بھی جس کا پہلے سے کوئی مقصد متعین نہ ہو۔ اصل میں بے مقصد تو کوئی چیز ہوتی ہی نہیں، البتہ ایسا ضرور ہوتا ہے کہ کہنے یا لکھنے سے پہلے کوئی خاص مقصد سامنے نہیں ہوتا۔ دریا کی روانی میں کوئی مقصد نہیں ہوتا، مگر اس کی کیفیت کا اندازہ ایک ادیب ہی کر سکتا ہے۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ آج کل مغرب کی تقلید کی طرف توجہ بہت زیادہ ہو گئی ہے۔ تقلید کو لوگ آسان سمجھتے ہیں، لیکن یہ بہت مشکل کام ہے۔ تقلید بڑی آسانی سے نقالی بن سکتی ہے۔ اس زمانے میں ہم نے ادبی نقالی بہت کی ہے جسے میں ترکیبی ادب کہتا ہوں۔ یہ بھی ایک جمود کی علامت ہے۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ اس زمانے میں اردو ادب بڑی بے توجہی کا شکار ہو گیا ہے۔ اردو زبان بڑے نازک دور سے گزری ہے۔ اردو کے لکھنے والے پہلے بھی زمانہ کی ناقدری کے شکار رہتے تھے ادیب عمریں کھپا دیتے، مگر مالی فائدہ بہت کم ہوتا، لیکن آج کل کی مشکلات پہلے سے مختلف اور کہیں زیادہ صبر آزما ہیں۔ اردو کی اچھی اور سنجیدہ کتابوں کی اشاعت بہت کم ہو گئی ہے۔ اچھے شاعر

اصل ادیب فلم کی طرف چلے گئے ہیں۔ اس سے فلم کو تو فائدہ ہوا، مگر ادب کو نقصان پہنچا۔
شاعر یا ادیب بے شک ان شکلوں سے متاثر ہوتا ہے، مگر اس کی ہمت کو پست کرنے کے لئے یہ ایک چیز کافی نہیں ہے۔ البتہ جب وہ دیکھتا ہے کہ دنیا پر جنگ کے بادل منڈلا رہے ہیں، ملک میں تفرقہ و انتشار کی قوتیں زور پکڑ رہی ہیں، اور چوں کہ وہ بہت حساس ہوتا ہے، اس لئے اس پر مایوسی طاری ہو جاتی ہے۔ کچھ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے شاعروں اور ادیبوں پر بھی مایوسی چھا گئی ہے۔ سوال یہ ہے کہ آئندہ کیا ہوگا؟ میرے خیال میں مایوسی اور بے دلی کی یہ کیفیت عارضی اور سطحی ہے۔ اس کی تہ میں امید اور عقیدے کا مستقل جذبہ چھپا ہوا ہے جو ابھر کر رہے گا۔ میر اور غالب کی زندگیاں بھی مشکلات میں گزریں۔ ان کے زمانے کے حالات بھی امید افزا نہیں، دل شکن تھے، لیکن ان کا رویہ کیا رہا۔
میر نے کہا ہے۔

مرے سلیقہ سے میری نبھی محبت میں
تمام عمر میں ناکامیوں سے کام لیا

غالب نے کہا ہے۔

سوزشِ باطن کے ہیں احباب منکر ورنہ یاں
دل محیطِ گریہ و لب آشنائے خندہ ہے

طوفانِ یاس کی پہلی لہر کے گذر جانے کے بعد ہمارے شاعر اور ادیب بھی ناکامیوں سے کام لیں گے، گریۂ باطن کے ساتھ مسکراتے رہیں گے۔ یہاں تک کہ بہتر زمانہ آجائے۔

# جامعہ


قیمت فی پرچہ
پچاس نئے پیسے

سالانہ چندہ
پانچ روپے

| جلد ۴۶ | بابت ماہ جنوری سنہ ۱۹۶۲ء | شمارہ ۳ |
|---|---|---|


## فہرست مضامین


| | | |
|---|---|---|
| بنیادی قومی تعلیم کا سماجی کردار | ڈاکٹر سلامت اللہ | ۱۱۵ |
| "آتش گل" کے اشعار آئینۂ ایام میں | جناب عبداللہ ولی بخش قادری | ۱۲۵ |
| بابرنامہ | پروفیسر محمد مجیب | ۱۴۴ |
| بازگشت (نظم) | محترمہ ساجدہ زیدی | ۱۴۸ |
| حالات حاضرہ | ض ح ف | ۱۵۰ |
| تعلیمی مسائل | | |
| قومی یکجہتی اور تعلیم | "معلم" | ۱۵۶ |
| تنقید و تبصرہ | ع ل ا | ۱۶۰ |
| کوائف جامعہ | ادارہ | ۱۶۲ |
| سالنامے کے مضامین کی تفصیل | مرتب | ۱۶۸ |

# سالنامہ

رسالہ "جامعہ" کا اگلا شمارہ سالنامہ ہوگا، جس میں ۱۹۶۱ء کے اردو ادب کا بسوط و تفصیل سے جائزہ لیا جائے گا۔ اس کا حجم تقریباً ۱۴۰ صفحات ہوگا، اور قیمت ڈیڑھ روپے ہوگی۔

سالنامہ ڈاک خانہ سے رسید لے کر بھیجا جائے گا، لیکن پھر بھی راستہ میں کھو جانے کا امکان ہے، اس لئے جو حضرات چاہتے ہوں کہ سالنامہ انھیں یقینی طور پر مل جائے، وہ فیس رجسٹری کے پچاس نئے پیسے بھیج دیں، ورنہ رسالہ کے نہ ملنے کا دفتر ذمہ دار نہیں ہوگا اور دوبارہ طلب کرنے پر تعمیل کرنے سے قاصر ہوگا۔

جن خریداروں نے دوسرے سال کا چندہ ابھی نہیں بھیجا ہے، ان سے درخواست ہے کہ مع فیس رجسٹری جلد بھیج دیں۔

سالنامہ کے مضامین کی تفصیل اس شمارے کے آخری صفحہ ۱۶۸ پر ملاحظہ ہو

# بنیادی قومی تعلیم کا سماجی کردار

ڈاکٹر سلامت اللہ

قومی زندگی کے ہر پہلو سے متعلق آج ہمارے دیس ہندوستان میں بحث و مباحثہ کا بازار گرم ہے یہاں تک کہ ہم اپنی منزل کے بارے میں متفق نہیں ہیں کہ ہمیں کہاں پہنچنا ہے۔ اس معاملے میں کہ ہماری سماجی زندگی کا کیا نقشہ ہونا چاہیئے، مختلف جماعتوں کے خیالات ایک دوسرے سے آپس میں ٹکراتے ہیں۔ مثال کے طور پر ایک طرف ملک کی موجودہ حکومت اور لوگوں کی ایک خاصی بڑی تعداد سمجھتی ہے کہ ہماری مادی اور روحانی دونوں قسم کی ترقی کے لئے سوشلسٹ سماج قائم کرنا نہایت ضروری ہے۔ ایک ایسا سماج جس میں سب ایک دوسرے کے ساتھ مل کر کام کریں اور اپنی قابلیت اور طاقت کے مطابق ملک کی خوش حالی کو بڑھانے کی کوشش کریں اور اس کی برکتوں سے سب ہی فیضیاب ہوں۔ کسی کو دوسرے کی محنت سے ناجائز فائدہ اُٹھانے کا حق نہ ہو۔ اس کے خلاف دوسری طرف ہم دیکھتے ہیں کہ ملک کی ایک چھوٹی مگر بااثر جماعت سماج کے موجودہ ڈھانچے کو برقرار رکھنا چاہتی ہے۔ جس کی بنیاد اشتراک عمل کی بجائے باہمی مقابلے پر قائم ہے اور جس میں اکثریت اپنی محنت کے پھل سے بڑی حد تک محروم رہتی ہے اور اُس کا فائدہ وہ چھوٹا سا طبقہ اٹھاتا ہے جس کے قبضے میں دولت پیدا کرنے کے ذریعے ہیں۔

جب قومی زندگی کے مقصد جیسے بنیادی مسئلے میں اس قدر اختلاف رائے ہے، تو یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ تعلیم کے معاملے میں جو محض ایک وسیلے کی حیثیت رکھتی ہے، مختلف جماعتوں کے خیالات جُدا جُدا ہیں۔ یوں تو ہمارے ہاں ابتدائی سے لے کر اعلیٰ تعلیم کی ہر ایک منزل کے بارے میں الگ الگ رائیں ہیں کہ اس کی شکل کیا ہونی چاہیئے، لیکن جتنے شدید اختلافات ابتدائی تعلیم کے بارے میں ہیں، اتنے شاید ہی کسی منزل کی تعلیم کے بارے میں نہیں ہیں۔ ابتدائی تعلیم کا مقصد

روپ کیا ہو، اس موضوع پر اُس وقت سے ایک مسلسل بحث چھڑی ہوئی ہے جبکہ مہاتما گاندھی نے ۱۹۳۷ء میں قوم کے سامنے بنیادی تعلیم کا خیال پیش کیا تھا۔ آج کم و بیش ایک چوتھائی صدی کی مدت ختم ہو چکی ہے، مگر بحث اب بھی جاری ہے کہ بنیادی قومی تعلیم میں کون سی چیزیں اہم ہیں۔ یہاں تک کہ ملک کی مختلف ریاستوں میں جو تھوڑے بہت مدرسے بنیادی اسکول کے نام سے کھولے گئے ہیں، ان کے بارے میں شبہ ظاہر کیا جا رہا ہے کہ وہ صحیح معنوں میں بنیادی مدرسے کہلانے کے مستحق ہیں بھی یا نہیں۔

ایسا کیوں ہے؟ اسے سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ ہم بنیادی تعلیم کے تصور کو تاریخی اور سماجی پس منظر میں دیکھنے کی کوشش کریں۔

ہندوستان پر برطانیہ کا قبضہ ہو جانے کے بعد یہاں کی حکومت کا ڈھانچا بھی بدلا لیکن اس سے کہیں زیادہ اہم بات یہ ہوئی کہ وہ بنیادیں ہل گئیں جن پر پرانے سماج کی عمارت کھڑی تھی۔ وہ سماجی نظام جو صدیوں سے اس دیس میں قائم تھا، ڈگمگانے لگا۔ اس سماج کی خصوصیت یہ تھی کہ اس میں اندرونی طور پر کسی بڑی تبدیلی کا پیدا ہونا قرین قیاس معلوم نہیں ہوتا تھا۔ یہاں لوگوں کے حقوق و فرائض ان کے اپنے اپنے طبقے کے اعتبار سے متعین تھے اور ان کی پابندی کرانے میں سرکاری حکم یا ضابطہ قانون کا اتنا دخل نہیں تھا، جتنا کہ روایات اور عقائد کا، مثال کے طور پر لوگوں کے پیشے، اختیارات اور سماجی رتبے کا انحصار ذات پات پر تھا۔ یا جو لوگ دولت مند تھے، جن کے پاس جاگیریں تھیں، اُن کے اور اُن کی رعایا کے درمیان حقوق و فرائض کے رشتے واضح تھے۔ اگرچہ ہندوستان میں انگریزوں کے آنے سے پہلے کئی ایک حکومتیں بنیں اور بگڑیں، سینکڑوں حاکم، راجے مہاراجے، بادشاہ اور شہنشاہ آئے اور گئے، لیکن ملک کے سماجی نظام میں کوئی بنیادی تبدیلی واقع نہیں ہوئی۔ اس کا اقتصادی ڈھانچا جوں کا توں برقرار رہا۔ بہت پرانے زمانے سے ہندوستان کی دولت کا سب سے بڑا ذریعہ کھیتی باڑی تھا۔ گاؤں کی زندگی میں زراعت اور گھریلو دستکاری میں ایسا تال میل تھا کہ زندگی کی تمام بنیادی ضرورتیں گاؤں ہی میں پوری ہو جاتی تھیں۔ گاؤں اس طرح کسی باہر کی ایجنسی کے محتاج نہیں تھے۔ لیکن دیہی زندگی کی اس تصویر سے یہ غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے کہ وہ مادی یا تہذیبی لحاظ سے بھری پُری تھی۔ حقیقت یہ ہے کہ اُس سماج میں زندگی کی ضرورتیں بہت محدود تھیں۔ اور اندرونی طور پر اُس زندگی کے امن اور شانتی کو درہم برہم کرنے والے

اسباب موجود تھے۔ بظاہر لوگ اپنی موجودہ حالت پر قانع تھے۔

اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ملک میں کبھی کوئی ہل چل پیدا نہیں ہوئی۔ بلکہ اصل بات یہ ہے کہ کبھی کبھی ہنگامے برپا ضرور ہوئے، بغاوتیں، جنگیں اور خون ریزیاں بھی ہوئیں، مگر ان حاکموں کی تبدیلی، اور ایک وقتی اتھل پتھل سے زیادہ گہرا نہیں ہوا۔ سماجی زندگی پر جمود رہا۔ اور سماج کے مختلف طبقے اور گروہ اپنے اپنے معینہ درجہ کے مطابق زندگی گزارتے اور سماج کے اقتصادی نظام میں توازن قائم رہا۔

برطانوی حکومت کی پالیسی اور طریق کار نے ہندوستان کی سماجی زندگی کو تہ و بالا کر اور اس کے اقتصادی توازن کو بگاڑ دیا۔ صنعتی انقلاب کی بدولت انگلستان میں ملک ضرورت سے زیادہ چیزیں مشینوں سے بننے لگیں۔ ان کی کھپت کے لئے انگلستان کو ہندوستان سے بہتر منڈی اور کہاں مل سکتی تھی۔ چنانچہ ان چیزوں کی تجارت کو ہندوستان میں ہر جائز اور ناجائز طریقے سے بڑھاوا دیا گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ملک کی گھریلو دستکاریاں تباہ ہو گئیں۔ ملک کی زراعت کا بھی یہی حشر ہوا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ حکومت نے زمینداری کی جو شکل قائم کی، اس سے زرعی پیداوار کو بہت بڑا دھکا لگا اور کسان تباہ ہو گئے۔ اب تک زمین پر کسان کا اپنا قبضہ تھا اور وہ اپنی پیداوار کا ایک مقررہ حصہ براہ راست سرکار کو ادا کر دیتا تھا۔ لیکن اب زمینداری کے نئے نظام میں سرکار اور کسان کے درمیان ایک تیسرا شخص "زمیندار" حائل ہو گیا اور وہ خود پیداواری عمل میں کوئی خاص حصہ لئے بغیر کسان کی محنت سے فائدہ اٹھانے لگا۔ زمیندار کو ہر قسم کی لوٹ کھسوٹ کرنے کی چھوٹ تھی، کیونکہ وہ برطانوی حکومت کو قائم رکھنے اور مضبوط بنانے میں ہر ممکن مدد دینے کے لئے تیار تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کسان کی حالت بد سے بدتر ہوتی چلی گئی۔ کسان کی بربادی کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ کھیتی باڑی سے روزی کمانے والوں کی تعداد میں برابر اضافہ ہو رہا تھا۔ اس لئے کہ برطانوی صنعت کے حملے کا مقابلہ دیسی دستکاری نہ کر سکی اور دستکاروں کو زندہ رہنے کے لئے مجبوراً زراعت کا سہارا لینا پڑا۔ یہ اتنی بھیانک اور دل ہلا دینے والی تباہی تھی کہ اس کا احساس حکومت کے اعلیٰ حلقوں کو بھی ہوا۔ چنانچہ

ولیم بینٹنک گورنر جنرل نے ایک اپنے سرکاری مراسلے میں صورت حال کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے:
"جولاہوں (بُن کروں) کی ہڈیاں ہندوستان کے میدانوں کا رنگ پھیکا کر رہی ہیں۔"
جہاں برطانوی حکومت نے ہندوستان پر اتنی بڑی مصیبت نازل کی، وہاں نادانستہ طور پر اس سے ایک فائدہ بھی ہوا۔ ہندوستانی سماج صدیوں سے جمود کے عالم میں تھا اور لوگوں نے سمجھ لیا تھا کہ ہماری حالت ہمیشہ ویسی ہی رہے گی۔ ان کا عقیدہ تھا کہ جو کچھ بھی ہے وہ ہماری قسمت میں لکھا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ بڑی سے بڑی سماجی ناانصافی، بے عزتی، ظلم و تشدد اور حکمراں طبقے کی خودسری کے سامنے سر جھکانے پر مجبور تھے۔ وہ طرح طرح کی توہم پرستی کا شکار تھے اور انھیں اس تاریکی سے باہر نکلنے کا کوئی راستہ دکھائی نہیں دیتا تھا۔ جو حالات برطانوی حکمت عملی سے پیدا ہوئے، انھوں نے اس جمود کو توڑا۔ عام تباہ حالی نے ہندوستانیوں کو بری طرح جھنجھوڑا اور یہ سوچنے پر آمادہ کیا کہ آخر اس صورت حال سے کیوں کر چھٹکارا حاصل کیا جا سکتا ہے۔ ادھر انگریزی تعلیم کے ذریعے ہندوستان کے پڑھے لکھے طبقے میں نئے خیالات ترقی کر رہے تھے، جو دراصل یورپ کے صنعتی انقلاب کی دین ہیں، جمہوریت مساوات اور آزادی۔ یہ وہ انقلابی خیالات ہیں جن سے سرشار ہو کر ہندوستانیوں نے مختلف قسم کی ملکی سماجی اور تہذیبی تحریکیں شروع کیں۔ اور ان کی بدولت وہ جمود ٹوٹا، جو صدیوں سے ہندوستانی سماج کو میٹھی نیند سُلا رہا تھا۔

برطانوی تسلط کے خلاف ملک میں جو بھی اندولن شروع ہوئے، وسیع معنوں میں ان سب کا کسی نہ کسی طرح عوام کی تعلیم سے تعلق تھا۔ باضابطہ طور پر نہ سہی، بے ضابطہ طور پر سبھی تعلیم کا ذریعہ تھے، کیوں کہ وہ عوام میں ایک نئی ذہنیت اور ایک نیا تصور پیدا کرنا چاہتے تھے۔ لیکن اس قسم کی بالواسطہ تعلیم کچھ زیادہ کارگر نہیں ہو سکتی تھی۔ جمہوریت کا نیا تصور یورپ سے حاصل ہوا تھا۔ اس کا تقاضا تھا کہ عوام کی باضابطہ تعلیم کا سرکاری طور پر انتظام کیا جائے تاکہ کم از کم تہذیبی میدان میں ترقی کرنے کے سب کو برابر مواقع حاصل ہوں۔ اس احساس ضرورت نے آگے چل کر عوام کی مفت اور لازمی تعلیم کے مطالبے کی شکل اختیار کر لی۔

انگریزی حکومت کو اپنے ابتدائی دور میں ہندوستانیوں کی تعلیم کی ضرورت کا کوئی احساس

نہیں تھا۔ لیکن کچھ عرصے بعد حکومت کو اس طرف تھوڑی بہت توجہ دینی پڑی۔ اس لئے کہ اسے اپنے دفتری کام چلانے کے لئے ایسے ہندوستانیوں کی ضرورت تھی جو انگریزوں کے مقابلے میں کم تنخواہ پر سرکاری نوکری کر سکیں اور اس کے ساتھ ساتھ ان سے یہ بھی فائدہ حاصل ہو کہ وہ حکومت اور عوام کے درمیان ایک کڑی کا کام کر سکیں۔ یعنی یہ ہندوستانی ملازمین حکومت کا آلۂ کار بن کر اسے تقویت پہنچا سکیں۔ گو کہ اس تعلیم کا دائرہ بہت محدود تھا۔ ملک کی آبادی کے ایک بہت چھوٹے حصے نے اس تعلیم سے فائدہ اٹھایا۔ مگر سیاسی اور سماجی لحاظ سے دیکھئے، تو ملک پر اس کا بہت گہرا اثر پڑا۔

یہ سچ ہے کہ انگریزی تعلیم کی بدولت ہندوستان کی سیاسی، سماجی اور تہذیبی آزادی کی تحریک کے لئے چند غیر معمولی رہنما حاصل ہوئے ہیں، جنھوں نے مغربی تہذیب و تمدن کے بہترین عناصر سے اپنی ذات کو سنوارا۔ جمہوریت، آزادی، مساوات، انسان دوستی، سائنسی طریقہ، وغیرہ کو خود اپنایا اور ان ہی قدروں کا سہارا لے کر مختلف تحریکوں کی رہنمائی کی۔ لیکن عام طور پر انگریزی تعلیم کا نتیجہ ملک کے حق میں مفید ثابت نہیں ہوا۔ اور ہوتا بھی کیسے جب کہ اس کا منشا یہ تھا ہی نہیں۔ جن لوگوں نے یہ تعلیم پائی، ان کی اکثریت نے برطانوی حکومت کے مقاصد پورے کئے۔

انگریزی تعلیم کا ایک نتیجہ یہ ہوا کہ ہمارے سماج میں ایک نیا طبقہ پیدا ہو گیا، جو رنگ روپ کے لحاظ سے تو ہندوستانی تھا مگر اس کی عادتیں، دلچسپیاں اور رہن سہن کے طریقے انگلستان کے حکمران طبقے سے زیادہ ملتے جلتے تھے۔ پھر کیا تعجب کہ اس طبقے نے ہمیشہ انگریزی حکومت کو قائم رکھنے اور آزادی کی جدوجہد کو کمزور بنانے میں اہم حصہ لیا۔

اس تعلیم سے ایک نقصان اور ہوا۔ ہندوستانی سماج پہلے ہی دولت اور ذات پات کی بنا پر مختلف گروہوں میں بٹا ہوا تھا۔ اب انگریزی تعلیم نے اس میں ایک اور دراڑ ڈال دی۔ انگریزی تعلیم حاصل کرنے کے بعد لوگ خود کو کسی اور دنیا کی چیز سمجھنے لگے اور دوسروں کو حقارت کی نظر سے دیکھنے لگے۔ ان دونوں گروہوں میں کسی قسم کا تعلق باقی نہ رہا۔ سچ تو یہ ہے کہ انگریزی تعلیم عوام کے لئے تھی ہی نہیں۔ اس سے صرف خواص ہی فائدہ اٹھا سکتے تھے، صرف

ہی لوگ جن کے پاس دولت تھی، جو پہلے ہی سماج کے اونچے طبقے سے تعلق رکھتے تھے۔ کیونکہ اولاً تو یہ تعلیم خاصی مہنگی تھی اور دوسرے، اس کے لئے شہروں میں اسکول قائم کئے گئے تھے، جہاں مالی لحاظ سے کم حیثیت والے اور خاص کر گاؤں کے غریب اور متوسط طبقے کے لوگ اپنے بچّوں کی تعلیم کا انتظام نہیں کر سکتے تھے۔

اس میں شک نہیں کہ انگریزی تعلیم سے گاؤں اور قصبے کے چند مال دار لوگوں نے بھی ذاتی طور پر فائدہ اٹھایا۔ لیکن اس تعلیم کا سماجی زندگی سے کوئی تعلق نہیں تھا، اور تعلیم یافتہ لوگوں کو شہر اپنی طرف کھینچ لیتے تھے جہاں وہ اپنے لئے جنت بنا سکتے تھے۔ اس لئے گاؤں اپنی آبادی کے ان عناصر سے محروم ہوتے چلے گئے جو شاید نئے زمانے کے تقاضوں کو سمجھ کر مادی اور تہذیبی لحاظ سے گاؤں کی زندگی کو خوب صورت اور خوش حال بنانے میں کچھ مدد کر سکتے۔ اس طرح دیہی زندگی جدید سیسی حکومت کے ہاتھوں لٹ کھسٹ کر ہر لحاظ سے ویران اور مفلس ہو رہی تھی، اور زیادہ پست ہوتی چلی گئی۔

ہندوستان کو انگریزی تعلیم سے جو سب سے بڑا نقصان پہنچا وہ یہ ہے کہ اُس نے سماجی زندگی کی بنیادی حقیقتوں سے تعلیم یافتہ طبقے کو بالکل الگ تھلگ کر دیا۔ یوں تو یہ تعلیم ایک نئی تہذیب کی دعوے دار تھی، لیکن اس نے اس بنیادی حقیقت سے آنکھیں چرالیں کہ تمام تہذیب کا سرچشمہ انسانی محنت ہے کہ اس کے بغیر نہ تو تہذیبی زندگی کی مادی چیزیں حاصل ہو سکتی ہیں اور نہ صحیح معنوں میں وہ اخلاقی اور روحانی قدریں جو حقیقت میں تہذیب کی جان ہیں۔ انگریزی تعلیم کا نتیجہ یہ ہوا کہ تعلیم یافتہ طبقہ اتنا اپاہج ہو گیا کہ نہ وہ کسی قسم کی پیداوار میں حصہ لینے کے قابل رہا اور نہ ہی اس میں سماجی زندگی کو سنوارنے کی کوئی اہلیت باقی رہی۔ یہ طبقہ ہر قسم کی جسمانی محنت و مشقت سے گریز کرنے لگا۔ ہر وہ کام جس میں ہاتھ اور لباس کے میلے ہونے کا اندیشہ ہو، اس کے نزدیک گھٹیا اور نیچ قرار پایا۔ ہندوستانی سماج میں پہلے ہی دولت اور ذات پات کی بنا پر اونچ نیچ کا خیال کیا کم تھا! انگریزی تعلیم نے الٹی غضب کر دیا۔ زمانے کا تقاضا تو یہ تھا کہ ملک میں جمہوریت کے خیال کو تقویت پہنچائی جاتی اور لوگوں میں برابری اور باہمی عزت و احترام کے رجحان کو ترقی دی جاتی اور ملک کی خوشحالی

کے لئے پیداوار بڑھانے کی مہم میں بھی شریک ہوتے۔ مگر انگریزی تعلیم کا بالکل اُلٹا اثر ہوا۔ یہاں تک کہ یہ ہر قسم کی سماجی ترقی کی راہ میں روڑا بن گئی۔

انگریزی تعلیم کے ان مضر اثرات سے آزادی کی تحریک کے لیڈر باخبر تھے۔ چنانچہ قومی پلیٹ فارم سے برطانوی حکومت کی اس تعلیمی پالیسی پر کڑی نکتہ چینی ہونے لگی جب ۱۹۳۷ء میں ۱۹۳۵ء کے گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ کی رُو سے تعلیم کی ذمے داری صوبوں کی نمائندہ حکومتوں کے سپرد کی گئی۔ تو ہندوستانیوں کو پہلی بار یہ موقع ملا کہ وہ اپنے تصورات کے مطابق ملک کی تعلیمی پالیسی مرتب کریں۔ مہاتما گاندھی نے اس موقع پر ملک کے سامنے بنیادی قومی تعلیم کا خاکہ پیش کیا۔ گاندھی جی نہ صرف آزادی کے اندولن کے سب سے بڑے نیتا تھے، بلکہ تعلیمی معاملات میں بھی ان کی اچھی نظر تھی۔ انھوں نے اپنے جنوبی افریقہ کے قیام کے دوران اور بعد میں سابرمتی آشرم میں کچھ تعلیمی تجربے بھی کئے تھے۔ اور اس سے بھی اہم بات یہ تھی کہ ان کے ذہن میں ہندوستان کی سماجی ترقی اور خوش حالی کا ایک جامع اور واضح تصور موجود تھا۔ وہ جسمانی محنت و مشقت کو بہر حال تعلیم کا ایک ضروری حصہ سمجھتے تھے۔ ان کے نزدیک کوئی بھی تعلیم اُس وقت تک تعلیم کہلانے کی مستحق نہ تھی، جب تک کہ اُسے سماجی زندگی کی ضرورتوں کو پورا کرنے کا ذریعہ نہ بنایا جائے، اس لئے کہ وہ جس قسم کے سماج کو قائم کرنا چاہتے تھے، اس میں ہر ایک فرد کے لئے ایسے کاموں میں حصہ لینا ایک لازمی فرض کی حیثیت رکھتا تھا، جن پر سماج کی خوش حالی اور ترقی کا دارومدار ہو۔ ان کا عقیدہ تھا کہ تعلیم کے اعلیٰ مقاصد، اخلاقی خوبیاں اور قدریں حاصل کرنے کا موثر طریقہ یہی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ گاندھی جی نے بنیادی قومی تعلیم میں دستکاری اور دوسرے پیداواری کاموں کو مرکزی جگہ دی اور اس کے ساتھ ساتھ ان مشغلوں پر بھی زور دیا جو سماجی زندگی کو بہتر بنانے کے لئے ضروری ہیں۔ مثلاً بستی کی صحت و صفائی کی مہم میں حصہ لینا، سڑکیں بنانا، مریضوں کی دیکھ بھال کرنا، وغیرہ۔ گاندھی جی کا خیال تھا کہ اس طرح تعلیم ایک خاموش سماجی انقلاب کی علم بردار بنے گی۔ اور ایک ایسا سماج بنانے میں مدد دے گی جس میں سب مِل جُل کر زندگی بسر

رہیں گے، کوئی کسی کی محنت سے ناجائز فائدہ نہ اٹھا سکے گا، ہر ایک شخص سب کی بھلائی کے لئے کام کرے گا اور سب کی کوششوں کا پھل ہر ایک کو نصیب ہوگا۔ گاندھی جی کے آدرش سماج کا روپ یہ ہے اور اسی کو وہ جمہوریت کی رُوح اور سوشلزم کا جوڑا کہتے تھے۔

یہ ہے بنیادی قومی تعلیم کا وہ پہلو، جس میں نئے سماجی نظام کی ایک جھلک دکھائی دیتی ہے۔ گاندھی جی نے بنیادی تعلیم کے اسی پہلو پر سب سے زیادہ زور دیا تھا۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ انھوں نے کہا تھا کہ بنیادی مدرسے کا مستقل خرچ بچوں کے کام سے پورا ہونا چاہیئے۔ مگر ہوا یہ کہ بنیادی تعلیم کے اسی پہلو کو عمل میں سب سے کم زور بنایا گیا۔ آزادی کے پہلے بھی یہی حالت تھی اور آج بھی آزادی کے چودہ سال بعد یہی حالت ہے۔ اگرچہ اب یہ بات سرکاری پالیسی کے طور پر تسلیم کرلی گئی ہے کہ پورے ملک میں ابتدائی تعلیم کا روپ بنیادی تعلیم ہی ہوگا، لیکن اکثر مدرسوں میں اس قسم کے کام شروع نہیں کئے گئے ہیں۔ ایسے مدرسے بہت تھوڑے ہیں جہاں دستکاری یا حرفے کا کام ہوتا ہو۔ مگر یہ بھی کچھ اس طرح کیا جاتا ہے گویا کئے کی لاج رکھنی ہے۔ نہ کوئی کام کی چیز بنتی ہے اور نہ کوئی اور تعلیمی فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ ایسا تعلیمی فائدہ، جس کا ماہرین تعلیم کی مجلسوں میں آئے دن چرچا ہوتا رہتا ہے۔

آخر، یہ صورت حال کیوں ہے؟ یوں تو بہت سے اسباب ہیں جن کا تعلق تعلیم کا انتظام کرنے والوں، استادوں، بچوں کے سرپرستوں وغیرہ سے ہے، لیکن اصل وجہ معلوم کرنے کے لئے مدرسے کی چہار دیواری سے باہر جانا پڑے گا۔ ہماری حکومت نے ہندوستان میں سوشلسٹ سماج قائم کرنے کا اعلان تو ضرور کیا ہے۔ مگر جو طریقے اختیار کئے ہیں ان سے اس مقصد کو حاصل کرنے میں بڑی رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔ ہمارا موجودہ سماج مختلف طبقوں میں بٹا ہوا ہے۔ اگرچہ یہاں تعداد کے اعتبار سے وہ طبقہ بہت بڑا ہے جو جسمانی محنت و مشقت کے ذریعے اپنا پیٹ پالتا ہے اور ملک کی پیداوار اور دولت میں اضافہ کرتا ہے۔ لیکن

طاقت کے لحاظ سے دیکھیئے تو یہ طبقہ بہت کم مایہ ہے۔ اس کے مقابلے میں دولت مندوں کا چھوٹا سا طبقہ بہت طاقت ور ہے۔ اس کا ملک کی سیاسی اور سماجی زندگی پر بڑا اثر ہے۔ اس طبقے کو جسمانی محنت کرنے اور پیداوار کے کام میں خود حصہ لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ طبقہ کسی ایسی چیز کو گوارا نہیں کرے گا جس سے اس کی سماجی برتری کو خطرہ ہو۔ بنیادی قومی تعلیم کا یہ اصول کہ دستکاری اور ہاتھ کے کام کو تعلیم میں مرکزی جگہ دی جائے، دولت مند طبقے کے نزدیک اسی قسم کا ایک خطرہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ طبقہ بنیادی تعلیم کو نہ تو آزادی سے پہلے خوشی خوشی قبول کرنے کے لئے تیار تھا اور نہ اب ہے۔ اس طبقے نے شروع ہی سے اس اصول کی روح کو مسخ کرنے کی کوشش کی ہے۔ مثال کے طور پر اس طبقے کی طرف سے یہ خیال پیش کیا گیا ہے کہ دستکاری کو تعلیم میں جگہ دینا تو اچھا ہے کیوں کہ اس سے بچے کی تخلیقی قوت کو ابھرنے کا موقع ملتا ہے اور اس کے ذریعے بچے کی شخصیت کے وہ نقوش ابھرتے ہیں جنھیں کتابی تعلیم دبا کر رکھتی ہے۔ مگر اس طبقے نے اس خطرے کا بھی اعلان کیا ہے کہ اگر تعلیم میں پیداوار پر زور دیا گیا تو تعلیم کے اعلیٰ مقاصد کا خون ہو جائے گا۔ اور بچہ محض کارخانے کا مزدور بن کر رہ جائے گا۔ اسی طرح دوسرے سماجی کاموں مثلاً مدرسہ اور بستی کی صحت و صفائی کے پروگرام میں بچے کی شرکت پر اس طبقے کی طرف سے یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ اس قسم کے کاموں میں مدرسہ کا قیمتی وقت ضائع ہوتا ہے جو بہر کیف پڑھنے لکھنے پر صرف ہونا چاہیئے۔ اور اس کے علاوہ بچے کا جسم اور لباس گندا ہو جاتا ہے۔ غرض، بنیادی تعلیم کے اُس رول کو کم زور بنانے کے لئے طرح طرح کی دلیلیں اور تاویلیں پیش کی گئی ہیں، جس کا تعلق سماج کی اصلاح اور ترقی سے ہے۔ اس کا اثر یہ ہوا ہے کہ بنیادی تعلیم کے اس اہم پہلو پر بہت کم توجہ دی جا رہی ہے۔

اسی سلسلے میں ایک بات اور غور طلب ہے۔ فرض کیجئے کہ بنیادی مدرسوں میں پیداواری مشغلوں اور دوسرے سماجی کاموں کو عملاً ویسی ہی اہمیت دی جاتی جیسی کہ ایک سوشلسٹ سماج کی تعمیر کے لئے ضروری ہے۔ مگر اس قسم کے مدرسے محض نمونے کے طور پر

